دانتون مین زلف کو جو دباتی ہو بار بار
۳۵ | مرغان باغ بہول گئی اپنی چہچہے

مہر تابان آتش غمکا شرارا ہو گیا
دل ہی روشن جو حضرت کا نظارا ہو گیا
موسے دل کو تجلی کا نظارا ہو گیا
معجزہ عیسے کا لب سی آشکارا ہو گیا
شب جو میری قبر پر وہ ماہ پارا ہو گیا
یار کی خاطر سی کی اغیار سی بہی آشتی
آئی فصل گل گریبان چاک کر دست جنون
وحشیون کا ہجر مین سینہ کلیجہ پہٹ گیا
سخت جانی سی مری دانتون پسینا آگیا
منزل دنیا مین اوٹھہ سکتی نہ تہی دی آہ کی
چشم نابینا مین نور آیا تمہارے فیض سے
ای زمین مہر فلک کا مٹ گیا سارا فروغ
دل ہوا آماج گہ تیر نگاہ ناز کا
موشگافی کی جو مضمون دہان تنگ مین
دفتر ایجاد مین اب تیری جانباز و نکام
سجدہ کی بہی خاک چہانی شکل مجنون مین تو ان

کاٹی کا خاک سانپ کا جب سر کچل گیا
عاشق جو مین چمن مین ہتا غزل گیا | ۱۷

دود دل سی گنبد گردون غبارا ہو گیا
نور بزم بادشہ آنکھون کا تارا ہو گیا
طور سینا کا عوض سینہ ہمارا ہو گیا
کر دیا گویا جو گوی نگے سے اشارا ہو گیا
سنگ تربت کا مری سنگ ستارا ہو گیا
ناگوارا بہی محبت مین گوارا ہو گیا
جامہ اپنی صبر کا اب پارہ پارا ہو گیا
جامۂ تن دامن دل پارہ پارا ہو گیا
دست قاتل مین جو خنجر تہا وہ آرا ہو گیا
وہ عصا پایا کہ چلنے کا سہارا ہو گیا
جہانکنے سے دیدۂ روزن ستارا ہو گیا
نام کوٹھی کا شہنشہ کی جو تارا ہو گیا
بزم مین جب غیر سے تیرا اشارا ہو گیا
یار کے موسے کمر سے استعارا ہو گیا
طبق ارض و سما کا گوشوارا ہو گیا
کچہ دنون لیلی و شون کا بہی نظارا ہو گیا

| ۱۷ | اوس مسیحا کی لب شیرین کی الفت زہر تھی<br>مرگ کا شربت ہمین عاشق گوارا ہوگیا | ۴۳ |
|---|---|---|

تحلیل اسقدر ترا بیمار ہوگیا
بستر کا ایک تار تن زار ہوگیا

ہجر دہان تنگ مین یہ زار ہوگیا
دور فلک مین نقطۂ پرکار ہوگیا

سیل سرشک کرنی گرانی مین کیا کمی
نالہ ستون قصر تن زار ہوگیا

گرمی مین آفتاب ستی تنبیا گیا جو زنگ
وہ خط سبز روکش زنگار ہوگیا

آتا ہے لیکے آئینۂ مہر صبح کو
ترک فلک بھی محو رخ یار ہوگیا

دل اوس صنم ستی پھیر لیا دیکی نقد جان
یوسف کا اپنے آپ خریدار ہوگیا

بھر آئے غار دشت مین پائو فگار کے
سبزہ بجاے مرہم زنگار ہوگیا

تنگ آ کی قصر تن مین جو تڑپا دل حزین
ہر چاک سینہ رخنۂ دیوار ہوگیا

آئینہ خانہ بنگیا حیرت زدون کا گھر
جوہر کا حلقہ روزن دیوار ہوگیا

دنیا کے دوستون مین نہین ستی فاکی بو
دل اپنا اک زمانے سے بیزار ہوگیا

حور و پری ستی کب ہی دماغ اختلاط کا
خو کردۂ مصاحبت یار ہوگیا

بھواون کا مین نہ اوس گل حجبی کو عطا
تو کیلیے گلے کا مرے ہار ہوگیا

کوسے صنم ستی اوٹھہ نہ سکا گر ضعف سے
چھاتی کا سنگ سایۂ دیوار ہوگیا

لکھتا تھا وصف زلف جو آیا خیال رخ
خط شکست سے خط گلزار ہوگیا

چھل چھل کی سنپڈلیون سے لہو اسقدر بہا
بیڑی کا حلقہ دیدۂ خونبار ہوگیا

جسدن ستی جبر عشق کیا دل پر اختیار
آسان سب زمانے کا دشوار ہوگیا

| ۱۹ | ارزان یہ کردیا مری یوسف نی نرخ حسن<br>عاشق جو بوالہوس بھی خریدار ہو گیا | ۳۷ |
|---|---|---|

صفحہ افشان سی مطلا ہی کتابی رو کا — مد بسم اللہ قرآن ہوا ابرو کا

تیرہ تر دن شب یلدا سی بھی ہی فرقت مین — ہی گمان مشعل خورشید پر اب جگنو کا

سیکڑون پھاندہین کسطرح بچی آہوی دل — حلقہ حلقہ جو قدم تک ہی تری گیسو کا

تیغ اک میان مین رہتی ہی کلاہ کج سے — نیمچہ کھینچے کبھی دوسرے بھی ابرو کا

تن جو عریان ہی تو کردامن صحرا ٹکڑے — رحمت ای دست جنون زور دکھا بازو کا

آنکھ کے تل کو ہوی دیکھ کے لاکھون وحشی — فاش یہ چشم فسون ساز کی ہی جادو کا

غم کا بادل جو سیہ خانۂ دل پر چھایا — صاف اشکون نی مری جلوہ دیا جگنو کا

نظر آتی ہین وہم فکر دہان کے مضمون — دل سکندر ہی تو آئینہ بھی ہی زانو کا

چشم وحشی کو جو آئینے مین دیکھا اپنی — سامنا ہو گیا اک آہو سے اک آہو کا

الجھے گیسوی پر پیچ سے پیچ جا کے جو دل — زہر اوس ابروی خمدار مین ہے بچھو کا

وصل کی شب ہی ملو کپڑون مین تم عطر عروس — رخ جو مصحف ہی تو آئینہ بھی ہی زانو کا

بینی یار سے سب بھول گئی خود بینی — ناک مین آگیا دم آج گل شبو کا

نامۂ شوق نی دکھلائی یہ تالیف قلوب — خط ہمارا ہوا تعویذ ترے بازو کا

حسرت زخم دگر مین نہ تڑپتا بسمل — بند منہ ہو گیا کیا نیمچۂ ابرو کا

قید سی قبل دل زار بہت تھا آسان — تیر مژگان سی بچا زلف مین پھنس کر چوکا

اوسکے دانتون کی تصور مین یہ آنکھین اشکبار — دانۂ الماس کا ہی قطرہ مرے آنسو کا

| | |
|---|---|
| شرم سے روئی جو نہیں رالگ وہ سرگوشت وصل | درِ شہوار سے پر کاسہ ہوا زانو کا |
| نامہ کرتا ہون جو اوس بے دردان کو تحریر | ہر صریرِ قلم اک غلغلہ ہے کوکو کا |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۸ | چاند سے داغ چمکتے ہین دل عاشق ہین<br>کبک کی طرح ہے وارفتہ کسی مہرو کا | ۹ |

| | |
|---|---|
| رخ مین عالم ہی چراغِ طور کی تنویر کا | آفتابِ حشر گردہ ہو تری تصویر کا |
| ساکنانِ عرش تھراتی ہین میری آہ سے | ہو چکا ہے نسرِ طائر تک شکار اس تیر کا |
| ایک دوری مین ہزارون کو ملایا خاک مین | کیا بگاڑا تھا جوان مردون نے چرخ پیر کا |
| ہے خدا سے یہ دعا شوقِ شہادت مین صنم | میرا زنار گلو ڈورا ہوا اوس شمشیر کا |
| ای کمان ابرو نگہ تیری ہوئی سینے کی پار | طائرِ دل ہو گیا طعمہ عقابِ تیر کا |
| سینے غود الزام اوٹھایا جب گلہ تم سے کیا | مین تو ای معجز بیان قائل ہون اس تقریر کا |
| جائیگی جان آج کل مین جو یہی ہین بیوار ہم | اور ہون مہمان دو دن خانۂ زنجیر کا |
| اس سے آنکھون مین مری ظلمت گناہون کی نہین | تیری رحمت سے ہے رتبہ مضمحل تقصیر کا |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹ | بسکہ میرے دل مین ہے جوشِ مضامین انی نون<br>اس مین مین اور عاشق قصد ہے تحریر کا | ۱۶ |

| | |
|---|---|
| جو مصور کھینچ لے نقشا مری تقدیر کا | جوشِ خجلت رنگ اوڑا دی بلبلِ تصویر کا |
| اوس پردے سے ہوئی دونی تجلی حسن کی | تو نقابِ روئے بت شیشہ بنی تصویر کا |
| ہو لطافت سے مرکب تیرے نامے کی لپیٹ | حال ای کاتبِ صفا کھلتا نہین تحریر کا |
| ناتوانی دشت مین اوٹھنے نہین دیتی ہے پاون | گھانس جو لپٹی تو عالم ہو گیا زنجیر کا |

جو مسافر تیری کوچے مین گیا مارا پڑا
راہ زن ہونے لگا نقش قدم رہگیر کا

باعث سودا کسی کی کاکل پیچان نہین
تھا ہمین آباد کرنا خانۂ زنجیر کا

قتل کرنے سے مری قاتل لہو روتی ہے تیغ
چشم خون افشان بنا جوہر تری شمشیر کا

دیکھکر صورت شب ہجر انکی رنگ ایسا اوڑا
مٹ گیا جو کچھ کہ لکھا تھا مری تقدیر کا

تیغ ابرو کے لیے سو ہو گئے جوہر کی جا
بال سے رتبہ بڑھا قاتل تری شمشیر کا

شعلے آنکھون سے نکلتے ہین تپ ہجران سے ہے
ہو گیا عالم مری پلکون مین آتش گیر کا

ظالمون کی جھجک کے ملنے مین سراسر ہے دغا
کاٹ ہے اوتنا سوا جتنا ہے خم شمشیر کا

اس تن خاکی سے رونق کھوئی جوش اشک نے
رنگ اوڑ جاتا ہے باران سے گلی تصویر کا

باغ مین مجھہ ناتوان وحشی کا کیونکر دل لگے
سوچ بوئے گل سے ہوتا ہے گمان زنجیر کا

اب کہان جو صحبتین رنگین اداؤن سے رہین
قسمت برگشتہ نے اولٹا ورق تصویر کا

اسلیے قرب کمان سے بھاگتا ہے دور تیر
ربط کب ہوتا ہے عالم مین جوان و پیر کا

| ۱۰ | ناتوان وحشی سمجھ کر قید سے چھوڑا تو کیا<br>بیڑیون کی جا ہوا عاشق نشان زنجیر کا | ۴۰ |
|---|---|---|

خط دیکے مجھ مریض کی گھر کا پتا دیا
قاصد کو اوس صنم نے مسیحا بنا دیا

سرخی نے لعل یار کی لاکھا جما دیا
عکس مژہ نے آنکھون مین سرمہ لگا دیا

جھولی مین سات غیر کی تمنے چڑھائی پینگ
نالون نے میرے عرش معلّا ہلا دیا

ہم زندہ زیر خاک ہین بستر کی گرد سے
سوے کمر کی یاد نے ایسا گھلا دیا

اشکون مین آتا ہے دل افسردہ لخت لخت
اس سیل نے اوکھیڑ کے مردہ بہا دیا

بجلی گرائی خرمن انجم پر آپ نے — شب کو جو پردۂ رخ تابان ہٹا دیا

رونے سے نکلا اس دل افسردہ کا غبار — سیلاب چشم تر نے کنول سا کھلا دیا

ہیرا کھلایا فرقت دندان یار نے — اس زہر نے کلیجے کو ٹکڑے اوڑا دیا

خود رفتگی سے ہمکو ملا اتحاد یار — دیوانگی نے پردۂ غفلت اوٹھا دیا

۱۴ — باران سے کے زور شور سے عاشق یہ گھر گرا — ۱۵

اشکون نے میرا قصر تن زار ڈھا دیا

اوسکا بچپن کم ہوا تو اپنا سودا بڑھ گیا — طوق ادھر پہنا اودھر منت کا گنڈا بڑھ گیا

گھٹ گیا زور اپنا زور ایسا جنون کا بڑھ گیا — پاؤن سے جا جسقدر زنجیر کا حلقا بڑھ گیا

عاج کی شانے سے نکلے دانت مار زلف کے — آرسی دیکھی غرور حسن دونا بڑھ گیا

دشت گردی ہم ترقی پر ہوا طوفان اشک کا — پھوڑے چھالے پاؤن کے سو تو نشہ دریا بڑھ گیا

ایسا لٹکا کان کا پتا کہ اوبچھا پاؤن مین — آتش خسار سے سونے کا بالا بڑھ گیا

دل نہ ٹوٹا بیوفائی پر وہ ہین ثابت قدم — تمنے جتنی کی کشش الفت کا رشتا بڑھ گیا

وصل کی شب میہمان تھی ہم سرائے دہر مین — صبح ہوتی ہی چراغ زیست اپنا بڑھ گیا

کاٹی عسرت مین فراغت ہوتی ہی پہونچی اجل — نعمتین جب آئین دسترخوان اپنا بڑھ گیا

ہون وہ مجنون ناتوانی سے قدم اوٹھتا نتھا — دشت گردی کی جو کثرت کی قدم اپنا بڑھ گیا

عید کو ابکی نہ دیکھا اوسکے ابرو کا ہلال — سال بھر سے بھی زیادہ یہ مہینا بڑھ گیا

ایڑیون تک پہونچی کنگھی سے تری چوٹی کی بال — جنتری مین جس طرح جو تار کھینچا بڑھ گیا

ہم نشین کی آنکھ پر غفلت کی پردے پڑ گئے — مرگئے ہم تعزیت خانہ بھی اپنا بڑھ گیا

وحشت گردی سے خلش خاروں کی وحشت میں گئی
بن گیا پاپوش پا اتنا پھپھولا پڑ گیا

آنکھ سے قطرہ نہ ٹپکا موج زن ہے بحر اشک
کچھ گھٹا پانی نہ دریا کا نہ کوزا پڑ گیا

| ۴۲ | رہ گئے محفل میں کتنے رہ گئے در پر بہت<br>پہونچا اوس تک جسکا اے عاشق نصیبا پڑ گیا | ۷ |
|---|---|---|

بخت وارثوں کا اثر جراح تھوڑا پڑ گیا
فصد سے سودا بڑھا مرہم سے پھوڑا پڑ گیا

شعلۂ آواز نے دکھلایا گانے میں اثر
بن گیا زنجیر گرمی سے یہ توڑا پڑ گیا

زہر اب کھا کر مرینگے قتل لاکھوں ہو چکے
سبز جوڑا اوسنے پہنا سرخ جوڑا پڑ گیا

نیش عقرب نیش پشے کا شب ہجران بنا
صبح تک پھوڑے سے سو حصے دو دوڑا پڑ گیا

فصل گل کی جاتی جاتے عمر آخر ہو گئی
توسن باد بہاری سے یہ گھوڑا پڑ گیا

سیری یوسف سے گران قیمت کوئی یوسف نہیں
دیکے نقد جان خریدا اوسکو تھوڑا پڑ گیا

| ۴۳ | عشق سے عاشق اجاڑے جب لیا ملک جنون<br>داغ پڑنا سو رعامل پر کڑوڑا پڑ گیا | ۲۳ |
|---|---|---|

کیا بخت پیرہن ہے اوس یار گلبدن کا
حسرت ہے میرے دل کو تکمہ ہو پیرہن کا

باد بہار رخ ہے ہر دم نفس دہن کا
دیتی ہوا اس چمن کو پانی چہ ذقن کا

زیور کی دھن نہ مائل آرایش بدن کا
بل خوب صورتی کا غرہ ہے بانکپن کا

برق نگہ ٹھہرتے دیکھی نہ ایک جا پر
شوخی میں چتونوں کی انداز ہے ہرن کا

جینے سے تنگ تھا یہ منزل کہ جہاں میں
آئی جو سوت سمجھا قاصد ملا وطن کا

ہوتا ہے دل پریشان تو ہیں اغ تنگے
افسوس ہے اوجسڑنا پھولی ہوئی چمن کا

فریاد نے اوڑا دی باغ جہان کی رونق
پتا ہوا ہے دم مین ہر پہول اس چمن کا

صندوق شہر بین ہے سوزِ جگر سے مرقد
ہے شمع کا فتیلہ جو تار ہے کفن کا

سر جھک گیا قدم پر اللہ ری ناتوانی
اوٹھتی نہین ہے گردن ہے بوجہ لاکھ من کا

مہکا ہے باغ عالم گلگشت گلرخان سے
دیتا ہے پھول کی بو پتا بھی اس چمن کا

عریان تنی ازل سے ہے سرنوشت انسان
دو روز جسم خاکی مہمان ہے پیرہن کا

برسون رہا ہون گریان ہے فصد خون تنک
آنکھون سے بہ گیا ہے سارا لہو بدن کا

اب باغ زخم تن سے اوڑتا ہے طائر جان
نالہ ہے دمبدم کا کھٹکا مرے چمن کا

کیا جانے کس طرح کے صدمے اوٹھا رہا ہون
رہ رہ کے ٹوٹتا ہے کیون بند بند تن کا

شلِ درخت سوکھے اعضا مرے خزان مین
صدمہ ہوا یہ دل کو بربادیِ چمن کا

یہ چرخ نے دبایا مانگا جو رزق مین نے
آٹا ہوا ہے پس کر ہر استخوان بدن کا

اسے آسمان کہان تک اپنے دشت غربت
خوگر ہے جسم اپنا آسایشِ وطن کا

جنگل مین بعد مجنون جھنڈے گڑے ہمارے
ہر خار پر پھریرا اٹکا ہے پیرہن کا

مصحف رہا حمائل ہر وقت زندگی مین
ہے قبر مین بھروسا لکھے ہوئے کفن کا

دین بت کی لاکہ قسمین مانی نہ ایک اوسنے
اللہ ری تکبر اوس طفل برہمن کا

کی ترک لاکہ الفت جاتی نہین ہے عادت
برسون کی لاغری بھی گینڈا ہوا بدن کا

دیکھین جو میرے منہ پر وہ آنسوون کا سہرا
پتلی پہ جھک کے پلکین گھونگھٹ بنین دلہن کا

| ۱۵ | عاشق حواس سب ہین وقت نفس شماری<br>فریاد کو پہونچنا ہے کام پنجتن کا | ۴۴ |
|---|---|---|

قد سرو ہے چمن کا منہ پھول یاسمن کا
تل مشک ہی ختن کا لب لعل ہی یمن کا

تکیہ بنا کے بازو لیٹے جو رکھ کے گیسو
دیتا ہی مشک کی بو جو نگ ہے نورتن کا

وہ جان جان جدا ہے دل مردہ سا پڑا ہی
تابوت بن گیا ہی سب استخوان تن کا

شمشیر تیز ابرو ترچھی نظر ہے جادو
کالی بلا ہی گیسو اوس ترک تیغ زن کا

ابرو کے پاس گیسو گیسو قریب ابرو
ابرو ہی شاخ آہو وہ پھاند ہی ہرن کا

برسون کا کیون ہی ساماں ہے جان تن مین مہمان
کتنا غنی ہو انسان محتاج ہی کفن کا

مر جائینگے سفر مین ہو نخچین کی خاک گھر مین
ضعف آگیا نظر مین بھولے پتا وطن کا

پتلی کا ہی تماشا بگڑے گا دم مین نقشہ
کیا روح کا سہارا کیا آسرا بدن کا

دل جسم سے جدا ہے اوس لف مین بسا ہے
سنسان یہ سرا ہی غم ہے بنای تن کا

ہے جسم سست بنیان دل ہی بہت پریشان
دو دن ہی روح مہمان پھر کوچ ہی وطن کا

قاتل فقط وہ کیا ہی سر عضو اک بلا ہی
بھونچال ہی سوا ہی بدنام ہے چلن کا

مرد جوان ہی جاہل دولت پہ ہی جو مائل
ایمان ہی مہر غافل دنیا ہی پیرزن کا

حافظ اگر خدا ہے بندہ کو خوف کیا ہی
خالق وہ روح کا ہی صانع ہی وہ بدن کا

بندش بھی بی خلل ہی مضمون بھی بدل ہے
شہروں مین آج کل ہی شہرہ مری سخن کا

| ۲۹ | ناموں کا ہے بہانہ ہوتا ہوں خود روانہ<br>عاشق مرا فسانہ قصہ ہے نل دمن کا | ۴۵ |
|---|---|---|

رنگت کا خشم ابرؤن کا بل گیا
لاکھ ستینے آپ جوبن ڈھل گیا

بدمزاجی سے تری سب چل بسے
آج جو جانے کو تھا وہ کل گیا

تا سحر تھا شب سے اونکا انتظار
صبح کیسی اپتو دن بھی ڈھل گیا

زندگی کل تک ہوس امید پر
آج کا وعدہ بھی دیکھو ٹل گیا

جب گیا ہیلے وہ یار جنگ جو
اسپہ تیغ اوسپر تمنچہ چل گیا

سرکشون کا سر جھکایا تیغ نے
جو عدم پہونچا وہ سر کے بل گیا

راستی پر اب مزاج یار ہے
گیسوؤن کا ابروؤن کا بل گیا

شمع باندھا قامت دلدار کو
غیر میری گرمیون سے جل گیا

داغ دل سے زلف کا سودا بنا
سکۂ داغ جنون بھی چل گیا

یاد مجکو آئے کیا شام شباب
دن ضعیفی کا بھی اپتو ڈھل گیا

قبر انسان ہے در شہر عدم
جو سوار آیا یہان پیدل گیا

بعد میرے اوٹھ گئی ساری حیا
روئے کیا آنکھون کا پانی ڈھل گیا

غیر نے باتون مین پھیرا یار کو
بیٹھ کر بیٹھے وہ فقرا چل گیا

جب پھرے گرد آتش رخسار کے
جسم پروانے کی صورت جل گیا

گل کھلایا تو نے کیا باد بہار
نخل تن داغ جنون سے پھل گیا

ہونٹھ دانتون مین دبایا یار نے
دل مرا دکھتا کلیجا مل گیا

اوسنے ضد سے پھینکدی لوح مزار
میرے سینے سے یہ پتھر ٹل گیا

غیر کو اکثر ڈرایا یار نے
مجکو جب تاکا تمنچہ چل گیا

آج جس بیمار کی ہے جستجو
راہی ملک عدم تھا کل گیا

زلف کو شانے نے سیدھا کر دیا
پیچ مین کون آئیگا وہ بل گیا

چشم تر برسون رہی ہم ہجر مین — طفل اشک چشم آخر پل گیا
چشم گریان زلف کی غم مین گئی — اثر دستے کی فکر مین باد ل گیا
تھا ہمیشہ بات کا تمکو نباہ — حکم میرے قتل کا کیون ٹل گیا
بانگہ سیدھی کبھی ہوتی نہ تھی — اینتو تیوری کا بھی دیکھو بل گیا
جسنے دیکھا پاؤن کا میرے ورم — ہاتھ میرے حال پر وہ مل گیا
جب چھری پائی نہ پایا مجکو سا آ — وقت غصے کا تمہارے ٹل گیا
حسن روز افزون گیا یہہ خبر — آفتاب نوجوانی ڈھل گیا
تیغ ابرو کا تو بوسہ لے چکے — قتل کیجے وارا اپنا چل گیا

۴۶ — اب ہے عاشق رہرو ملک عدم
آج یارا ہی ہوا یا کل گیا — ۳۰

بیڑیون کو سوز غم نے دم مین پانی کردیا — سیرے پیانون نے مجھے داؤد ثانی کردیا
آہ نے یون گل چراغ زندگانی کردیا — جان کو دم مین ہوا ایک کو فانی کردیا
عمر کھو کر حسرت دیدار مین بیتائی ہم — داغ عشق یار کو داغ جوانی کردیا
زلف کو ہمنے کبھی اژدر کبھی عقرب کہا — آفت ارضی بلا ہے آسمانی کردیا
کھول کر آغوش لپٹے خوب سا میرے گلے — آپ نے وا آج باب مہربانی کردیا
سوت کا کھٹکا نہیں جبتک امید وصل ہے — داغ حسرت کو چراغ زندگانی کردیا
نیند آنے کے لیے سنتی ہو میرا حال تم — زار نالی کو مری تمنے کہانی کردیا
سنکے میری حال کو اوسنے کی آنسو گر پڑے — درد کی تقریر نے پتھر کو پانی کردیا

منہ پہ منہ بیمار کی رکھکر ہنسا وہ لالہ رو
زرد رخسارے کو میرے زعفرانی کر دیا

حسرت عمر گذشتہ میں ہوے ہیں ناتوان
تونے ہمکو پیر اسے یاد جوانی کر دیا

یہ عیادت کو کھڑی ہیں آنکھ کھل سکتی نہیں
خاک سارا جسم اے ناتوانی کر دیا

خواہش دیدار روے یار میں ہم مر گئے
اس ہوا نے گل چراغ زندگانی کر دیا

سب جماعت عاشقوں کی آج قربانی ہوئی
تمنے خطبہ عید کا شمشیر خوانی کر دیا

دل میں سیکے چوٹ ہے خاموش رہ اے ہمنشین
مر گیا میں تونے کیوں ذکر جوانی کر دیا

کم سنی کا یار کی صحبت میں لازم تھا لحاظ
تونے بیخود اے شراب نوجوانی کر دیا

دیکھکر تمنے نگاہ ناز سے مُردے جلاے
تیغ کو پانی تو آب زندگانی کر دیا

جی گیا ملک عدم میں تو نالان رہا
مجکو قسمت نے دراے کاروانی کر دیا

عکس جام چشم ساقی نے دیا ہے بے نقاب
یار جیہ آب روان کا جامدانی کر دیا

نامہ کیا لکھتا مرا محبوب ہے نازک مزاج
مثل مصحف خط کو پیغام زبانی کر دیا

| ۴۷ | کھینچتا ہوں روز عاشق فکر سے تصویر یار<br>عشق نے طبع رسا کو میری مانی کر دیا | ۲۳ |
|---|---|---|

بے بادہ یار باغ میں مست سرور تھا
ہر پھول دست شاخ پہ جام بلور تھا

دیکھا تو وجہ روشنی دل قصور تھا
نقطہ سواد مردمک چشم حور تھا

دل میں کبھی نہ کبر نہ سر میں غرور تھا
افتادگی کی راہ سے میں بے قصور تھا

آنکھوں میں میری جلوہ روے حضور تھا
ہر سنگ راہ ضعف میں اک کوہ طور تھا

آئی جو سنگ حادثہ دہر سے شکست
سیلے بنا ہے خانہ تن میں قصور تھا

طوفان اشک چشم کا ہی مختصر یہ حال
مین نوح وقت تھا تو یہ آب تنور تھا

کیا جلد خسروان جہان کی نشان مٹے
ہر قصر مثل سایۂ بال طیور تھا

وحشت جو لے گئی تھی مجھے کوہسار مین
ہمراہ کوہ کن تھا مگر دور دور تھا

ٹھہرا نہ باغ دہر مین کھٹکے سی سوت کے
ہر موی جسم صورت بال طیور تھا

ہے بت کدے مین بندۂ شاکر لقب مرا
کعبے مین تھا خلیل جو عبد شکور تھا

دکھلائین ان بتون نے بہت دنیا زیان
میرے خدا سے کون زیادہ غیور تھا

عاصی ثواب کار کو یکسان کفن ملا
طاعت کی طرح قابل خلعت قصور تھا

ہوتا غنا حرام نہ کیون شرع خاص مین
مصحف مین نسخ حکم کتاب زبور تھا

دیکھا تو غرق خوی خجالت ہوئی صنم
داغ جگر مین مہر قیامت کا نور تھا

رولتی ہین استخوان سر و دست خاک مین
جو دست ظلم تھا جو سر پر غرور تھا

مجکو قدم قدم پہ تجلی نظر پڑی
ہر سنگ رہ مین مرتبۂ کوہ طور تھا

سکر سبا تھا غیرت بلقیس تھا حبیب
کیا لطف شہر طیب و رب غفور تھا

گو سلطنت ملی مگر افسردگی رہی
میرا سریر تختۂ چوب قبور تھا

محتاج ہم جلوس کی ہوتی نہ بعد مرگ
مردی کے ساتھ قبر تک آنا ضرور تھا

آیا کبھی نہ برہمنون مین وقار بت
بندون مین پر صفات خدا کا ظہور تھا

تھا مغفرت کا لطف گناہ شباب مین
مانند جرم رحمت حق کا وفور تھا

بیعت کرینگے سو سو عمران حضور سے
پہلے سے اسلیے ید بیضا مین نور تھا

ہوتا جد انفعال گنہ قرب کا سبب

| ۲۵ | عاشق یہ کیسا کریم کو نزدیک دور تھا | ۴۸ |
|---|---|---|

سو سے کے بعد مین جو سر طور تک گیا — شوق وصال شمع تجلی چمک گیا

اسے قیس جنون کی ہین یہ صحرا نوردیان — سایہ پڑا ہر راہ مین ہمراہ تک گیا

کیونکر بیان لطافت پوشاک یار ہو — مخمل کو فرش خواب مین دامن اٹک گیا

یہ غم ہوا کہ دل پہ مرے داغ پڑ گئے — پہلو سے یار شب کو جو تل بھر سرک گیا

دو چار آنکھ جو ساقی سے ہو گئی — دو چار جام ایسی چڑھائی کہ چھلک گیا

دل کو چرا کے آہ سو میری ہوا یہ خوف — طرار زلف کان کے پیچھے دبک گیا

تمنے ملا جو دل کو مرے بڑھ گیا فروغ — دیکھو جلا سے آئینہ کیسا چمک گیا

کاکل کا بوسہ لیکے سینے سے اضطراب ہین — مچھلی کی طرح ہونٹہ مین کانٹا اٹک گیا

پہنا جو کفن تو بہت سنہ چھپا گئے — جو عہد کا آشنا تھا لب گور تک گیا

پہلو بدل بدل کر وہ لیٹے جو وصل مین — بائین طرف سے دہنی طرف دل سرک گیا

اعضا کی لاغری سے نکلنے نہ پائی روح — کانٹون مین اور تار رگ جان اٹک گیا

لطف وصال صبح چمن خوب یاد ہے — انگیا مسک گئی کبھی غنچہ چٹک گیا

نکلی لہو کی دہار چھری چل گئی یہان — قاتل نے فصد لی تو مرا دم پھڑک گیا

معشوق چھین لائی بہت جبر و قہر سے — ہم بھی وہین اڑے کہ جہان دل اٹک گیا

کیا ٹمٹمے داغ جگر کا ہوا فروغ — بجھتا ہوا چراغ بھڑک کر چمک گیا

افراط شوق دید مین گم ہو گئی نگاہ — جس جام کو بہت سا بھرا وہ چھلک گیا

شاید یہ نسل آدم و حوا ہوئی ہے خلق — دنیا ہے زال جبسے شباب فلک گیا

اللہ رے شوق قرب فقط دل نہیں ہٹا — ہر استخوان جوڑ سے آگے سرک گیا

اس غم سے لاغری ہے کہ روکا نہ یار کو — دبلا ہوا مین یار جو دامن جھٹک گیا

دعوت مین تم نہ آئے تو لذت نہ کچھ ملی — کھانا گیا شکم مین مگر بے نمک گیا

جس راہ سے طلب ہے چلینگے اوسی ہے ہم — مجنون سڑی تھا راہ طریقت بھٹک گیا

ملک عدم کو لیگئے کاندھونپہ لادکے — کیا رہ نورد منزل ایجاد تھک گیا

آنسو کے بدلے پیپ نکلتی ہے آنکھ سے — پتلی کا دل بتون کی محبت مین پک گیا

رہ رہ گئی جو ٹوٹ کی تلوون مین خار دشت — چبھتا نہین یہ پانون سے کانٹا کھٹک گیا

۴۹

تنہا جو مشورے کو بلایا نہ آئے وہ
عاشق مزاج یار مین کچھ اور شک گیا

۲۶

تیز مضمون کرے کیون نہ طبیعت پیدا — وصف کرار سے ہو جاتی ہے جودت پیدا

دیکھے تفسیر تو ہو جائے حقیقت پیدا — کہ ید اللہ کے مضمون سے ہے قدرت پیدا

در مضمون مناقب کو لٹاتا ہون آج — بڑہ کے حاتم سے بھی کی مینے سخاوت پیدا

جو زبان کرتی ہے اوصاف گل عارض شاہ — اوس سے ہوتی ہے کلید در جنت پیدا

قطعہ

جنگ خیبر مین ہوا حکم خدا ناد علی — ہوگئی لشکر اسلام کو قوت پیدا

ساتھ آواز کے موجود ہوے شیر خدا — شاہ کیا آئے ہوئی فتح کی صورت پیدا

بعد خیبر کا مینے سے ذرا غور کرو — معجزہ تھا جو ہوئی شیر مین سرعت پیدا

گیا آشوب پیمبر کی زبان پھیرتی ہے — جو گئی ہوگئی آنکھون مین بصارت پیدا

قطعہ

مغفر نے دیکھا جزیرے مین کسیکو نائم — اور اصلاح سے ہے آب یم قدرت پیدا

قطعہ

وہ علی تھے یہ کسی اور کا اعجاز نہین — قبل میلاد تھے آثار ولایت پیدا

آج ایثار کرون دل کو تو کچھ دور نہین — نظم اوصاف سے ہو دل مین مسرت پیدا

کیا عجب لفظ کی جا روح دہن سے نکلے — ولولہ ہے کہ ہوے شاہ ولایت پیدا

فخر کرتے ہین ملک اور مباہات خدا — مصطفے خوش ہین ہوئی دین کی نصرت پیدا

کیون نہ اقطار جہان مین ہمیر گھیرے — جب علی سا ہو ولی بہر حمایت پیدا

دشمن و دوست مین تیرے جو نہوتی تفریق — کرتا خالق نہ کبھی دوزخ و جنت پیدا

معرفت تیری وہ دولت ہے کہ جسکا ہے یہ فیض — کثرت صرف سے ہوتی نہین قلت پیدا

اسد اللہ نہوتا جو ترا نام اے شاہ — شیر صحرا مین نہوتی کبھی جرأت پیدا

حق نے ذرات سے اقرار ولایت کا لیا — ضلع آدم سے ہوئی جب کہ یہ خلقت پیدا

بحر کرتا جو نہ اقرار ولایت کا شوق — آب شیرین مین نہوتی کبھی لذت پیدا

نام کی تیرے جو پہلے سے نکرتی حرمت — غیر ناطق مین نہوتی کبھی حرمت پیدا

معرفت آپکی جنّی سے جمادی کو لیے — اوسقدر اوسکی ہے دنیا مین شہرت پیدا

آپکا عرش کے پہلو مین چمکتا تھا نور — ابھی آدم کی نہ طینت تھی نہ صورت پیدا

لکھے کعبے مین وہ نقش شکست اصنام — نقش پا سے جو کرے مہر نبوت پیدا

کیسے ترکے مین ملی قوت ترک گندم — کسنے اجداد مین کی ایسی قناعت پیدا

قتل بیٹون کا گوارا ہو شفاعت کے لیے — ایسی بھی ہوتی ہے دنیا مین مروت پیدا

۵۰

کثرت کار مین ہے قلت فرصت عاشق
مدح گوئی کے لیے کیجیے خلوت پیدا

۱۳

دنیا کو انقلاب ہی میری بیان سی کیا | کوس رحیل دہر بجایا فغان سے کیا

جب کر چکے حلال کیا عذر گفتگو | غصہ تو بے سر اہم نکلتا زبان سی کیا

توڑا جو ضعف نی تو ہوئی روح بیقرار | آرام ہو مکین کو شکستہ مکان سی کیا

بٹھلا کے بزم غیر مین پوچھو نہ حال کچھ | دانتون مین ہون زبان کی صورت بیان سی کیا

یہ راستی پسند ہی دل کو وہ نازکی | کچھ طول و قصر سرو و گل بوستان سی کیا

بیٹھا ہون راہ گنج شہیدان عشق مین | بخشش ہی میری گرد رہ کاروان سی کیا

سیتا پہ میری کہتے ہین وہ ہم بھی مر گئی | دل اوٹھ گیا جہان سی تم اوٹھی جہان سی کیا

قاتل سے پھیر لائے دل بیقرار کو | دیکھو جگر ہمارا کہ لائے کہان سی کیا

بت نی نہ بعد قتل بھی پوچھا کنشت مین | زہی خدا کے گھر سے ملی امتحان سی کیا

محمل مین دیکھتی نہین یوسف جمال کو | پردے پڑے ہی ہین گرد رہ کاروان سی کیا

جب ہڈیان جلین تو ہوا داغ کا ظہور | ہی ابتدای سوزش غم استخوان سی کیا

سوز و گداز تھا جو کنہیا کی صوت مین | وہ بانسری بنی تھی مگر استخوان سی کیا

۵۱

عاشق عروج خاک ہو میرے کلام مین
فلک زمین شعر ہے کم آسمان سے کیا

۲۰

کیون نامہ بر اوس بت کا مری گھر نہین آتا | ناراض خدا سے جو پیمبر نہین آتا

نقطہ دہن یار کا پائین جو پھرین گرد | پرکار کی صورت ہمین چکر نہین آتا

اللہ کی جا دل مین ہی پہ شرط ہی اتنی | بے یاد کسی کے بھی کوئی گھر نہین آتا

ہم مل گئی مٹی مین ہوئی صاف نہ تجھسے | آئینہ ہو رخ آپ کا باور نہین آتا

کہتے ہو جنازے پہ ترے آئین گے اک روز
کیا کیجے بہانے سے یہ ہمن مر نہین آتا

بوسہ نہ دیا لب کا تو پچتاؤ گے اے یار
پھر چشمۂ حیوان پہ سکندر نہین آتا

شہباز نگاہ غضب یار بلا ہے
پہونچا ہے کبھی نامہ کبوتر نہین آتا

یون آتے ہین غش ضعف مین پھیرے سے نگر کے
اونکے جو پھرون گرد تو چکر نہین آتا

کہتے ہو کہ تقریر کو دیتے ہو عبث طول
جو دل مین ہے شمہ بھی زبان پر نہین آتا

کیا وقت ہے ہنستی ہے اجل حال پہ میرے
مرتا ہون مین اور یار کو باور نہین آتا

بل جب سے ذرا سنبل گلشن کا نکل جاے
وہ پیچ تجھے زلف معنبر نہین آتا

بیوجہ کیے قتل کئی نامہ بر اوسنے
اب ہاتھ کبوتر کی جگہ پر نہین آتا

خال لب دلدار سے ہے مجکو تعجب
سنتے ہین کہ کافر لب کوثر نہین آتا

پیری مین غش آتے ہین مجھے بیٹھے بٹھاے
پھرتا ہے فلک ایک بھی چکر نہین آتا

وہ مال سے تو ہم ہین کرامات سے مغرور
کیا پاس فقیرون کے تونگر نہین آتا

معشوق وفادار زمانے مین ہے نایاب
مین جسکا ہون طالب وہ میسر نہین آتا

روتا ہون لہو ہجر مین گھٹتی نہین قوت
دریا ہے روان آنکھ سے چکر نہین آتا

تاثیر ہے تقریر مین کیا اوس بت بے مہر
درد دل مایوس زبان پر نہین آتا

اک روز گھڑی بھر تو سنے دل کی کہانی
رحم اوسکو بھلا دیکھین تو کیونکر نہین آتا

| ۵۲ | عاشق کے جو مرنے کو مناتے ہین شب و روز<br>کہتے ہین کہ قاصد تو کھلے سر نہین آتا | ۳۷ |
|---|---|---|

نہ کرتے جو دفن تم تو خاک مین مین خود سما جاتا
نہ دیتے غسل تو مین خون مین اپنے نہا جاتا

ہمارے نالۂ سوزاں سے اونکے گھر کا کھیا جاتا
غریبوں میں کسیکا جھونپڑا بیشک جلا جاتا

الگ غیروں سے کوچے میں اگر میں اوسکو پا جاتا
قدم پر گر کے ساری سرگذشت اپنی سنا جاتا

لحد بہتر ہے سو درجے وہاں پرسش تو ہوتی ہے
نہ پوچھا تمنے محفل میں بھلا پھر کوئی کیا جاتا

سما جاتا جو میرے دل میں اونکی آنکھ کا نقشا
خراش نشتر مژگاں سے دل کا آبلا جاتا

صفا سے زیست ہے اپنی غبار آتا تو مر جاتے
یہ بنکر قبر کی مٹی ہمارا جسم کھا جاتا

ہوا اسطلب نہ محشر میں یونہیں دل لگی سے ہاں میں
بتوں کی کیا شکایت لیکے میں پیش خدا جاتا

نہ آتا اپنے وعدے پر اگر وہ پردہ پوش انکے
کفن سے منہ لپیٹے قبر میں میں بھی چلا جاتا

نہیں یہ منہ رقیبوں کا دبائیں گالیاں انکی
جو وہ بوچھار کرتے ایک فقرہ میرا چھا جاتا

نہ دیکھا اسطرف تمنے رقیبوں کے سکھانے سے
ہماری جان جاتی مفت میں غیروں کا کیا جاتا

اگر سنتا کسی سے جھانکنے کا شوق ہے انکو
نگہ بنکر ابھی میں چشم روزن میں سما جاتا

محبت زلف کی بس چھوڑدے جان دی ہے میں نے
جو توبہ لاکھ کرتا سلسلہ کچھ کچھ چلا جاتا

بجز قاتل جو کوئی قتل کرتا سخت جانوں کو
لہو بھی زنگ بنکر تیغ کو دشمن کی کھا جاتا

مرا قاتل وہ کھاتا ہے روانی آب خنجر کی
لہو گردن سے میری حشر کے دن تک بہا جاتا

نہ وہ شیریں نہیں فرہاد ہوں دونوں کی عبرت ہے
اگر میں جھانکتا تو وہ سینے میں نہا جاتا

تمیزوں میں نہوتی گفتگو ہے نرم اوس بت سے
اگر خلوت میں کہتا سخت بھی تو میرا چھا جاتا

وہ کہتی ہیں سنا کر درد دل شب کو جگایا ہے
کہانی اور کچھ کہتے تو مجکو خواب آ جاتا

ترے کوچے سے بھاگا غیر کو بچی کا ٹٹا اوسکو
سہی پاداشن تھی جو وہ گر میں وہ اوسکو پا جاتا

نکلتی راہ جو اکبار آمد شد تو ہو جاتی
یہاں تو وہ بار ہا آتے وہاں میں بار ہا جاتا

عدم کی رہ مین تن کا ساتھ چھوڑا روح نے تو کیا | اکیلا مین چلا جاتا جو کوئی قافلا جاتا
گھڑی بھر کی لیے ای جان عدو پر جو آجاتی | تمہاری بات رہ جاتی مری دل کا گلا جاتا
لگا تو لاکھہ منہ غیرون کو جو حق ہی وہ کہہ دیتے | بہت ہم ضبط کرتے پر نہ آئی پر رہا جاتا
ہماری قبر پر سامان غربت مین بھی ہو جاتے | جو شب کو چاندنی بچھتی تو دن کو ابر چھا جاتا
ملا تیر اب اشک چشم تر جب سے سیاہی ہین | اگر مین نامہ بھی لکھتا تو خط کاغذ کو کھا جاتا
پتا اونکا کہین پایا نہ پائی پانو مین طاقت | تجسس عمر بھر کرتے اگر ہم سے چلا جاتا
بہت سمجھا کی تجکو دوست سیر او ٹھہ گئی رو کر | مری قسمت مین جو لکھا تھا کیا کوئی مٹا جاتا
فرشتے سی پری سی حور سی سب سی ہی تو خوش گل | زمین ہند مین خاک اور آنکھون مین سما جاتا
لٹا دیتے فقیرون کو اگر تم حسن کی دولت | ہر اک قارون بنکر دہر سی تحت ثری جاتا
نکل تی مدحت خط پر جو ہم تعریف بالون کی | حسد سی افعی گیسوی جانان زہر کھا جاتا
رقیب رد روکی ہاک کیون تمنے ٹھہائی ہے | اکیلے مین جو ملتا شیر تھا کیا تجکو کھا جاتا
کیا سیدہا فلک کو مین نے آخر چار نالون مین | چڑہا آتا تھا سر پر اس سے مین کب تک دبا جاتا
گھروندا دہر کا نقش و نگار مکر سی پر ہے | کوئی ایسا نہ آیا جو گرا جاتا اٹھا جاتا
سنا ہی جھوٹ شکوہ عاشق صادق کی تو دو مین | زبان سی کچھ نکل جاتا نہ جب ہم سے سنا جاتا
مری نالون سے کچھ تو کاروان کی بھیڑ بڑہ جاتی | لحد کی سوتی چونک اوٹھتے جہان شور درا جاتا
بدن سی سر اوتر وا کر چلی جاتے شہیدون مین | ہماری قبر پر جو کوئی آتا کچھ چڑہا جاتا
نہ تھا کچھ کام دنیا سی نہ کچھ حاصل تہا عقبی سی | یہان محو فنا ہوتا وہان محو لقا جاتا

۵۳ | ہوئی کل قصہ خوانی گھر مین سے آخال شوقی | جو کوئی رحم دل ہوتا تو مجنون سا بنا جاتا | ۴۴

دل مجنون مرا عاشق ہی کس لیلی شمائل کا
تجسس ہے ابھی قرآن کی منزل مین محمل کا

نظر آیا جو عالم حسرت دیدار بسمل کا
دوبارہ قتل کرنے کو نہ اوٹھا یا تہ قاتل کا

یہ وہ در ہی کہ لب ہلتی نہین دیکھا ہی سائل کا
شکستون پہ صدا دیتا نہین کانسہ یہان دل کا

غلاف خنجر قاتل لپیٹا حال پر میرے
ہوا جو سر مین بیتابی سے نقشہ رقص بسمل کا

گذر چاہ زنخدان مین نہین ہی فرشتونکو
بھلا کیونکر کہون نقشا ہی آئین چاہ بابل کا

کہون کیونکر نہین دیکھا ہی تجھسا مین نے عالم مین
کہ ہی آئینہ دل مین حسین تیرے مقابل کا

سنا ہی فرقت حوا سی برسون بو البشر روئے
ملا تھا جسم آدم مین مگر ریزہ مری گل کا

دکھایا چرخ نے برباد کی بابل کا یہ صدمہ
کہ غنچہ بن گیا سوکھی سے منقار عنادل کا

ہوا میری وفا کا بعد مردن اسقدر شہرہ
گلے مین پہنی ہین معشوق سب کنٹھا مری گل کا

وہ گریان ہون اگر خاک شفا مین خاک ملجائے
ابھی آنسو نہ تسبیح مین دانہ مری گل کا

لحد مین ہو گیا سوز درون سے خاک مین گریان
لگا دھبا فرشتون کی بھی دامن مین مری گل کا

عبث کاٹی ہین ضد سے باغبان نے سب کلیجین
نہ دیکھا کوئی شاکی باغ مین شور عنادل کا

اگر سامع بھی ہوتی گوش گل کر آپ ہو جائے
کہ اوٹھا نازکی سے بار کیا شور عنادل کا

اندھیرا گھر مین سے قبر سے کچھ کم نہین ہوتا
وطن مین بیٹھی بیٹھے کھل گیا سب حال منزل کا

ملا آرام مرقد مین تو غفلت ہو گئی دونی
چلا جو چار کے کاندھی نہ کہا کیا ہو منزل کا

عدم سے آئی والون مین جو تو ہوتا تو ہم سنتے
مجھے واعظ بتا دے حال کیا ہے پہلی منزل کا

غریبون کی ضعیفون کی وہان تقریر بن آئی نہ کہنا
ملا آرام تکیہ بن گیا ہے کوے قاتل کا

فقط دیکھی سے ناقے کے ہوا تھا قیس دیوانہ
حریر پردۂ چشم پری تھا پردہ محمل کا

ہوئی پژمردہ گل جب سے ہوئی قید قفس بلبل
گئی رونق چمن کی یہ ہوا صدمہ عنادل کا

خدا جانے کہ جل کر مر گئی فصل خزانی مین
نپایا باغ مین گلچین نے اک پر بھی عنادل کا

تصدق ہوتی ہین جو لوگ اوسکی شمع قامت کے
نظر آتا ہے فانوس خیالی رنگ محفل کا

ہوئی برخاست اہل بزم سے حسن شب جمعے
شرابی بنکے گھر جانے لگا ہر شخص محفل کا

نہین آنکھون نہ ابرو میکدہ و منبر یہ کتا ہے
عجب مضمون تازہ ہے لکھا ہے شعر کامل کا

یہی آنکھین ہین جسسے موج زن تھا نوح کا طوفان
وہ ایسی خشک ہین دہوکا ہوا دریا پہ ساحل کا

تصور ہے جو بوسی کا زبان کچھ اینٹھی جاتی ہے
تمہارا خط ہے میری واسطے کاسہ ہلاہل کا

اوٹھائی داغ شوق قتل مین اس نے رنجنی ہے
گریبان مین ہمارے رنگ ہے دامان قاتل کا

ہمیشہ زندگی مین تاکتے تھے خوب رویون کے
ہوئے جب خاک ہم تو دہ بنے خود تیر قاتل کا

ہوا ہون قیدی رشک ستی مین تیری محفل مین
بنا ہے مجمع دیوانگان حلقہ سلاسل کا

اگر مین قید سے چھٹتا بھی ہون پھر قید تابان ہو
سوا ہوتا ہے میری بحر مین نالہ سلاسل کا

تن زخمی کو خوش ہے اشک کا پانی چھڑانے کی
بدل جائیگا فوارے سے پیچ پرامری گل کا

یہی سمجھا بگولا خاک کا جب دشت مین دیکھا
مسافر کو نظر آنے لگا مینار منزل کا

پہونچکر زیست مین یہ دل نہ کیونکر ٹھوکرین کہاے
مسافر کو نہایت قہر ہے اندھیر منزل کا

عدم کے جانے والے قبر مین رہتے ہین جب تک
بہت دلچسپ ہے شاید تماشا پہلی منزل کا

۵۴ دیگر ۲۳

عشق قد و عارض گلرنگ جانان چھٹ گیا
شمع سے پروانہ بلبل سے گلستان چھٹ گیا

لیجلے جب عشق کو ربط تن و جان چھٹ گیا
کنج مرقد مین چھپے جب سے بیابان چھٹ گیا

مردہ دل ہوتے اوڑ گئی سر سے مرے ہوش و حواس
طائرون سے گنبد گور غریبان چھٹ گیا

اشک حسرت سے گریبان کفن بھیگا نہین
قبر مین دامان دل سے داغ عصیان چھٹ گیا

ناتوانی سے مرا دست جنون بیکار ہے
ہاتھ سے سو مرتبہ تار گریبان چھٹ گیا

زلف اوس حور کی دشمن ہے دل پر داغ کی
سو رہے وہ ربط مار باغ رضوان چھٹ گیا

بہ گیا بیداغ دل طوفان آب اشک مین
دیکھیے بیڑا ہمارا بے چراغان چھٹ گیا

دل نکل آیا گریبان کفن سے بعد مرگ
روح کی مانند یہ محبوس زندان چھٹ گیا

راہ نکلی میرے دہوکے سے جورو کا غیر کو
ہر طرف دربان ہو کے سارے نگہبان چھٹ گیا

ناتوانی سے قدم تکلیف گردش سے بچے
پھر جفائے دست وحشت سے گریبان چھٹ گیا

تیر تودے پر لگایا مین مکدر ہو گیا
زنگ سے میرے دل مین آیا زنگ پیکان چھٹ گیا

مر کے نکلے خانۂ زنجیر سے ثابت قدم
کوہکن سے کوہ مجنون سے بیابان چھٹ گیا

پنجۂ رنگین کا مضمون فکر سے جاتا رہا
غوطہ زن کے ہاتھ سے یہ نخل مرجان چھٹ گیا

لیکے بوسہ کیا رقیب روسیہ رسوا ہوا
منہ مین کالک لگ گئی جب خال جانان چھٹ گیا

یاد آتا ہے لپٹ جانا گلے محبوب کے
نخل قد یار سے کیا عشق پیچان چھٹ گیا

خون کی قطرے ٹپکے سرخ آنکھین ہو گئین
لعل لب کی غم مین یعلون سے بدخشان چھٹ گیا

رنج سے جب پھسلی قدم پر یار کے پہونچی نگاہ
تشنۂ دیدار سے چاہ زنخدان چھٹ گیا

دم جو نکلا خانۂ تن سے مرا سودا گیا
اہرمن کی قید سے آخر سلیمان چھٹ گیا

دل جو توڑا آپ نے مجھ پر ہوا پھر حسن سوار
لوگ سمجھے شیشۂ دست پری خوان چھٹ گیا

خط زیر لب کا جب سودا گیا ہم مر گئے
زہر کھا بیٹھے جو خضر آب حیوان چھٹ گیا

| | |
|---|---|
| گورا گورا اپنا نہ سا رخسار چمکا یار کا | زلف حبیب کی گھن سی ماہ تاباں چھٹ گیا |
| جب اوٹھایا دام گیسو ہاتھ نازک چھل گئے | طائر رنگ حنای دست جانان چھٹ گیا |

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵ | میری غربت دیکھکر عاشق کسی گھر یاد ہی<br>آہوون سی دشت شیرون سی نیستان چھٹ گیا | ١٧ |

آپ کا ظلم بہت صبر ذرا سا اپنا — آپ ہم بانٹ لین حصہ یونہین اپنا اپنا

بیٹھہ جاتی ہی مری قبر بنائین سو بار — کھوے رہتا ہون مین نقش تمنا اپنا

خنجر یار سی مقتل مین ہوی پہلے شہید — لڑ گیا یار کے ابرو سے نصیبا اپنا

شوق تنہائی کا ایسا ہی مری دلبر کو — کبھی آئینے مین دیکھا نہین چہرا اپنا

نہ رہی تن کی عناصر مین مری روح کبھی — نہ اوٹھا چار کے کاندھی پہ جنازا اپنا

ظلم کرتے ہین یہ بیخوف خدا کی قدرت — کیا خدائی کو یہ بت سمجھی ہین بندا اپنا

تیغ ابرو سی کیا قتل تو فرماتے ہین — اپنی تلوار پہ اب تک نہین قبضا اپنا

عکس آئینے مین دیکھا تو ہوئی دل سے یقین — آپ کی شکل سی پہونچا یہ نتیجا اپنا

بی خطر کوچۂ قاتل کی طرف جاتا ہون — خوف سر کا ہی مجھے آج نہ دھڑکا اپنا

منہ دم سرد کو کھولا تو گئے صبر و قرار — راہ پا کر لیا ہر ایک نے رستا اپنا

زلف کو ہاتھ سی ہل دیکھ یہ فرماتی ہین — طائر روح کے پڑ جاتا ہی پھندا اپنا

بی سبب تن پہ ہر داغ اوبھر آتی ہین — کسکا سودا ہی جو یون اوٹھتا ہی پھپیا اپنا

حال کہتا ہون سواری مین تو فرماتی ہین — کہیے اب جا کے کہین اور یہ کرکا اپنا

ملک وحشت ہوا آباد مرے سودے سی — ہی ترے داغ سی ان روزون نہین تکا اپنا

ہاتھ تلوار کا مجھپر جو لگایا پہلے
ہاتھ پھر پڑ گیا اسے جان کلیجا اپنا

پاؤن مین ملکی حنا پھرتی ہین کیون گھر مین
آپ چورون کو دکھاتی ہین محلا اپنا

| ۵۶ | نام عاشق کا جو سنتے ہین تو فرماتے ہین<br>وہی عاشق وہی دالہ وہی شیدا اپنا | ۱۶ |
|---|---|---|

گلچین کے دست ظلم سے ہی گلستان خراب
صیاد نے کیے ہین ہزار آشیان خراب

گردش سے جس نگاہ کی ہے اک جہان خراب
میری طرف پھری ہے وہی خانمان خراب

ملکِ عدم سے دہر مین پھر دہر سے عدم
تیرے لیے پھرے ہین کہان سے کہان خراب

پلکون مین جوش گریہ سے رونق نہین ہی
برسات کی وفور سے ہے سائبان خراب

غسل و کفن مین کیجے تکلیف آپ بھی
مردہ ہمارا ہو نہ کہین مہربان خراب

دعواے ہمصفیریِ مرغان قدس ہے
بلبل سے کیجے بحث کے اپنی زبان خراب

نالے کے ساتھ گرنے لگی اشک آنکھ سے
آواز سے جرس کی ہوا کاروان خراب

ابرو مین بل پڑا ہے مری اشک و آہ سے
برسات کی ہوا سے ہوئی ہے کمان خراب

بنت العنب کو کھینچ کے لایا ہے بزم مین
کرتا ہے کیا جوانون کو پیر مغان خراب

ہر وقت کس کی یاد مین قلزم ہے شور مین
پھرتی ہے کس کے شوق مین ریگ روان خراب

ٹھوکر بھی کھا کے شکر کے سجدے کو مین گرا
تونے کیا ہے مجکو پئے امتحان خراب

ہے چاٹ مجکو بوسہ حسنِ ملیح کی+
افراط سے نمک کی ہوئی ہے زبان خراب

رزقِ ہما ہوے نہ سگ یار کو ملے
مٹی مین دل کی سیر ہوئی استخوان خراب

نامِ رقیب لیجیے نہ اسے شکرین دہن
لینی ہے مجکو منھ مین نہی زبان خراب

بھلائی گور دشمن سیلاب اشک نے
لبعد از فنا بھی مجکو ملا ہی مکان خراب

۵۷

آہ رسا سے دل مین تمھارے کریگا گھر
کب تک رہیگا عاشق بے خانمان خراب

۱۰

[illegible]

ہی سیہ بالون سے اوس ابرو خمدار کا روپ
راست تو یہ ہی کہ جوہر سی ہی تلوار کا روپ

کیا ہی وہ آئینہ رو جس سے مکدر دل مین
خط سبز اوسکا دکھاتا ہی جو زنگار کا روپ

چشم مخمور سی نرگس کا مٹی رنگ نکیون
مست کا اور ہی کچھ اور ہی ہشیار کا روپ

سو تمہم گل ہی گھٹا چھائی ہی سیکش ہی جیع
دیکھیے چل کی ذرا خانہ خمار کا روپ

روپ بالی سی دو بالا ہی قد بالا کا
بجلی چمکاتی ہی اوس چاند سی رخسار کا روپ

بل ہین موی کمر یار مین زلفون کی طرح
بار کا کل نی دکھایا کمر یار کا روپ

رو ؤن الماس سی دانتون کی تصور مین اگر
گہر اشک مٹادین در شہوار کا روپ

رنگ ابرو کا مٹا دی نہ پسینا دم قتل
ڈر ہے ای ترک نہی کھو سی نہ تلوار کا روپ

نشۂ مے سی ہوا اور بھبو کا رخ یار
رنگ لایا ہی غضب شوخ طرحدار کا روپ

۵۸

دیکھا دم توڑتے عاشق تو وہ پرفن بولا
مکر کرتا ہی بدلتا ہے یہ عیار کا روپ

۱۳

[illegible]

ہی دہن غیب کی دیتی ہی خبر تیری بات
جفر کا حکم ہی ای شعبدہ گر تیری بات

جوہر تیغ زبان صنعت دندان کھولے
ہو جو مفتاح در گنج ہنر تیری بات

منہ سے کٹ کٹ کی نکلتے ہین جگر ٹکڑی
سوتہ جادو کی ہے او شعبدہ گر تیری بات

کچھ سخن کا نہ کھلا اور ج دہن سی مطلب
عقدۂ لبستہ ہی ای رشک گہر تیری بات

حال دل سنکے مرا رحم سے بولا وہ صنم
دل مین پتھر کی بھی کرتی ہی گھر تیری بات

چشم جادو کی سخن گوئی سے آنکھین ہین بند
کیا نظر بند ہی ای شعبدہ گر تیری بات

برق دندان کی چمک جاتی ہی چھپ جاتی ہی تہ
شب کو دکھلاتی ہی آثار سحر تیری بات

چھیدتا ہی مری دل کو سخن طعن آمیز
تیر ساکرتی ہی سینے سے گذر تیری بات

بے ثمر سرو گلستان ہے نہین تجھ مین یہ نقص
سرو قد کا تری گویا ہی ثمر تیری بات

گلشن خلد کی ہم سیر کرین کی مقبول
پائینگے حشر کو حورون مین اگر تیری بات

بات اولٹی ہی کہ تنگی سے دہن ہی معدوم
ایسی رنگین ہی آتی ہی نظر تیری بات

نور دندان سے دہن ہی جو تخشب گویا
چاند بن جاتی ہی ای رشک قمر تیری بات

| ٥٩ | لاکہ پوشیدہ ملاقات کسی سے ٹھہرے<br>چھپی عاشق سے رہیگی نہ مگر تیری بات | ١٣ |
|---|---|---|

پروانہ شمع رخ کا رہا دل تمام رات
پہلو مین تھا وہ رونق محفل تمام رات

ٹکڑے ہوا کتان کی طرح دل تمام رات
تھا سامنے جو وہ مہ کامل تمام رات

رشک ارم رہی مری محفل تمام رات
بیٹھا رہا وہ حور شمائل تمام رات

جیتے ہین صبح وصل کو ہم انتظار مین
ہوگی کبھی تو ہجر کی ای دل تمام رات

نیند اوس پری کی وحشیون کو عشق ہوگئی
برپا رہا یہ شور سلاسل تمام رات

حیرت ہوئی یہ تیز رفتار دیکھ کر
کاٹی نہ مہ نے ایک بھی منزل تمام رات

خورشید منہ چھپائے پھرا ہی تمام روز
آیا نہ ماہ اوسکے مقابل تمام رات

دیکھا نہ رخ بھی وصل مین کاکل کے پیچ سے
پاسے نظر مین تھی یہ سلاسل تمام رات

فرقت کی شب تصور نوک مژہ رہا
پھوٹا کیے ہین آبلۂ دل تمام رات

گردن مین میرے ہاتھ نہ پڑ جائین وصل مین
رکھتی ہو ڈر سے تیغ حمائل تمام رات

وہ بیخبر ہین نیند سے بھی چونکتے نہین
فریاد اتنی کرنے سے حاصل تمام رات

وہ خال رخ کا سرمۂ آوازہ ہوگیا
مین ہو سکا نہ بوسے کا سائل تمام رات

٦٠

عاشق خوشی سے نیند شب قتل اوڑ گئی
آنکھون مین تھا تصور قاتل تمام رات

١٨

بتون کے غم مین تن گھلکر ہوا زنار کی صورت
نہ دکھلا ناخدا اس طرح کے بیمار کی صورت

بنائی پھرتی ہین آنکھون نے خونخوار کی صورت
نہین بچنے کی بگڑے ہوے دوچار کی صورت

رہی گو لاکہ صحبت فرق ہے ادنی و اعلی مین
نہ خارون مین ہے رنگ گل نہ گل مین خار کی صورت

دکھانے کو وہ میرے گھر مین غیرون کو بلاتے ہین
کھڑا ہون سامنے اندھا بنا دیوار کی صورت

لگایا تیر وہ کاری کہ ہونٹون کو نہین جنبش
کھلا منہ رہگیا مجروح کا سوفار کی صورت

لب شیرین کے دو بوسے جو مانگے بولے جھنجھلا کر
نکلتی ہے تمہاری بات سے تکرار کی صورت

علامت موت کی پہلے مرے چہرے سے ظاہر تھی
نہ دیکھی وصل کی شب صبح کے آثار کی صورت

لپیٹے پھاڑ کر تار گریبان سر مین وحشت سے
بنا ہے داغ سودا طرۂ دستار کی صورت

مسیحائی کا دعوی آج مجکو دیکھکر چھوڑے
وہ خود کہتے ہین بچنے کی نہین بیمار کی صورت

جوانی پر جو غرہ ہے نہین ہٹنے کی دو دن مین
نہ یہ دربار کی صورت نہ یہ سرکار کی صورت

دکھاؤن تمکو کیا درد دل مایوس کا نقشہ
مشکل ہو نہین سکتی کبھی آزار کی صورت

پر و بال ہما شوق لینگے دستگیری کو
اوڑینگے قوت بازو سے ہم پردار کی صورت

نظر تجھسے لڑی رہتی ہی گو مین گسو دیکھتا ہون / نہین ہٹتا مرا یا ہی نگہ پر کار کی صورت

الٰہی میکدہ ہی کی جس طرح رونق بگاڑی ہے / بنی گھر محتسب کا خانۂ خمار کی صورت

وہ زہرہ ہین کہ شکل مشتری بھی ہین واقف / وہ یوسف ہین کہ دیکھی تک نہین بازار کی صورت

تن لاغر سی وحشت مین ہمارا دل و بجھتا ہے / پھنسے ہین اس صحرا مین نوک خار کی صورت

نہ بیٹھی تا سحر وہ غیر کی موشکاف‌وانی ہی / سفیدہ صبح کا بنجاے ہم انکار کی صورت

۶۱ | ہزارون گل کھلائی روز عاشق داغ سودا نے / مگر تحریر قسمت تھی خط گلزار کی صورت | ۱۴

کھا فقر مین نہ گردۂ نان جوین اولٹ / دستار خوان نعمت دنیا و دین اولٹ

مسند کو لات مار بچھا بوریا ہی فقر / ای دل بساط فلک چنان و چنین اولٹ

کو ہ حجاب کو بھی اوٹھا درمیان سی تو / ای بت ذرا نقاب رخ شہر نگین اولٹ

مردم کی چشم بد کا جلے گا سپند خال / ای شعلہ رو نقاب رخ آتشین اولٹ

بنجاتا قیس ناقۂ لیلی کا ساربان / دیتی ہوا جو پردۂ محمل کہین اولٹ

ہین نیم جان ہون کھینچ نہ تلوار میان سے / ساعد سی وقت قتل فقط آستین اولٹ

سر سی نکال اپنے ہوا جیتہ تاج کی / ٹھوکر سے اپنی مسند خاقان چین اولٹ

کھینچون اگر جریدۂ عالم ہین مدّ آہ / دون یک قلم مین دفتر دنیا و دین اولٹ

مجھ سے اوٹھا تعلق دنیا کی تو حجاب / غفلت کا پردہ دل سی جہان آفرین اولٹ

اپنا یہ قصر تن تہ و بالا کیا تو کیا / ای جوش نالہ گنبد چرخ برین اولٹ

فرقت مین جوش گریہ سی ہوا الٹی سانس اگر / جوش قلق سی جا ہی دل ہمنشین اولٹ

اقرار وصل تھا شب مہ مین مگر نہ اب
دیدار یار آہ سے ہوگا شب وصال

اندھیرے ہے زبان نہ ای حسینو اولٹ
دیگی ہوا نقاب رخ شرمگین اولٹ

۶۲

عاشق کو کہہ نہ تو لب شیرین سی تلخ بات
یہ میٹھا زہر دے نہ کلیجا کہین اولٹ

۱۶

قتل کرتا ہی نہ ہی جرم نہ تقصیر عبث
نوجوانون کا ہی دشمن فلک پیر عبث

بیوفا ہی وہ خبر سنکے نہین آنی کا
میری میت کو اوٹھاتی مین ہی تاخیر عبث

لکھتے ہین نیک عمل بھی ورق عالم پیر
ہم زمانی مین نہین صورت تصویر عبث

کہتے ہین عہد خلافی کی شکایت جو کرون
کوئی سنتا نہین تم کرتی ہو تقریر عبث

وصل مین ہین نہ کبھی کہین نہین ٹیڑھی باتین
مجھسے بل کرتی ہی وہ زلف گرہ گیر عبث

یہی دو باتین ہین اقرار کرو یا انکار
اسقدر کرتے ہو تم طول کی تقریر عبث

گردش چرخ کا شکوہ مری عادت ہی نہین
مجھسے برعکس ہوا تھی مری تقدیر عبث

ناتوانی کا یہ ہی زور کہ خود مرتا ہون
قید کی قتل کی تم کرتے ہو تدبیر عبث

چار دن کی لیے دنیا مین تجھے ہی منعم
طلب عزت و ملک و زر و جاگیر عبث

اوسکو سودا ہے جوانی کا جو دم بھرتا ہے
ساتھ پھرتا ہی ہمارے فلک پیر عبث

نہین ملنے کی جگہ قبر مین دو گز سی زیادہ
چار دن کی لیے کرتے ہین یہ تعمیر عبث

یہ نقاہت ہی کہ زانو سے نہین اوٹھتا سر
مجھسے دیوانے کو پہنانا ہے زنجیر عبث

عمر بھر مین نہین قدمون سی جدا کرنیکا
نالہ کرتی ہی مری پاؤن مین زنجیر عبث

چاند نے روشنی بخشی نہ سیہ خانہ مین
کام اپنے ہی شتابی تو ہی تنویر عبث

دیکھکر اوڑ مری زیست کا بگڑا نقشا

| ۶۳ | خاک ہوجاینگی عنصر نجدا ای عاشق |
|---|---|

نام سرور سنتی نہین ہم سوای رنج
طول شب فراق سی ہون مبتلای رنج
دیکھا نہ آنکھ بہر کے کبھی روی زشت کو
تنہا شب فراق کا کٹنا محال ہے
بے التفاتیون سی تری ہم گذر گئے
شام فراق سی ہین لالی ہین زیست سے
طول شب فراق کا شکوہ نہ کیجیے
راحت خلاف خواہش دل سی ہمین ملی
بے لطفیون مین عمر ہماری گذر گئی
مر کر چھٹا ہون کاکل پرخم کی پیچ سی
بحر فنا مین موج حوادث کا ڈر نہین
تشویش مجکو رہتی ہی انجام کار کی
رفع الم ہی حاصل لذات دنیوی
سالک ہین راہ عشق کی ہم کس سرور سے
شادی پیام وصل کی سننے سے ہوگئی

| ۶۴ | عاشق کشود کار کی امیدوار ہین |
|---|---|

بہیجدی آپ نی میری لیے تصویر عبث

| ۱۶ | چار دن جینے کیلیے ہی خواہش اکسیر عبث |
|---|---|

یارب چلی زمانی مین کیسی ہوای رنج
سودای زلف لایا ہے سر پر بلای رنج
پہونچی کبھی نہ کان مین اپنی صدای رنج
یارب بیان کس سی کرون ماجرای رنج
منصف ہوا اے دل یہ کہا تاکی اٹھائے رنج
آخر ہوئی جو عمر ہوئی ابتدای رنج
دیکھین تو صبح حشر تک آزمای رنج
تسخیر دیو نفس سی بہاگی بلای رنج
صدمی سی جگر کو جلایا اوٹھای رنج
دست قضا نی کھول دی عقدہای رنج
راحت طلب ہوی نہ ہوی آشنای رنج
مین اپنی طول فکر سے ہون مبتلای رنج
ہی عیش کی طلب سی جہا نہین بنای رنج
جس سمت منہ اوٹھای گیو سون آی رنج
پیغام بر ہمارا ہی مشکل کشای رنج

| ۱۹ | حد سی زیادہ غم ہی ہوئی انتہای رنج |
|---|---|

جھکا جو فکر مین سر نخل بارور کیطرح
تو شعر شاخ قلم سے گرے ثمر کی طرح

ہمارے شعر کا سکے سے بھی ہوا ہے رواج
کہ دل سے پھر نہین مٹتا یہ نقش زر کی طرح

تمہارے رخ کو خم پیچ زلف مین ہم نے دیکھا
کبھی ہلال کی صورت کبھی قمر کی طرح

لیا نہ ضعف مین احسان غیر کا سر پر
کبھی جھکی نہین گردن مری کمر کی طرح

کبھی رقیب سیہ رو نہ بل کی لینی پائے
کہ بڑہ نچائے یہ سر چڑہ کی موے سر کی طرح

پھرا جو آئینہ سے عکس برق عارض کا
فرشتے کاندھون کی غش ہو گئے بشر کیطرح

ہزار ہے رخ محبوب سے غیرت خورشید
سواد زلف نہ روشن ہوا سحر کی طرح

تمہاری تیغ نگہ سے نگہ جو لڑ نسکی
اوٹھا یا پنجۂ مژگان نے تل سپر کی طرح

یہ قرب و بعد مین اوس آفتاب کی گذری
گھٹا بڑھا کیا مین سایۂ شجر کی طرح

بط شراب مین رکھدی کرنگ جو وہ عیسی
کباب مرغ کا اوڑ جائے سیخ پر کی طرح

ہمیشہ بعد ہلال و قمر سے حیرت ہے
یہ ایکجا نہین کیون تیغ اور سپر کی طرح

وہ کم سنی کہ سب اعضا بدل گئے لیکن
دہن دہن کی طرح ہے کمر کمر کی طرح

کہین ہما سے نہ خفت ہو مجکو مرنے پر
یہ استخوان نہ اوڑ جائین مشت پر کیطرح

نشانہ اور کا تاکا جو اسے کمان ابرو
ہم اوڑ سکے تیر کی آگے گئے نظر کی طرح

پری وشون کو بلا کر وہ گرم پہلو ہون
جلے رقیب کا دل بھی مرے جگر کی طرح

لباس عاریتی سے سفید پوش نہو
نہ سر پہ اور کا احسان لو قمر کی طرح

کہ ٹرے جو یار کے پہنائے دست نازک مین
کلائیان بھی لچکنے لگین کمر کی طرح

ہمارے قتل سے یہ رنگ رو ہے یار اوڑا
سفید خال ہوے دانۂ گہر کی طرح

| ۱۴ | چل جدھر سے ادھر گرم رو ہو عاشق<br>پھرو نہ گھر کی طرف تم کبھی شرر کی طرح | ۶۵ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| خون عاشق مین عبث کرتا ہی او سفاک سرخ | عکس رنگ جسم سی ہو جاویگی پوشاک سرخ |
| خال چشم مست کی فرقت مین پیتا ہون لہو | کیون نہ پانی ہو کرون مین گھولکر تریاک سرخ |
| سبز مینا مین جو ہی ساقی شراب لعل فام | فرش مخمل کا بچھایا ہی نئے زیر تاک سرخ |
| پنجۂ مرجان کو خجالت سی کریگا کیا سپید | ملکو مہندی ست ملا کرتا ہی وہ پیراک سرخ |
| قتل سی مجھ بیگنہ کی شفق پھولی نہین | ہوگئی ہی شیشۂ گردون سیاری خاک سرخ |
| صاف قندیل در میخانہ کا دہوکا ہوا | کیف می سی جب ہوا اوسکے آتشناک سرخ |
| سیل خون دل سی آنکھون سی یہ جاری ہی | دشت وحشت مین ہوی خار و خس و خاشاک سرخ |
| بار تحفہ کا کیونکر اوس نازک بدن سی اوٹھ سکی | نیم رنگی سے ہو جاتی ہی جسکی ناک سرخ |
| خون مین عاشق کی ڈوبی رہتی ہین تیغ جفا پیشہ | کیا غضب تر رہتی ہین آنکھین تری سفاک سرخ |
| حلق بسمل نہ کیون حلقے رکاب یار کے | سیل خون یہ رنگ لائی ہو گئی پوشاک سرخ |
| خون مینا جسن ساقی پر فقط گرتا نہین | سیکڑون کی خون سی ہی خاک زیر تاک سرخ |
| برگ گل سی پیل وس گل کی چھوڑا یا جاہی | کیسۂ مخمل سی نازک تن ہی اوسکے دلاک سرخ |
| ہین یہ چھاونتون مین انگشت فندق بندی | خون سی نازک دہن کی جب ہوئی مسواک سرخ |

| ۱۰ | شعلۂ آہ آتش زا سے عاشق بن گیا<br>ایک گنبد اور زیر گنبد افلاک سرخ | ۶۶ |
|---|---|---|

دکھلاتی ہین وہ شوکت و شان مہ و خورشید | تمونہ مین تو ہی کہ قران مہ و خورشید

ہر نقشِ قدم پر ہی گمان مہ و خورشید
مستی مین ہلا دیتے ہو شان مہ و خورشید

مہمان ہوا کیا جیخ کی مدت سی ہین بکہی
اس شمع ان مین دو گردہ نان مہ و خورشید

رخسارون پہ افشان جنو پردہ اوٹہا دو
مٹ جای ابھی نام و نشان مہ و خورشید

تیری رخ تابان کی ثنا کرتے فلک پر
ہوتی جو مری طرح زبان مہ و خورشید

دونو رخ تابندہ ترے زلف سیہ مین
چھپتے ہین نکلتے ہین لبسان مہ و خورشید

آئینہ مین وہ دیکہ کے رخسارہ روشن
کرتے ہین حقارت سی بیان مہ و خورشید

جب داغ مئی سرد ہی بازار جنون سی
گردون پہ ہوئی گرم دکان مہ و خورشید

کس شان مسیحا کی فلک کرتا ہی دعوت
لاتا ہی شب و روز جو خوان مہ و خورشید

| ۱۴ | نقشِ قدم یار کی تصویر سمجہ کر<br>عاشق بہی ہوی مرتبہ دان مہ و خورشید | ۶۷ |
| --- | --- | --- |

رخسار سہ نو مہر نے کین گریبان پسند
کرتا ہی کجروی کو تری آسمان پسند

ایذا ہی صاحبان تقرب کے واسطی
کرتا نہین کسیکو وہ بے امتحان پسند

رنگتی ہو کیون انگرکھے کو خون شہید سے
پوشاک پہنو وہ کہ کرے اک جہان پسند

لذت ملیگی خاک سگ کوی یار کو
جب اپنی پوست نے کیے استخوان پسند

مجنون نے سنگ صبر اوٹھایا نہ اوٹہ سکا
آیا ہی میری ضعف کو بار گران پسند

حسرت ہی دست شوق کو دامان یار کی
پائی جنون کو ضعف مین ہین بیڑیان پسند

شعرون کا میری لطف اوٹھاتی ہین قدر دان
کہانا وہی ہی کرتی ہے جسکو زبان پسند

افشان چھڑک دو مانگ پہ اے آسمان حسن
اوس کہکشان سی ہمکو ہی یہ کہکشان پسند

خود جام آفتاب مین عیسی شفق بھری ہمکو جو ہو شراب خم آسمان پسند
یون اپنی اپنی وضع کی لاکھون حسین ہین انداز آپکا ہی مجھے مہربان پسند
بھڑکا نے سے رقیب کی کہلوائی گل مجھے ہمکو نہ آئین آپ کی یہ گرمیان پسند
ضد ہی فلک کو ہمسی تو ہمکو فلک سی ہی رفتار پیر کی نہ کرینگے جوان پسند
ہوتی ہین کیون مقیم جہان خراب مین کرتا ہی اس مقام کو کیون کاروان پسند

٦٨

درد فراق کا ہے مزا کب وصال مین
عاشق بہار سے بھی سوا ہی خزان پسند

١٢

اوٹھا کی لکھے جو وہ غیرت چمن کاغذ حروف گل ہون بنے برگ یاسمن کاغذ
ہوا ہون زار یہ مین انتظار مین خط کے کہ استخوان ہین خط ستر اور بدن کاغذ
ملے جو سرمے کو اوس بت کی خاک نقش قدم لگائین پڑیون مین یو تھیکا برہمن کاغذ
خیال تھا کہ وہ لکھین گی ایک خط کا جواب اسی گمان سی کیا صرف لاکھ من کاغذ
حساب گور مین لکھنا پڑیگا تل تل کا مداد لب ہی قلم اونگلیان کفن کاغذ
خبر کسے ہی کہ دی جان دشت غربت مین اودہر سے آیا نہ پہنچا مرا وطن کاغذ
شکن شکن ہوئی کاغذ کی رشک نافہ چین لپیٹا بالون مین تمنے جو جان من کاغذ
رقیبون پر مری ہوتی ہی مشق تیغ زنی تراشا سامنے قاصد کے لاکھ من کاغذ
جواب ایک نہ لکھا ہزار نامے کا ملا نہ آپ کو تھوڑا سا جان من کاغذ
فسون گری سی نہوگی جو وہ پری تسخیر طلسم لکھ کے جلا دینگے لاکھ من کاغذ
جو نامہ لکھا بہار یہ ایک گل رو کو بنا وہین خط گلزار سے چمن کاغذ

| ۶۹ | کسی کے کب ورق دل میں نقش الفت ہو<br>عبث ہی لکھتے ہو عاشق تپے وطن کاغذ | ۱۹ |
| --- | --- | --- |

ردیف رائے مہملہ

آئی فصل گل چمن پر چھائے ابر
میکشی کے کچھ مزے تو کھلائے ابر

لاکھہ جر سے لاکھہ گھر گھر آئے ابر
لطف کیا جب غم کا دل پر چھائے ابر

ہجر میں مینہ بھی اگر برسائے ابر
چار دیوار عناصر ڈھائے ابر

بدلے باران کی ہو اشکون کی جھڑی
آہ سوزان کا دہوان ہو جائے ابر

دیکھتے ہی بدلیان برسات کی
اور دل پر درد غم کے چھائے ابر

پیاسے ہی مر جائیں حسرت کش مہون
آب حیوان بھی اگر برسائے ابر

نالۂ سوزان سے بجلی منہ چھپائے
چشم گریان سے مری شرمائے ابر

آتش دلبر ہے روغن ہجر میں
زور سے گو مینہ بہت برسائے ابر

رو کش طاؤس ہو داغون سے دل
چشم تر میری نکیون بن جائے ابر

سرد ہو بجلی بھی آہ سرد سے
گرم نالون سے مری جل جائے ابر

اپنی چشم تر سے میں تشبیہ دون
زور سے جب خوب مینہ برسائے ابر

دیکھے کیا لطف اس برسات میں
کیسے کیسے برسے کیا کیا آئے ابر

مے ہے سبزہ ہے چمن ہے نہر ہے
میکشون پر اب کرم فرمائے ابر

خاک برسے ایکے مینہ برسات میں
دود دل نے گھیر لی ہو جائے ابر

چشم تر سے کیا کریگا سامنا
آبرو اپنی نہ کھوئے آن کے ابر

میکشون کا مزرع دل سبز ہو
بدلے مینہ کے مے اگر برسائے ابر

کشتی مے پہ چڑھے ہین بادہ نوش
اوٹھے سپے دریا جو دل سی دود آہ

خوف کیا دریا اگر برسا سے ابر
آسمان تک ابر سے ہے بالا سے ابر

۷۰

عاشق اپنی گور پر سایہ کہان
ہان کبھی برسات مین جب آئے ابر

۲۴

زار سے اپنے ملا وہ شہ خوبان کیونکر
ہوگیا رابطۂ مور و سلیمان کیونکر

دیکھین ہوجاتی ہے صبح شب ہجران کیونکر
ہاتھ آتا ہے جنون مین یہ گریبان کیونکر

لوگ اشارے سے ترے ہوتے ہین بیجان کیونکر
پل مین سر کاٹتا ہے خنجر مژگان کیونکر

باد صرصر سے کہین آگے نکل جاتے ہین
دامن گرد مین الجھین رم جولان کیونکر

تر ہین سو دیکھی تو آنے دو مجھے دیکھون تو
سامنا کرتے ہین مرغان غزلخوان کیونکر

نالہ ہای شب ہجران کو کسی نے نہ سنا
یار کے ساتھ ہوے گوش عزیزان کیونکر

چشم روزن سے نکلتا ہون مانند نظر
روک رکھین گے در یار کے دربان کیونکر

بیوفائی کا گلہ سنکے یہ فرماتے ہین
چھوٹ جاتا ہے بھلا رابطۂ تن و جان کیونکر

تشنۂ شربت دیدار جو لین بوسۂ لب
دیکھین پھر رہتی ہے آب رخ دندان کیونکر

یا خدا جانتا ہے یا مرا دل واقف ہے
کیا بیان کیجیے کاٹی شب ہجران کیونکر

دامن کوہ کے ٹکڑے ہین مرے نالون سے
دامن گرد سے ڈھانکون تن عریان کیونکر

ضعف سے ہل نہین سکتی ہے دوائے جوش جنون
دیکھین طے ہوتا ہے وحشت کا بیابان کیونکر

سان آنکھون مین ابھی تک ہے نگہ حیرت سے
بچھ گئی ہم سے تمہاری صف مژگان کیونکر

جی شگفتہ ہوا ایک دن ادھر تیر فگن
ہوگیا دل صفت غنچۂ پیکان کیونکر

کثرتِ خوف گنہ سی مری آنسو سوکھی — تیرہ روزون کا مٹی نامۂ عصیان کیون کر

دیکھ کر شام شبِ وصل کو گھبرائی بہت — غیر سی پوچھتی ہین کرتی ہین سامان کیون کر

قتل کی بعد مکدر جو ہوسے کیا حاصل — خاک ڈالی سی چھپی خون شہیدان کیون کر

پاک دامن ہون رکون گا نہ مثالِ یوسف — دیکھو کھل جاتا ہی قفلِ درِ زندان کیون کر

وحشیون کو جو ملی زلف تماشا دیکھو — باتین کرتی ہین پریشان سی پریشان کیون کر

شررِ نارِ جہنم بھی دکھائی دیگا — آتشِ عشق سی جل جاتی ہین انسان کیون کر

ثمرِ خام لگا ہی شجرِ قامت مین — سرخ بوسون سی کرون سیبِ زنخدان کیون کر

کیونکر آہ شبِ فرقت مین اثر پیدا ہو — ہاتھ آجاے کلیدِ درِ جانان کیون کر

گوے چوگانِ صنم سر کو بنایا مین نی — جان پر کھیل گیا مین سرِ میدان کیون کر

| ۱۹ | مصحفِ رخ نہ اگر بیچ مین ہوتا عاشق<br>ہندو زلف سی بچتے یہ مسلمان کیون کر | ۱۷ |
|---|---|---|

خون مین ڈوبی شفق وہ سرخ انگیا دیکھکر — چرخ صدقی ہوگیا آبی دوپٹا دیکھکر

پاؤن پھیلا راہ مین اوس گل کا چہرہ دیکھکر — ہاتھ کھجلانی لگی کرتی مین کانٹا دیکھکر

حلقۂ کاکل نہ آئینے مین دیکھا شوخ چشم — یہ ہرن وحشی ہین رم کرتی ہین پھندا دیکھکر

گیا گل نظارہ بوسی عارض گلنار کی — بخت میری جاگ اوٹھی اونکو سوتا دیکھکر

مر رہی زندہ ہون مگر بیمارِ عشق اچھی نہون — ڈالنا ہاتھ ان مریضون پر مسیحا دیکھکر

جوش وحشت مین طبیعت بسکہ ہی آزاد پسند — خار خارِ دل سی ہین خارِ صحرا دیکھکر

کچھ ہمین کو میکشی کی آج کل خواہش نہین — جام ہاتھون سی پھسل پڑتی ہین مینا دیکھکر

وصل کی شب بند محرم کی نہ ہمسے کھل سکی
توڑی ہاتھون کی اوڑہی انگیا کی چڑیا دیکھکر

تیرے تلوے رشک گل ہے نازنین یاد آگئی
مجکو سودا ہوگیا نقش کف پا دیکھکر

ساقیا مے سے چھکادے باغ ہے اور ابر ہے
آج تولانا کوئی اچھا سا شیشا دیکھکر

اور گرمی سے بڑہی رنگ طلائی کی بہار
سونے کو پانیکا دھوکا ہے پسینا دیکھکر

تنکا تیری ناک کا تنکے ہمین چنوائیگا
زہر ہم کھا جائینگے کانون کا سبزا دیکھکر

دیکھی جب انگیا کی چڑیا پھر گیا سر پر ہما
تخت شاہی ملگیا دانتون کا چوکا دیکھکر

بعد مردن بھی اگر پابند وحشت رہ گیا
طوق سمجھونگا در جنت کا حلقا دیکھکر

قد تھا بوٹا سا پڑے رہتے تھے بندے کان مین
اب فلک ہمکو نظر آتا ہے بالا دیکھکر

بے ثباتی سنکے دنیا کی ادہر آنا نہ تھا
اس خرابی مین بتایا ہمنے گھر کیا دیکھکر

کان کی جھمکی کی فرقت نے جلایا رات کو
دل مین چھالے پڑ گئے عقد ثریا دیکھکر

دل نہ ہاتھون مین حنا انگیا طلائی ہے اگر
چور سب رہ جائینگے سونیکی چڑیا دیکھکر

۷۲

مدتون سے ربط شعر و شاعری جاتا رہا
پھر غزل تحریر کی عاشق نے چرچا دیکھکر

۹

غافل جو گوش دل سے سنے تو صدا ہے گور
کہتی ہے خاک زیر قدم ہے یہ جا ہے گور

کیا جانین جس مقام کی مطلق خبر نہین
پھرتا کوئی تو پوچھتے ہم راہ جائے گور

ہر چیز کا ہے رزق معین جہان مین
ہوتا ہے ایک دن تن انسان غذائے گور

دیوانہ کردیا ہے مجھے شوق مرگ نے
عریان ہون اسلیے کہ پہنون قبائے گور

پہنچا نہ خاکسار کوئی میری گرد کو
کیونکر نہ تنگ مجکو گلے سے لگائے گور

| | |
|---|---|
| کھل جائی زندگی مین اگر لطف خواب مرگ | بدلی مکان کی چاہیے انسان بنا ہی گور |
| غیر شکر حرف شکوہ نہ آیا زبان پر | ہیبا فنا نے زیست مین اب آزما ہی گور |
| رہتی ہی مجکو ہجر کی سختی سی یاد مرگ | طول مرض سی کہتا ہی انسان کہ ہای گور |

۷۳ — مردونکا قرب بھی ہے جو وحشت مین ناگوار
عاشق نہوگی خاک مین تجویز جا ہی گور — ۸

| | |
|---|---|
| بیٹھے ہو پیٹ پھیر کے تم کس قصور پر | نقرا چلا رقیب کا کوئی حضور پر |
| محروم تیرے کوچے سے رکھا ہے ضعف نے | گلشن سی عندلیب کے کاٹے ہین دور پر |
| سمجھا مین خط مطرب داؤد لحن کو | لکھا ہے حاشیہ یہ کتاب زبور پر |
| سودائی زلف یار کی بہتان بندہ گئے | کیا کیا نہ بندشین ہوئین مجھ بیقصور پر |
| تعویذ سر کا آپکے دیکھا جو ضعف مین | بجلی کا احتمال ہوا کوہ طور پر |
| بنت العنب کی عشق مین نیاز ہی دین | پریون پر اپنی آئی طبیعت نہ حور پر |
| عرش آشیانہ طائر فکر رسا کا ہے | انسان کے سلیے ہین یہ عقل و شعور پر |

۷۴ — بھڑکا ہے لاکھ آتش داغ جنون سی تن
ہی سیل اشک چشم بھی عاشق وفور پر — ۱۲

| | |
|---|---|
| دریا ہی اشک بعد فنا بھی ہی زور پر | چادر کے بدلی پانی کی چادر ہی گور پر |
| احسان بعد مرگ کیا تم نے چور پر | رکھوا گئے کفن کو اوترواکے گور پر |
| وہ آزمائین تیر اگر اہل زور پر | بیٹھے نکل کے خاک سی بہرام گور پر |
| رخسار یار کا جو مقابل ہی چاند سی | دھوکا ہوا ہے طائر دل کا چکور پر |

بوسہ لیا ہے شعلۂ رخسار یار کا — تعزیر کوئی شمع کی ہوتی ہے چور پر
اونگلی جو تھا بنی قول کی چھالے کو دیکھکر — کیون حکم قتل کرتی ہو گگڑی کی چور پر
تھی شمع رات بھر مین نہ پروانونکا ہجوم — اک مشت خاک صبح کو تھی اور کرور پر
دیکھو جو پشت خار کو میٹھی نگاہ سے — آنکھین ہون نیشکر کیطرح پور پور پر
دریا بہایا اشک کا مجھ تیرہ بخت کی — مستی سے جم گئی لب دریاے شور پر
قلزم مین اشک گرم جو ٹپکا ہے آنکھ سے — تبخالہ پڑگیا لب دریاے شور پر
دل مین ہمارے چھید ہین تیر نگاہ سے — ابرو کمان کی مشق ستم ہے جو زور پر

۷۵ عاشق کو ایک آن ملاقات کی یاد ہے — افزون ہے شور اشک سمندر کے شور پر ۲۲

مردہ چھید ہی لگائین جو وہ تیر گور پر — قربان اپنی غیرت بہرام گور پر
وحشت مین اتحاد یہ پہنچا کہ بعد مرگ — روشن چراغ وادی ایمن ہے گور پر
ہمسے جو زنگ آئینۂ دل نہ اوٹھ سکا — بیٹھے فقیر ہوکے سکندر کی گور پر
اسباب ظاہری سے نہین ہے تمہارا نام — آئینہ کب لگا ہے سکندر کی گور پر
مدت کے بعد بیٹھہ لگی ہے زمین کو — تکیہ لگا کے بیٹھے جو تم میری گور پر
عزہ رہا کسیکا نہ دنیا مین اے پری — کیا بیکسی ہے آج سلیمان کی گور پر
بعد فنا بخار تپ غم نہ کم ہوا — رہتا ہے ابر سایہ فگن میری گور پر
رحمت کو قطع کرتی ہے تر دامنی مری — پھٹتا ہے ابر بھی اگر آتا ہے گور پر
بے مایہ مر بھی جاے تو حاصل نہو فروغ — جلتا نہین چراغ بھی مفلس کی گور پر
میری چراغ داغ مین روغن ٹپا دیا — پانی کو بعد دفن چھڑکا گدا کے گور پر

ہر شب چراغ ماہ جلاتا ہے آسمان
لاتی ہے بوی گل کو صبا میری گور پر

بیت پر اپنی ابر نے آنسو بہائے ہین
باد صبا نے خاک اڑائی ہے گور پر

افسردہ دل کو چرب زبانی سے کیا حصول
مُردے کو کیا جو شمع بھی روشن ہو گور پر

مرنے کے بعد قطع محبت نہ کیجیے
اے ماہ آئیے کسی تاریخ گور پر

میرا پری وش آئے اگر بہر فاتحہ
تاریخ ہو عزیمت تسخیر گور پر

شمع مزار صاف ہون گوری کلائیان
رکھو جو بہر فاتحہ تم ہاتھ گور پر

بیوجہ آج بوسے دیے ہین جو ای صنم
کیا آئے لات مار کے حاتم کی گور پر

ظاہر ہے میری قبر سے سوز دروں کا حال
سبزی کے بدلے آگ کا ہے پیڑ گور پر

چادر چڑھاو موتیون کی اشک چشم سے
بجلی جو تم نے ہنس کے گرائی ہے گور پر

سامان اپنا ہے سہ کامل کی مہر سے
چادر نہین تو چاندنی چھٹکی ہے گور پر

ہمدرد کو بھی ہے مری صحبت سے احتراز
پروانہ تک نہ آئے کبھی شمع گور پر

| ٧٦ | کیا جیمین آگئی کہ اوتارا مزار مین<br>دو پھول بھی چڑھائے نہ عاشق کی گور پر | ٣٠ |
|---|---|---|

پس جائے یون نہ حسن ملیح نگار پر
چھڑکون اگر نمک مین دل داغدار پر

دل لوٹتا ہے سینے مین رفتار یار پر
بلبل فدا ہے آمد فصل بہار پر

یارب نہ شیفتہ ہو کوئی قد یار پر
ہر وقت جان رہتی ہے منصور کی دار پر

مر کر بھی مرتبہ ہے یہ سودائے زلف کا
سنبل فدا ہے دود چراغ مزار پر

پرسش نہو گی ایک گنہ کی بھی دیکھنا
میری نظر ہے رحمت پروردگار پر

سودے میں یہ کھلا ہوں کہ صورت بدل گئی
پنجہ ہے عنکبوت گریبان کے تار پر

اوڑ کر مکان یار کو ڈھونڈھونگا چار سو
امید شوق و خشش و کشش ہین یہ چار پر

یہ لطف درگذر ہے یہ رحمت کی ہے صفت
دشمن پہ بھی نہ جبر کرے اختیار پر

نالہ ہمارا کان تک اوس بت کے گو نہ جائے
ہین لو لگائے قدرت پروردگار پر

دیتا ہے لطف کیا عرق شرم وصل میں
شبنم پڑی ہے سبزۂ رخسار یار پر

روکا ہے اپنے سر کی دلا کر مجھے قسم
کھاتا تھا زہر سبزۂ رخسار یار پر

کوٹھے پر آپ ہو کے مکدر چڑھے نہین
آکر آسمان ٹوٹ پڑا خاکسار پر

زندہ رہی تو جائیگی گلشن مین لاکے یار
صیاد عندلیب کے نوچے ہزار پر

ثابت کرین تو اپنے ہوا خواہ کا قصور
آندھی کی طرح آئے وہ مجھ خاکسار پر

لذت کو ترک کر کے جو کھاتی ہین نان خشک
گھی کے چراغ جلتے ہین اونکے مزار پر

ملتا ہے رزق مومن و کافر کو شام تک
دشمن پر التفات ہے جو دوستدار پر

اوس بت کی جستجو نے کیا اسقدر ضعیف
چڑھنا پہاڑ ہونے لگا کوہسار پر

ذاتی جوہرش سے ہے ابروے قاتل کی تیغ مین
رکھی گئی نہ باڑھ کبھی ذوالفقار پر

دنیا مین ضرب دست خدا کی تھی بے پناہ
کافر پکار کہتے تھے ہر بش ذوالفقار پر

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲ | عاشق امید عفو کی ہے انکسار سے<br>مغرور ہو نہ طاعت پروردگار پر | ۱۴ |

چشم قاتل نے کیا دیوانہ مایل دیکھکر
بھیجتے ہین مرد کو میدان مین دل دیکھکر

آئینہ چھوٹا نشان حسرت دل دیکھکر
سیر ہوا بسکہ گرمیِ قاتل کو زایل دیکھکر

جہانتک آیا قبر کو بیمار شوق وصل یار
بڑھ گیا دل راہرو کا آج منزل دیکھکر

قید کیون ہوتا اگر مین بھاگ جاتا دشت کو
پانون بھاری ہو گئی میری سلاسل دیکھکر

کیجیے بلبل سے شرح گلشن داغ جگر
درد پہلو کا بیان ہو صاحب دل دیکھکر

دل ہوا خوش جسم جب پہنچا کنارے گور کو
اہل کشتی ہوتے ہین مسرور ساحل دیکھکر

جب تصدق ان پہ ہم مٹا دی زلف وہ نسرین جبین
تمکین کا نہ ہون کے فرشتی چاہ بابل دیکھکر

غیر کو خال و خط رخسار کی ہو کیا تمیز
پڑھ نہین سکتا کبھی مصحف کو جاہل دیکھکر

اپنے دل ہی چیخ نے آخر گرایا برق کو
تیری ہنسنے سے اوسی کر کی مقابل دیکھکر

خنجر غم سے کیا ہی چاک پہلو اس لیے
ناوک مژگان سی قاتل تاک لی دل دیکھکر

کسکو دنیا مین دل سوزان کو ڈھونڈھا حشر مین
انگار دوزخ اوٹھایا صورت دل دیکھکر

عکس ہی ہی صاف دلبر کچھ نظر آتا نہین
آئنہ حیران ہی آئینہ مقابل دیکھکر

خاک مجنون کا ہیولی پھرتی ہی کوے یار مین
خوش ہی وہ سفاک دیوار چمن کیگل دیکھکر

| ۲۰ | گوہر مضمون عاشق کی جگہ سو کا نہین |
|---|---|
| ۱۹ | لیجیے موتی کوئی شبدہری کو قابل دیکھکر |

وصف تیرا خلد مین موقوف ہی کب حور پر
بنگیا تشکل زبان ہر برگ نخل طور پر

یہ چھپے موسے سے نور جلوۂ رخسار یار
ہو گیا خورشید شمع روز کوہ طور پر

مدتون یکسان رہے جو چیز اوسمین لطف کیا
زوال دنیا ناز کرتی ہے شباب حور پر

پیروی مجنون کی کرتے آئی عاشق آج تک
اب قیامت تک چلینگے سب اسی دستور پر

کیون نہ ای سفاک مائل ہون صف عشاق کی
کیا جھکی پڑتی ہین پلکین چشم مخمور پر

بہ گیا مرہم پگھل کر زخم سو اللہ رے سوز
جل گیا پھاہا اگر رکھا ہے ناسور پر

جھوٹے وعدوں میں نہیں ان کا نشانہ منظور ہے
اے مسیحا رات کٹنے کی نہیں بیمار پہ

جام چھوٹے میں جو عکس ابروی ساقی کا پڑا
شیشہ سے مے نے گلے کو رکھ دیا تلوار پہ

اوس چاٹے عنبر رخسار جانان کی اگر
زہر سے چھائی پڑیں آنکھوں یان مار پہ

چور کی مانع صفائی خانۂ دلدار ہے
گر پڑا سایہ پھسل کر جب چڑھا دیوار پہ

کب بھلا کوئی کسی کے عیب چھپاتا ہے شریک
گل ہنسا کرتے ہیں حال نرگس بیمار پہ

بزم عشرت میں جو آیا وہ مسیح شمع رو
جتنی تصویریں تھیں وہ پھر نہ لگیں دیوار پہ

گفتگو کرتی ہے کیا بلبل کی زبان حال سے
تیری زلف پر شکن آتی ہے مہرہ مار پہ

چشمۂ حیوان دہن ہے ہو نہ کیونکر زندہ نام
بعد مردن ذکر ہے میرا زبان یار پہ

تم وہ کافر ہو تماشے کا جو تمکو شوق ہو
بھیس میں پتلی کی ناچے آکر کالی تار پہ

تیغ ابرو تیز ہوتی ہے نموسے یار سے
جسقدر ہے بارہ پر قد بارہ ہے تلوار پہ

غالب جور و پری گاہک ہے ایسی جنس کا
ختم یوسف کی خریداری نہیں بازار پہ

اس برس جو فصل گل میں چہچہے بلبل نے کیے
پر نمو کر آئیں بازو کی طرح منقار پہ

مجھکو سولی پر چڑھاتی ہے عوض منصور کے
سر اوترنے پر بھی حق رہتا زبان دار پہ

قتل سے کیوں تیغ ابرو رکھ گئی بل پڑ گئی
نقد جان ہم دیتے ہیں سستی ہوئی تلوار پہ

سخت جانی سنکے میری اونکو غصہ آگیا
کہتے ہیں منہ کھول کر کیا بارہ ہے تلوار پہ

کچھ فقط وہ تیغ میری خون کی پیاسی نہیں
جمع ہوتے بھی لہو پینے کو ہیں تلوار پہ

عکس محرم پر دُر دندان کا ہنسنے میں پڑا
موتیوں کا آج چونا پھر گیا دیوار پہ

سر کبھی چھوڑیگا اگر معمار سے مٹنے کا نہیں
رنگ گیا ہے خون ناحق دست جلاد پہ

| ٧٨ | پل مین ظاہر ہو گئی عاشق پر اوس دل کی بات<br>دیکھ کر مجھکو نظر اونکی پڑی تلوار پر | ١٥ |
|---|---|---|

ہے صدمہ فراق بہت میری جان پر
اک آسمان ٹوٹ پڑا ناتوان پر

حوا کی شکل پر ہے نہ آدم کی شان پر
یہ بت پڑے ہین اور کسی خاندان پر

پتھر کی طرح آگ جھڑی جسم زار سے
جب میری استخوان لگے استخوان پر

حسرت سے لوگ میری جنازے کو کہتے ہین
پیر فلک بھی روئیگا ایسے جوان پر

تیری مریض سے جو اوٹھائین نہ ان منتین
جا کر مسیح بیٹھ رہے آسمان پر

مین نے کہا کہ وعدہ خلافی سے کیا حصول
بولے کہ میرا صبر پڑے تیری جان پر

وعدے کی معتبر ہو نہ ثابت ہو قول کی
ہر وقت ہے زبان تمہاری زبان پر

خواہش ثبوت ہو جو سگ کوی یار کی
ای شوق ابھی نکالین مری استخوان پر

ملک عدم مین ہستی ہے کس جنس کی تلاش
ہر روز کاروان گیا کاروان پر

بوسے جو بدکے غیر سے بازی تم ہار مین
دیکھوگے تم کہ کھیل گیا مین بھی جان پر

حال شب فراق طبیبون سے کیا کہون
پھیکا نہ ذائقہ ہے نہ تلخی زبان پر

ای آہ تونے پھونک کی جھگڑا اوٹھا دیا
لڑتے سگان کوی صنم استخوان پر

درد فراق یار کی ایذا نہ پوچھیے
ہوتی ہین جیسے نزع کی صدمے جوان پر

ابرو کا بل ہو آپکو غمزہ غمزہ کا ہے
پیکان تیر مین سے ہے نہ چلا کمان پر

| ٧٩ | عاشق اب اپنی خاک ٹھکانے لگاؤ تم<br>بیٹھو فقیر ہو کے کسی آستان پر | ١٩ |
|---|---|---|

وہ دانت پیستے ہین باغ مین صنوبر پر — دباؤ ڈالتے ہین سرو قد برابر پر

پڑی ہے آنکھ دم ذبح اوسکے خنجر پر — لکیرین خون کی پلکین ہین چشم جوہر پر

زمین سے فیض ہو کشت فلک کو مثل سحاب — جو رکھون دامن دریا کو دیدۂ تر پر

تمہارے خندۂ دندان نما سے حیرت ہے — ہنسی کا شک ہے مجھے موج آب گوہر پر

غضب سے دیکھ کے قاصد کو ہنس پڑے وہ بت — خدا نے آگ کو گلشن کیا پیمبر پر

یہ بعد ذبح نکالین کدورتین دل کی — کہ خاک ڈال دی خون شہید خنجر پر

وہ ناتوان ہون کہ سب جانین استخوان بدن — تمہاری تیغ کا سایہ پڑے جو پیکر پر

برش کا تیغ کو غرہ مجھے ہے صبر کا ناز — ہر اک کو دونون مین دعوا ہے اپنے جوہر پر

فلک ہوا ہے تری چشم مست پہ مائل — شکست کھائیگا شیشہ گرا جو ساغر پر

رہے نہ قید ملاقات آئین جائین مدام — جو گھر ہے آپ ہمارے ہم آپکے گھر پر

قیامت آئے تو ہو دادخواہ کو شادی — نماز شکر ہو دامان روز محشر پر

یہ اور بات ہے ناحق صنم جو قتل کرین — ثبوت جرم و خطا کا نہین پیمبر پر

ڈرا خدا کی قسم مار زلف یار سے مین — یہ خوف وہ ہے جو طاری ہوا پیمبر پر

وہ بادہ کش ہون صراحی گلے کا ہے تعویذ — عوض کلاہ کے ہے جام کاسۂ سر پر

مآل مال ہے فقر و فنا ہے صاحب مال — رہیگا پاس نہ دم بھر یہ نقش ہے زر پر

گلا ذرا سا کٹا باڑھ ہو گئی میٹھی — یہ دی لہو نے حلاوت زبان خنجر پر

مرا غبار رقیبون کو سد باب ہوا — اور اب یہ گرد کہ دیوار بن گئی در پر

یہ معجزہ ہے کہ روشن ہے پی پی کے نام — بنا ہے ید بیضا کف تونگر پر

| ٨٠ | نہین ہے غیر کا محتاج فقر مین عاشق<br>بنا ہے موج سے اشکون کی بوریا در پر | ١٨ |
|---|---|---|

قیمتِ لعل لب سے دلبر توڑ
دانت دکھلا کے نرخ گوہر توڑ

خاکساری سے کر صفا حاصل
اپنا آئینہ تو سکندر توڑ

آزماتا ہے کیا ہمین او ماہ
ہو جو مرضی تو لائین اختر توڑ

ہم نہ توڑینگے خاطرِ ساقی
زاہدا تو نہ طعن ہم پر توڑ

تیر مژگان کا اے کمان ابرو
آزماتے ہین آپ ہم پر توڑ

سخت گوئی نکر صنم ہم سے
شیشۂ دل کو دیگا پتھر توڑ

تیر مژگان نہ اپر آکے لگے
سب نے دل مین کیا برابر توڑ

جذب الفت کرے جو کچھ بھی مدد
غیر سے لائین اوسکو چل کر توڑ

دل کی قیمت اگر بنی نہ یہان
دیکھنا ہوگا روز محشر توڑ

ذبح باھر چمن سے کر صیاد
نہ یہان عندلیب کے پر توڑ

نازنین ہاتھ مین نہ موچ آجائے
بیدھڑک یون نہ تو گل تر توڑ

جان تک دے کے بوسہ لین گے ہم
اسکی قیمت کا کر لے دلبر توڑ

حرص نے در بدر یہ دوڑایا
پاؤن ڈالے مرے تھکا کر توڑ

حشر مین دیگا کیا جواب ستم
زعم باطل کو اے ستمگر توڑ

سرزنش سو طرح کی ہو نہ مفید
نکلین افعی کے دانت دین گر توڑ

بیچتا ہے جان نثار لاکھ مین ایک
ہے متاع وفا کا دلبر توڑ

| جان تجھی سے ناز پرور توڑ | | عیش دنیا کے رنج سے ہے دنبال |
|---|---|---|
| ۱۶ | سینہ شق کر تعلق سے اسکے عاشق<br>لوح دل سے طلسم پیکر توڑ | ۸۱ |

ہین ہفتہ دوست آتی تھی یا ایکبار روز
ملتے نہین مکان پہ اب چار چار روز

کیونکر رہون نہ آٹھ پہر بیقرار روز
یکسان رہی نہ تمسے ملاقات چار روز

گردن مین گئی الی رہتے ہین لعلونکا ہار روز
رہتا ہی اتو جون کسیکا سوار روز

رہتا ہے خط یار کا جو انتظار روز
کاغذ بہر اور گھٹتا ہی یہ جسم زار روز

برسا ہے ابر چار سینے کبھی کبھی
آنکھین تمام سال رہین اشکبار روز

دونی ہوئی جوا برون کی نیچون کی یاد
کٹ جائینگے یہ زیست کی جلدی سے چار روز

دن کو ہمیشہ عارض روشن کی یاد ہے
شب کو بلا سے زلف کی ہے سر پہ سوار روز

گھی کے چراغ اتنی جلاؤن اگر وہ آئین
بنجاسے روشنی سی شب وصل یار روز

دن گن رہے ہین زندگی مستعار کے
گذرے قرار وصل کو اب بیشمار روز

بوسون کی جیت ہار مین اپنا ہی فائدہ
کیون آوس قمر ہو شب کو نہ کھیلین قمار روز

طفلی سے تیرے در کی اوڑاتا ہون خاک مین
چڑھتا ہی چشم سیر فلک مین غبار روز

اقرار وصل کا جو کئے شب غلط ہوا
گھٹتا ہے آپکا بھی یہان اعتبار روز

قدغن ہوئی جو مے کی تو بسرہ جائینگے فنا
تاڑی پر اسکے سال پہینگے کٹار روز

شام شب فراق سے یون کانپتا ہون مین
لرزہ کا جیسے آتے کسیکو بخار روز

کہاتے ہین شب کو ترک ملاقات کی قسم
پہر دن کو گہر پہ آتے ہین کیون بار بار روز

| ۲۵ | اونکے مزاج مین ہی تلون تو رشک کیا<br>غیرون پہ التفات ہی عاشق پہ چار روز | ۸۲ |
|---|---|---|

لیتا ہون چشم مست کی بوسی تمام روز
دور شراب ناب ہی چلتا ہی جام روز

ہر جائی ہو نہین تمہین اکجا قیام روز
پھرتے ہو آفتاب کی صورت تمام روز

غیرون کا بار بار جو لو منہ سے نام روز
تکرار میرے آپ کی ہو لا کلام روز

دن بھر تمہارے گھر مین ہی شرب مدام روز
گردش مین آفتاب کی صورت ہی جام روز

صاحب کرے سوال کہا نتا غلام روز
کر دیجے بوسہ ہای لب سرخ فام روز

پیر فلک کی بادہ پرستی مین شک نہین
روشن ہی مہر و ماہ کی چلتے ہین جام روز

ہی چرخ چارمی سی لب بام طعنہ زن
خورشید سے لڑاتی ہو آنکھین تمام روز

کھٹکا اذان صبح کا رہتا ہی وصل مین
زاہد ہماری نیند نکر تو حرام روز

تو وہ عزیز مصر دل کائنات سے
یوسف سے لیکے چھوڑ دیے ہین غلام روز

ہم چھوڑتے ہین جاگ کی آنکھین تمام شب
وہ صبح تک پلاتے ہین غیرونکو جام روز

عاشق سنا جو مجھکو کسی چشم مست کا
برسون پلای مفت ہین ساقی نی جام روز

قسمت مین فاقہ مست کی منعم خوشی کہان
برسون مین عید آتی ہی ماہ صیام روز

بوسے کی سائلون کو یہ کہتے ہین دیکھکر
خالی نہین غرض سی تمہارا سلام روز

خالق ہی مہربان مدد گار بخت سے
بھجتے نتھے وہ بھیجتے ہین اب پیام روز

واعظ دیا جو حسرت جنت لقب کو طول
بڑھتا گیا نظر مین مری احترام روز

تجھسے ادب سے بات بتون نی کبھی کی
موسیٰ نہین کرین جو خدا سے کلام روز

مین تیرہ بخت دن کو گیا جب مکان مین
نکلا مہت کی روزن در سے تمام روز

زلف دراز و عارض نازک کو دیکھی
کوتاہ نصف شب سے کہین ہے تمام روز

کی روز وصل یہ مرے طالع نے کوتہی
پہنچی شب فراق رہا نا تمام روز

جان حزین نے ساتھ دیا روز وصل کا
ہم ہو گئے اخیر ہوا جب تمام روز

راہ دہن چھپی ہے خط سبز یار مین
بہکاتے ہین یہ خضر علیہ السلام روز

پیری مین اپنے سو سیہ جب ہے سفید
ثابت ہوا کہ شب کا ہے قائم مقام روز

سودا ہے زلف یار مین اولٹا سفر کیا
ہنگام سیر شب ہے تو وقت مقام روز

دم آ گئے مار زلف کے کشتے مین ہے محال
پہونچا کرین مسیح علیہ السلام روز

۸۳

عاشق بیمار ہین یہ شب و روز ہجر کے
کاٹی ہو مرے کے شب نہین ہوتا تمام روز

۱۵ ب

دختر رز کو لیکے نکلے بادہ خوار ابکی برس
کیا پلا قاضی کو شیشے مین اوتار ابکی برس

گھر سے کم نکلا ہے وہ رشک بہار ابکی برس
مر گئے اوس گل کی فرقت مین ہزار ابکی برس

قبر پر آتا نہین وہ شہسوار ابکی برس
خاکساروں سے ہے کیا دل مین غبار ابکی برس

جوش پر ہے ساقیا فصل بہار ابکی برس
میکدے مین گھس پڑینگے بادہ خوار ابکی برس

اے جنون تاب ضعف سے تھا شرمسار ابکی برس
پیرہن خود ہو گیا ہے تار تار ابکی برس

لوٹیے اے ترک گلشن کی بہار ابکی برس
طائر رنگ چمن کیجیے شکار ابکی برس

وصل مین برسا ہے کیا ابر بہار ابکی برس
اے صنم ہے مہربان پروردگار ابکی برس

آ گیا ہے یاد کسکا خندۂ دندان نما
برق آکر لیگئی صبر و قرار ابکی برس

باغ مین دس روز تک کھیلا جو گیند ایار کی
ہے گل صد برگ پر مائل ہزار ابکی برس

قید سے کاکل ہون صدقہ نرگس بیمار کا
سکے بدلے ہو رہا تقصیر وار ابکی برس

سیل اشک چشم سی سو بار ڈوبی ہی زمین
گر پڑیگا گنبد نیلی حصار ابکی برس

کار نشتر کرتی ہین پلکین ہماری ہجر مین
خون برساوسے رگ ابر بہار ابکی برس

ٹالتا ہے وصل کا وعدہ وہ آنی کا نہین
ہوگئی برسون یہی کہتا ہے یار ابکی برس

فصل گل مین ایکدن آجاؤ پھر سیکشی
سے ہے مہینون سے تمہارا انتظار ابکی برس

| ۸۴ | غیرت سرو چراغان رشک طاؤس چمن<br>ہے تن پر داغ عاشق پر بہار ابکی برس | ۱۸ |
|---|---|---|

نہین تھی جنکے زبان ولب دہن خاموش
پڑی ہوئی ہین قبر مین پہنے ہوی کفن خاموش

مثال شاعرون نے دیکے کردیا حیران
تمہاری چشم سخن گو سی ہین ہرن خاموش

شب وصال گذر جائیگی غضب ہوگا
خدا کے واسطے بیٹھو نہ جان من خاموش

رموز خالق عالم مین فکر بیجا ہے
نہو سکے گی کبھی مدحت ہین خاموش

جو معجزہ ہے قدم مین تو سحر بازو مین
صدا پتھرون سی نکلتی ہے نور تن خاموش

فروغ حیرت زبانی سے غیر ہین متماشا
مثال شمع جلا وینگے ہم بدن خاموش

سنو تو کیسی کھلی ہے زبان سوسن کی
کھڑے ہو باغ مین ارشاد یاسمن خاموش

تمہارے دم سی یہ سب چپکے ہین چلبلین
جو اوٹھو تم ابھی ہوجاے انجمن خاموش

نہین گرفت دم تقریر لاکہ سخت کہو
سنا کرینگے ترے عاشق دہن خاموش

سنا جو ایک شکایت کا حرف عاشق سے
ہزار مرتبہ نکلا یہی سخن خاموش

رہِ دہن مین ہی طرازِ زلف کا کھٹکا
کمین مین بیٹھے ہین گویا کہ راہزن خاموش

شکستہ حال کی منہ سی نہین نکلتی بات
ہمیشہ رہتی ہی وہ زلف پرشکن خاموش

وہ کم سخن ہون کہ ہی میری پاؤنکی زنجیر
بسان سلسلۂ زلف پرشکن خاموش

خدا کی آگے گواہی تصور کی دیگا
رہیگا ایک نہ محشر مین عضو تن خاموش

زبان تیغ نہ گویا ہوئی کبھی افسوس
بغل مین رہتی ہی ہر وقت یہ دلہن خاموش

کبھی نہ کلمۂ حق سامنے بتون کے کہا
مثال زلف ہی ناقوس برہمن خاموش

تمہارے آنی سے محفل ہی صفحۂ تصویر
یہ حیرتی ہی کہ ساری ہی انجمن خاموش

| ۸۵ | کلام اور کا سننے مین لطف ہی عاشق<br>سنا چکے ہو بہت اپنا تم سخن خاموش | ۱۷ |
|---|---|---|

محتاج روشنی کی نہین تم برای رقص
روشن کریگا شعلۂ آواز جای رقص

گانا جو اُس سے سنو تم بہای رقص
زہرہ بھی آ کے چرخ سی گا کی بجای رقص

دل کو پکڑ کے بیٹھ گئی مبتلای رقص
گاتی جو آپ باندھ کے اوڑھنی برای رقص

پہنچی قضا جو تمنے دکھائی ادای رقص
جو انتہای عمر ہے وہ ابتدای رقص

پھرتے ہین اہل بزم اشارے مین آپکے
ہر نا خدای کشتی محفل ادای رقص

مردے کفن کو پھاڑ کے نکلی زمین سے
ہر قطع تیری جامہ پہ ای گل قبای رقص

ایک ہی یہ بات اوڑائی حسینون نے آپکی
طاؤس کو کچھ اور نہ آیا سوای رقص

دونا ہی لطف رقص اگر دل کو لاگ ہو
ہے نشۂ شراب محبت جلای رقص

جتنے شکستہ دل ہین وہ دم توڑنی لگین
گھنگرو دہرا رہین بولین جو او شوخ برای رقص

مرتے ہیں اہل دل انہیں الفت ہی رقص سے
اب ہاتھ اوٹھاؤ ایسی جفا سے برای رقص

جوڑا کھلا جو رقص میں کیا رنگ بندھ گیا
تجھے شاہ حسن دام میں آیا ہمای رقص

بسمل تری گلی میں دل داغدار ہو
طاؤس کو چمن میں مبارک ہو جای رقص

توڑے ہزار رقص میں لیتے ہیں سیم تن
ہم ناچ گھر کو کہتے ہیں دولت سرای رقص

پتلی بھی رقص کرتی ہے تار نگاہ پر
جس روز سے کہ آنکھ سے ہوئی آشنای رقص

دامن بنت سے شعلہ جوالہ بن گیا
ایسا نہو کہ دور میں تیری جلای رقص

بیجا نہیں بہار میں رندون کی ولولے
زاہد کے بھی دماغ میں ہو گی ہوای رقص

| ۸۶ | عاشق یہ ابتدا ہے جو کرتے ہیں لاکھ خون<br>انجام کار دیکھیے کیا رنگ لای رقص | ۲۳ |
|---|---|---|

اپنے کوچے کاٹتا ہون آپ سرزن کی عوض
سر ہتیلی پر لیے پھرتا ہون دشمن کی عوض

اوس صنم کا حسن ہے معجز نما نام خدا
آتے ہیں بت پوجنے کو خود برہمن کی عوض

کوہکن کی بیکسی پر رحم آتا ہے مجھے
قہقہے کبک دری کرتا ہے شیون کی عوض

میری جرات پر ملیگا رستم دستان ہی ہاتھ
چاہئے تن ہی فقط مقتل میں جوشن کی عوض

سنگدل کا کوئی شیشہ توڑتا ہے محتسب
سو گلے کٹ جائینگے جب ایک گردن کی عوض

ہو لگی بھی دل سے جو اوس شعلہ رو کی بزم کی
جل گیا میرے کنول میں خون روغن کی عوض

صاف طینت دوسرا مجسا نہ آفاق میں
ہڈیان میری جلا کر لیجیے منجن کی عوض

روشنی میری سیہ خانے میں تل بھر بھی نہیں
حلقہ ہای چشم نابینا ہیں روزن کی عوض

استخارہ قتل پر میرے اگر منظور ہے
دیکھیے بالا سر وہی کا ہے سمرن کی عوض

ایک شب بھی وصل کا وعدہ وفا ہوتا نہیں
عمر بھر پچتاؤ گے دو دن کی جوبن کی عوض

ضعف سے سر جھک گیا وحشت میں جب کھینچے قدم
طوق میری پاؤں میں پہنا و گردن کی عوض

دل جو توڑا میکشوں کا ہاتھ کیا آیا اسی
توڑ دے قاضی کا سر شیشہ کی گردن کی عوض

بیٹھیے آکر جھروکوں میں اوٹھا دیجے حجاب
پردے آنکھوں کے لگا دونگا میں چلمن کی عوض

چاک سینے کو کیا جائی گریبان باغ میں
پھاڑ ڈالا ہمنے دشت کا صحرا میں دامنکی عوض

انتظار یار کب تک تیس دن جیتا ہے کون
سوت مجھ گریبان کی آئی کاش سانسونکی عوض

دل نہیں رہتا ہے قابو میں کسی کی درد سے
حال میرا لکھا ہے دوست دشمن کی عوض

جھانکنی دو روزن در بند کردی ہے عبث
سیکڑون خنجر پڑینگے ایک روزنکی عوض

دشت دریا کوہ عریانی میں وحشت نے دکھائے
کسقدر دامن ملی ہیں ایک دامن کی عوض

جھانکنی کو میں نے جب روزن کیا دیوار میں
تیر باران کرتے ہیں وہ ایک روزن کی عوض

حاسدوں کو قتل کیجے عاشقونکا کیا قصور
دوستوں سے آپ کیوں لیتی ہیں دشمن کی عوض

سیکتی ہیں دیکھکر شیشے کو حیرت ہو گئی
قہقہہ کرتا ہے کیوں وہ نے میں شیشون کی عوض

خنجر قاتل کا بوسہ مانگتا تھا وقت قتل
اب زبان ہو واسطی کٹتی ہے گردن کی عوض

۸۷

غور سے دیکھیں اگر ٹکتے ہوئے عاشق کی زخم
اونکی مژگان ٹوٹ کر رہجائے سوزن کی عوض

۹

کل بھی نہ آؤ گے نہیں کہتے ہیں ہم غلط
وعدے ہیں جھوٹ آپکے قول و قسم غلط

تدبیر وصل یار سوا اور کچھ نہ کر
ناصح وہ بات کہ کہ ہمارا ہو غم غلط

صورت دکھا دیا ہے جو مصحف کو درمیان
آیا خدا سے عہد کیا ہے صنم غلط

ہو جان سی عزیز اگر سر ہی کاٹ لو
ہین کہاؤنگا نہ آپ کی سر کی قسم غلط

کرتا ہون روز صورت جمال اوس سے مین بیان
تصویر روی یار سے ہوتا ہی غم غلط

ہمت کی ہی خلاف جو دینا جواب کا
سائل سی وعدہ کرتے ہین اہل ہمم غلط

مانند صفر دہر مین خالی شکم رہا
قسمت مین میری رزق کی تھی سب رقم غلط

کیا قدردان ہو سکے بد انصاف آپ سے
سچے ہین غیر عرض کرین جو کہ ہم غلط

۱۸

عاشق یہ بیخودی مین شب ہجر کاٹ دے
ساقی پلا شراب کہ ہو جاسے غم غلط

سر جھکتے ہین یہ اوسکی سے ہے شمشیر کا لحاظ
سینے پہ حرف نہی ہین یہ ہے تیر کا لحاظ

بیت الصنم کا طوف پرستش صنم کی ہی
حکم خدا ہے کعبے کی تعمیر کا لحاظ

گو خاک مین یہ میری جوانی ملا چکا
مجکو ہے آج تک فلک پیر کا لحاظ

دل مین مٹاؤن دفتر عالم سرشک سے
پر اپنے ہے نوشتۂ تقدیر کا لحاظ

اقرار کل تھا وصل کا انکار آج ہے
کیجے ذرا تو پہلی ہی تقریر کا لحاظ

تم تک نہ آنچ آئیگی عالم اگر جلے
دیکھو ہماری آہ کی تاثیر کا لحاظ

سر پر رہا نوشتۂ تقدیر کی طرح
ایسا تھا حکم قتل کی تحریر کا لحاظ

ہی روز و شب کا فرق جو خورشید و ماہ مین
ہر اک کو دوسری کی ہی تنویر کا لحاظ

بت ہم سی پھر گئے تو خدا مہربان ہی
بندہ ہی ہین جسکے اوسکی ہی تقصیر کا لحاظ

بنتا ہی سر غبار در یار پر قدم
خاک شفا کا پاس ہی اکسیر کا لحاظ

صیاد تشنہ کو پھیری ہی سر کو جھکا کے صید
قاتل کا وہ لحاظ یہ نخچیر کا لحاظ

وحشت میں توڑ ڈالتی ہوتا جو دسترس
لذت سوال یار کی پوچھو کلیم سے
مطلب ہے نقد داغ سی محا نہ وحشت سی
سید ہی نگاہ یار نہ مانی سی کھنچ سکی
پابند ہے یہ سلسلہ حکم یار کا
اظہار بھی گناہ کا کرنا گناہ ہے

کرتے کبھی نہ عرش کی زنجیر کا لحاظ
رہتا نہیں جواب میں تقریر کا لحاظ
وحشت میں ہے نہ مال نہ جاگیر کا لحاظ
حیرت میں ہے وہ دیکھ کے تصویر کا لحاظ
دست جنون کو رہتا ہے زنجیر کا لحاظ
اللہ کو ہے بندے کی تقصیر کا لحاظ

٨٩

عاشق یہ لطف دوستئ اہل بیت ہے
دوزخ کرے گا صاحب تقصیر کا لحاظ

٩

یہ روئی کہ اشکوں سی بھرا ہے لگن شمع
پروانے پہ لپٹے تھی سراپای تن شمع
جل جاتی ہیں پروانے جو عریاں ہو تن شمع
کیا جلتی ہے خاموش یہ پروانے کے غم میں
پروانوں کی خونریزی سی ہے بزم میں محبوس
کل بزم میں ہر شمع سی پروانے جلا کہ
یہ سنخ بھبوکا سا بدن اور کہاں بو
ہے سوز یہاں اور وہاں خانۂ شیرین

فریاد کرے کیا نہیں گویا دہن شمع
شب کو پہ پروانہ کا تھا پیرہن شمع
ہے پردۂ فانوس او نہیں پیرہن شمع
گویا ہے زبان شعلہ نہ نکلا سخن شمع
ہے رشتۂ فتیلے کا بجائے رسن شمع
مقتل تھا شہیدوں کا تھی انجمن شمع
ہے چربی کا پتلا تری آگ بدن شمع
رلواتی ہے کیا شمع کو یاد وطن شمع

٩٠

سوز غم فرقت نے ہمیں ایسا گھٹایا
گھل جاتا ہے جس طرح کہ عاشق بدن شمع

١٤

عریان تنی مین رکہی ثابت وفای داغ
اوتری نہ گل کی بہی مری تن سی قبای داغ

سودا ہمارا جاسے جو صبح وصال ہو
مرہم سفیدۂ سحری ہو برای داغ

بہر لایا زخم مرہم زنگار خط سبز
کافور نور رخ ہوا تیرا دوا سے داغ

مجہ دل جلی کی خاک سی نبے لگی چراغ
مرنے کے بعد دل سے نہ نکلی ہوا سے داغ

آماج گاہ تیر ستم ہی یہ دل فگار
ناسور ہی جگر مین کئی ہین ورای داغ

سینی مین گل کہلائیگا ان گلرخون کا عشق
سودای زلف لائیگا سر پہ بلای داغ

ہون تاجدار ملک جنون ہی یہی دعا
سر سے مری جدا نہو ظل ہمای داغ

دکہلا کو منہ جلی کو جلاتے ہو اور کیا
الفت مین کیا ملا ہمین تم سی ورای داغ

پہونکا چمن کو خرمن گل پر گرائی برق
گلشن مین جب بیان کیا ماجرای داغ

تہا جوش عشق ساتہ جوانی کی اب کہان
خواہش بدن کو گل کی نہ دل مین ہوای داغ

ساری ہی میری وحشت دل ناصحا سرک
سودائی ہو لگو جسے میری ہوای داغ

خورشید حشر کو ہو حسد چاہتی دیکہہ کر
میری سیاہ خانی مین یہ ہی ضیای داغ

تن پہنکتے ہا ہی قبر مین در دکفن کہین
لیجائی آکی ساتہ کفن کی قبای داغ

| ۹۱ | سودا ہوا ضرور کسی مہ جمال کا<br>عاشق جو تن پہ آپ کی ہین چاند جای داغ | ۱۵ |
|---|---|---|

کیا داغ جوش کی سینی کا مرہم شتای داغ
ناسور ہو جگر مین جو تن پہ سی جای داغ

اپنا قبول غیر کا احسان سہے نا گوار
چہڑکون نمک جو منت مرہم اوٹہای داغ

دیوانہ تہا جو ایک فسون گر کی چشم کا
پہرون نہ میری ہی آنکہون سی آگ لگای داغ

روز ازل سی ہمکو ہی سودای گلرخان
لالی کی طرح ساتھ عدم سی ہین لای داغ

جل جلکی جان جائیگی آخر کو ہجر مین
منعم ہوا ایک دل یہ کہانتک اوٹھای داغ

گل ہی چراغ زیست یہ روشن ہین بعد مرگ
تاریکئ لحد مین مرے کام آی داغ

ہم تم چلین جو ساتھ تو مٹ جای رنگ باغ
گل سے رخ آپ لالہ سی بندہ لڑای داغ

اوس گل بغیر آتش گل نے جلا دیا
بدلے گلون کی ہمنی حسین سی اوٹھای داغ

تا صبح ہم چراغ کے مانند جل بجھے
فرقت کی شب یہ داغ کر اوپر اوٹھای داغ

کام آئی ایسے اشک ندامت کہ یک قلم
عصیان کی میری صفحۂ دل سی مٹای داغ

گل ہاتھون پر دئی تری چھلون کی یاد مین
دل پر تمہاری چھڑیون کی غم مین کھای داغ

مر مر کے روز ہجر کٹے پوچھتے ہو کیا
صدمے سی جگر کو جلایا اوٹھای داغ

تیزاب رکھون زخم جو مرہم پذیر ہو
خود آگ سی جلاؤن جو خشکی پر آی داغ

اوس شعلہ رو کی عشق مین پروانہ مین بھی
بھرکے جگر کی آگ کلیجہ پکای داغ

| ٢١ | ہمسے جنون عشق چھپاتے ہو کس لیے<br>بیوجہ عاشق آپ نے دل پر اوٹھای داغ | ٩٢ |
|---|---|---|

پھر جاؤگی سخن مین پھر اسکی گزاف صاف
باتون سی دم نظر سے کھلا انحراف صاف

چہرہ ہی بدر صاف تو زہرہ ہی ناف صاف
مژگان یار چرخ کی جھاڑو ہی صاف صاف

کرتی تھی تن کو کافرون کر ایک وار مین
تانات دو نیمہ جیسے سنان صاف صاف

اک اک مژہ سی یار کی سینہ ہی چاک چاک
جاتو سے جس طرح ہو قلم مین شگاف صاف

دھوکا ہی شاعرون کو جو اونکی دہان مین
کرتے نہین کلام مین خلاف صاف

مجکو جو ایک آئینہ رو کا خیال تھا
مغلق تھی گو زمین کہی شعر صاف صاف

صاحب مری طرف سے مکدر نہ چاہیے
بندہ کرے گناہ کا جب اعتراف صاف

ثابت ہی ماہ نو سے تمہارا عروج حسن
ابرو کی تیغ کا ہی فلک پر غلاف صاف

وہ بت ہزار مرجع عالم نظر پڑا
اسلام و کفر کا ہوا اختلاف صاف

اعضای تن سی نور کا دریا ہی موج زن
گرداب بحر حسن صفا ہی وہ ناف صاف

گر دصنم پھرا تو مکدر ہے شیخ کیون
حج کے لیے کیا ہی ابھی سے طواف صاف

کیا انقلاب ہی کہ مکدر ہوی ہین دوست
جنکو غبار تھا وہ ہوی برخلاف صاف

دل مین غبار ہو تو صفا تن کی ہی عبث
اندر بھری ہی خاک ہوا گو غلاف صاف

لیتا ہون اپنی ساقی سے ہوش سے ضد مین کام
مانگون جو درد دیتا ہی وہ برخلاف صاف

کچھ بھیجیے تو سمجھون کہ دل مین نہین غبار
مدت کے بعد پھر ہو رہ اتحاد صاف

چھپا یا جہان کو یہ مرے دود آہ نے
خورشید حشر کا ہوا انکشاف صاف

کرتے جو ہو وضو گل رخسار پوچھ لو
پانی ہوا عرق کی سبب سے سفاف صاف

بھکا طریق عشق مین مین خاکسار کب
تمنے رہ وفا سے کیا انحراف صاف

منہ پیٹتا ہون یاد جو فرقت مین آتی ہین
وہ گوری گوری ہاتھ وہ رخسار و صاف صاف

تیغ علی سے کافرون کو دل مین تھی غبار
کر دیتی تھی صفون کو وہ روز مصاف صاف

| ۹۰۳ | عاشق بجز خدا یہ بتون مین صفت کہان<br>دم بھر مین جو گناہ کرے سب معاف صاف | ۱۷ |
|---|---|---|

دو صاحب ایاز اگر حشر سپہر ہا ہو توقف — مرعیف بجر سنی کی یاسب سے دوا ہو توقف

وفور گریہ مین نالی نکر ذرا موقوف
غضب ہے سینہ مین اگر ہو گئی ہوا موقوف

ہمارے دشت خطرناک مین نہ آ مجنون
کہ تند تون سے ہوا ہے یہ راستا موقوف

عجب طرح کا لگا روگ سب کو بہولے ہین
بتون کی یاد کو دل سے کرے خدا موقوف

مین کیا تمہاری صفائی کا اعتبار کرون
وہ کون بات بڑہائی وہ کیا کیا موقوف

وفور خلق سے دیوار قد آدم ہے
گلی مین یک نظر کا ہے راستا موقوف

یہ عہد ہم سے لیا جب کیا ہے وعدہ وصل
نہ آئے حرف شکایت ہے گلا موقوف

نقاب اوٹھائی ترے رخ سے بادہ نوشی نے
وفور نشہ سے ہی ہوئی حیا موقوف

پہنچ گئے تھے ہمارے سے داد خواہون کے
ہمین جو دیکھا تو دربار کر دیا موقوف

کیا ملاحظہ جب تند خو ملازمون کا
ہمارے نام کو دیکھا تو لکہہ دیا موقوف

مریض عشق کے بچنے کی کون صورت ہے
غذا اسینون سے ہے ترک ور دوا موقوف

جو ہوگا لقمۂ ثعبان زلف سب عالم
دہان گور کی ہو جائیگی غذا موقوف

ہمیشہ دل مین مرے داغ عشق جلتا ہے
نہوگی روشنی خانۂ خدا موقوف

الہی دور بخیلون کا جاے دنیا سے
کرین جو ایک ملازم ہزار ہا موقوف

اسی امید مین جیتے ہین دم فنا ہو جاے
ابہی جو وصل کا ہو جاے آسرا موقوف

بساط جسم مین اک مشت خاک رکہتے ہین
ہماری ہڈیون پہ رزق ہما موقوف

| ۹۴ | سنا جو آپ کو رہتا ہے خوف بدنامی<br>بیان عشق بہی عاشق نے کر دیا موقوف | ۱۸ |
|---|---|---|

| دلبر تمہارے نقش ہوا ہے بیان شوق | | کار قلم کو کہاتی ہے میری زبان شوق |
|---|---|---|

وہ آپ دوڑے آئین اگر جذب دل کھائین
اوڑنے لگون کرون مین اگر امتحان شوق

سینے مین داغ نبض مین تپ پاؤن پہ ورم
سر مین جنون ہے خانۂ دل ہے مکان شوق

قاصد زبانی کہیو وہان کام سے تمام
تحریر سے تمام نہو گا بیان شوق

نیند آئی تمکو نکلین مرے دلکی حسرتین
سن لو جو وقت خواب کبھی داستان شوق

ہے جستجوئے منزل مقصود کوئے یار
نالہ جرس ہے سینے مین ہے کاروان شوق

قاصد کی شکل بنکے چلین ایک خط کو آپ
پیغام ہے تو ہو نہین سکتا بیان شوق

سینے پہ آج ہاتھ وہ رکھتے ہین بار بار
پاتے ہین میرے دلکی تڑپ سے نشان شوق

سب خود غرض ہین بندۂ بیدام ہے تیرا
الفت کو آزماؤ کرو امتحان شوق

بہتا ہون کوئے یار کو طوفان اشک مین
ہے ناخدا ہے کشتی تن بادبان شوق

اس تیر کا نشانہ نہین جز دل حبیب
سقف فلک کو توڑ دے نہ کیونکر فغان شوق

جلد آیئے تمام شب انتظار ہے
اب جان دیگا یاس ہے یہ نیم جان شوق

نکلے کی جان میری نہ نکلے جو گھر سے تم
منظور ہو تو کر لو ابھی امتحان شوق

باتون مین ہم رلائین ہنسائین یہ لطف ہے
سنیے ہمارا قصۂ غم داستان شوق

سلطان ملک عشق ہون کہتا ہون گنج غم
دل درد کا خزانہ ہے سینہ ہے کان شوق

کچھ منہ سے گو حجاب کی مارے نہ کہ سکے
بے چین ہو گئے وہ سنی جب فغان شوق

گستاخ ہو نہ ہاتھ اوٹھا دیجیے نقاب
سو بار آپ کر چکے ہین امتحان شوق

| ۹۵ | عاشق بگڑ نجاسے وہ نازک مزاج ہے<br>لب پر نہ آئے آہ نہ نکلے فغان شوق | ۲۰ |
|---|---|---|

ڈھائیگی سقف فلک ہمت مردانۂ عشق ۔ توڑینگے عرش کی زنجیر کو دیوانۂ عشق

سخت پتھر سے سوا ہے دل بیگانۂ عشق ۔ سنگ میں نشو و نما خاک کرے دانۂ عشق

ضعف میں سجدہ کرینگے مجھے دیوانۂ عشق ۔ ہمکو بٹھاؤنگا محراب در خانۂ عشق

جسکو دیکھا وہ ہے سرشار مئے الفت سے ۔ دورہ چرخ سے ہے دور خط پیمانۂ عشق

ساتھ الفت کے ترا خوف سمایا دل میں ۔ دوسری اور بلا ہو گئی ہمخانۂ عشق

آج پوری ہے کرامات تو بے عقلوں میں ۔ حال کہتے ہیں یہ پیروز کا دیوانۂ عشق

حسرت مملکت حسن میں سب جلتے ہیں ۔ شمع لکھواسکے نہیں لائی جو پروانۂ عشق

کیا ضرر ہو جو چمن سے نہ اوٹھا دے صیاد ۔ بید مجنوں کے رہیں سائے میں دیوانۂ عشق

ہر گھڑی آتے ہیں زاہد نصیحت کرنے ۔ مجکو اپنا سا بنا دینگے یہ بیگانۂ عشق

غم مرض یاس تپش موت لحد دشت عدم ۔ کوئی بیخوف نہیں منزل ویرانۂ عشق

حال دل کہتا ہوں تو پہلو سے اوٹھ جاتے ہیں ۔ بخت سو جاتا ہے سنکر مرا افسانۂ عشق

اپنی وسعت کا سمندر کو بڑا ہے غرہ ۔ حال کہل جائے جھلک جائے جو پیمانۂ عشق

جام سے دل کے کہلے حال جہاں تیغ ہے کمال ۔ مدتوں جسم کو ٹہرایا خط پیمانۂ عشق

بعد مدت کے ہوئی الفت خال ابرو ۔ آب شمشیر سے سرسبز ہوا دانۂ عشق

دیکھیں محشر میں وہ سرسبز کسے کرتا ہے ۔ لوگ تو تخم عمل بوتے ہیں ہم دانۂ عشق

رقص طاؤس فلک کا جو تماشا دیکھو ۔ دل پر داغ ترے نعرۂ مستانۂ عشق

منزل گور میں اوتریں تو فراغت ہو جائے ۔ دشت میں دم نہیں لیتے کہیں دیوانۂ عشق

ہیں جدا اوس شعلۂ عارض کی بلائیں شب وصل ۔ بن گئے ہاتھ ہلانے سے یہ پروانۂ عشق

دل کی منزل میں نہوتا تو نہ بستی توقیر | تجھسے اے مہر لقا ہے شرف خانۂ عشق

۹۶ | نخل الفت دل سوزاں میں ہے عاشق سبز | آپ نے بہار میں جھونکا تھا عبث دانۂ عشق | ۱۵

جل جلکے تپ غم سے فلک کون ہوا خاک | ماتم ہے یہ کسکا جو اوڑاتی ہے صبا خاک
ہم ہوگئے آخر نہ طبیبوں سے ہوا خاک | زہر غم فرقت پہ اثر کرتی دوا خاک
کیا پیر ہوے منفعت سے اک طفل کی غم میں | جینے تو اوٹھایا نہ جوانی کا مزا خاک
پروائے غم عشق نہ کچھ قلدر وفا ہے | درد دل بیتاب سناؤں تمہیں کیا خاک
کیونکر نہ جلاتا ہمیں داغ غم احباب | کیا کیا نہ ہوے اپنے عزیز و رفقا خاک
افسانۂ دم صور سرافیل سے ہے مجھکو | تاثیر کریگی دم عیسے کی ہوا خاک
ہے گرد کدورت یہ بھری شیشۂ دل میں | نکلے گی مرے سینے سے بھی آہ کی جا خاک
وہ ذرا ہوں گر پڑتا ہوں جھونکوں میں ہوا کے | دب جاؤں جو تھوڑی سی اوڑا لائے ہوا خاک
دل خاک کی تیلوں سے لگانا نہیں اچھا | ہو جائیں گے اک روز یہ پھر بعد فنا خاک
مُردے کی طرح گرد کدورت میں اٹا ہوں | جینے کا مزا فرقت جاناں میں ہے کیا خاک
اے دیدۂ تر چشم امید اور بھی ہوتی | جب کوچۂ دلبر سے اوڑاتی نہ ہوا خاک
ہشیار ہو مسکن ہے ترا ایک دن اس جا | ہر شخص کی یہ قبر سے دیتی ہے صدا خاک
رہ سوختہ طالع ہوں کہ خرمن میں لگی آگ | دانہ مری قسمت کا کرے نشو و نما خاک
بیماری فرقت سے یقین ہے نہ بچوں گا | ملتی ہے در یار کی کب بہر دوا خاک

۹۷ | جا کر در آقا کو نہ آنا کبھی عاشق<br>ہو جائیگی اک روز تری خاک شفا خاک | ۲۳

بلبل کی طرح اوڑ کے ہزار آئی چمن تک
پہنچا نہ کبھی ہاتھ ترے گل سے بدن تک

شیرینی لب تیری ملاحت نے مٹا دی
آئینہ جو دیکھا تو ہوا شور دہن تک

دل چسپ جو کیا ایکی بہین و نو گلشن
پروانز کی خو بھول گئے مرغ چمن تک

بدنام کیا آپ کو ابدل شکنی نے
محجوب رہے خوب رہے عہد شکن تک

نافہ نکو تری لٹ کی بالون مین بساتے
یہ مشک نہ پہنچتا جو کبھی ملک ختن تک

وہ آپ کو کنعان کے کوئین مین نگراتا
یوسف کو رسائی نہوئی چاہ ذقن تک

ہو شمع کے شعلے مین اگر سوز ہمارا
پروانہ کی صورت ابھی جل جائے لگن تک

جراح کوئی تازہ جراحت کو نہ ٹانکے
رستے ہین لہو میرا ابھی زخم کہن تک

پھر جائینگے ہم غیر کی تقلید نہ کیجے
عاشق تجھے تری چال کی بیساختہ پن تک

مجنون کو بیابان مین ہمارا ہی تعجب
آوارہ وطن جاتی ہین آوارہ وطن تک

گھیرے ہین بہت راہ مین غربت کی بلائین
مشکل ہے پہنچ جائین سلامت جو وطن تک

یہ وحشت گیسوی معنبر کی ہے تاثیر
آتے ہین مجھے سونگھنی صحرا کی ہرن تک

مر کر یہ مٹا زور مری دست جنون کا
اس ہاتھ سے ٹوٹا نہ کبھی تار کفن تک

تقدیر نے وحشت مین بنایا وہ گھر اپنا
کالے ہوی جیسے دشت مین گر ہی ہرن تک

وہ کون ہین کہتی ہین جو فرقت کی کہانی
نکلا نہ مرے منہ سے شب وصل سخن تک

کیا داغ جنون مٹتے مری جامۂ تن سے
بیداغ میسر نہوا مجھکو کفن تک

عالم مین کوئی تازہ جوان ایسا نہوگا
جھک جھک کے جسے تاکتا ہے چرخ کہن تک

شکوہ نہین غربت مین کسی نے جو نہ پوچھا
بیزار ہین صورت سے مری اہل وطن تک

دل توڑ دیا دور سے مژگان نے ہمارا — قسمت نے پہونچنے نہ دیا تیر فگن تک

پیری نے ہیا نتاک چمن حسن کو لوٹا — باقی نہ حسینون کی رہی صوت حسن تک

برپا ہوا اک عالم بالا مین تزلزل — فریاد نہ پہنچی تھی ابہی میرے دہن تک

چہرے کو ترے غیر کے بوسون نے بگاڑا — داغی نظر آتا ہے مجھے سیب ذقن تک

| | | |
|---|---|---|
| ۹۸ | پیچ نے زلفون کے ڈرایا مجھے عاشق<br>چہوتا نہین ہین جان سے بابار رسن تک | ۱۱ |

کہتے ہین جان سبزہ رنگ غمزدہ و کلان سبزہ رنگ — خنجر تہان سبزہ رنگ ہے وہ جوان سبزہ رنگ

کیسا لبون کا بوسہ تہا غم ہوا جی کے جانیکا — سم تہا ہماری حق مین کیا آب ہان سبزہ رنگ

عکس پڑا تہا گالونکا سبز ہوئے نکات جو تہا — دیتا تہا دہوکا طوطی کا زاغ کمان سبزہ رنگ

ہوری چمن مین کہیلتے تہے ہوگئے سبہی رنگ نو ہو — بہتا ہے بدلی پانی کے آج سیان سبزہ رنگ

چپ ہین ستم کی کرنے سے دیکہ لہو کو ڈرنے سے — ہوگئی میری مرنے سے لال زبان سبزہ رنگ

طالب بوسہ ہون مین اس سنے مین خنکی ہین تمار — زہر ہے مجہکو خط یار مشک فشان سبزہ رنگ

غیرت گل مین دونون گال تہے وہ جہولی کا نہال — نیچی کی رگ کی ہے مثال ہوے میان سبزہ رنگ

سنتے ہین سبد کانون کی جہکے زیادہ کانون — سبزے مین سب کو جہلک دی کیون بیان سبزہ رنگ

پان چبا کی ایک ابہی تیزی ہے بات اونکی — قفل سرخ اثر مین تہی منہ مین زبان سبزہ رنگ

دیتا ہے مے سے ہی بہار سبزی کی نشہ کا اوتار — سبزے پہ اب جو ہین ہوا سبز خطان سبزہ رنگ

| | | |
|---|---|---|
| ۹۹ | عاشق کیجے اونسے ڈر سایہ سے جنکے ہے حذر<br>زہرون کی ساری ہین شجر طفل و جوان سبزہ رنگ | ۲۵ |

رخنی مین میری ناخون سی ہی زندان آج کل
خوف سی تہمتی نہین وو دن نگہبان آج کل

دامن صحرا گریبان تن عریان سینے
ای جنون اتنی اوڑا خاک بیابان آج کل

عشق پہر تازہ ہوا اک غیرت بلقیس کا
پاس ہی اپنی بہی سامان سلیمان آج کل

پہاڑ کر کپڑی لگا دی دامن صحرا مین گوٹ
کار سوزن کرتی ہین خار مغیلان آج کل

گز بنایا ہی زمین کا جوش سودائی ہین
ناپ ڈالی ہین بیابان سی بیابان آج کل

پاؤن سی سر اوٹھ نہین سکتا ہمارا ضعف مین
ہی گریبان دامن اور دامن گریبان آج کل

نغمہ پیرا ہی نہین اب کوئی باغ دہر مین
بلبلون سی ہو گیا خالی گلستان آج کل

غم گیا وحشت سی داغ ای دل علاج داغ ہی
داغ سودا سی ہی مشہد داغ عزیزان آج کل

آتش تر تیز رو ای ساقی گلرنگ لا
بادہ خواری ہین گھٹی فصل زمستان آج کل

تیرا دیوانہ نظر بند اسی پری ہو گیا
دور پریون کا ہوا دیوار زندان آج کل

کاٹی ہین جل جلکی راتین انتظار یار کی
سر سی پا تک ہو گیا سرو چراغان آج کل

جسکو دیکھا ای فلک وہ رنج سی خالی نہین
خوش نہین پایا کوئی جز زخم خندان آج کل

قامت و ابروی جانان کی الف بی یاد ہی
جانتا ہون قیس کو طفل دبستان آج کل

شعر کیا موزون ہو کوئی قامت موزون نہین
مرغ گلشن تک نہین دیکھا غزلخوان آج کل

غم نہین رہتا نشان دست قاتل جان کر
مجکو خوش کرتی ہین میری زخم خندان آج کل

ہونٹ دانتون سی چبانا کی انہین عادت نہین
کان سوتی کی دکھاتا ہی بدخشان آج کل

دور ایسا ہی خدائی مین بتان ہند کا
ہی مکافات گنہ قتل مسلمان آج کل

نرم گوئی اختیار اپنا ہی دوران سی جو کی
تشنہ ہین اپنی ہی بن خون انسی ندان آج کل

پنڈلیوں تک آب خجلت مین پری و غرق ہین — آفتاب حشر ہے وہ روی تابان آج کل

ہے دو والی چشم سی لخت دل سوزان گرین — خانۂ زنجیر کو ہے جیسے چراغان آج کل

روی روشن سی ذرا اوٹھو نقاب ای سرد مہر — گرمیوں پر ہے بہت خورشید تابان آج کل

بیٹھ پر سیلی کی بالون کی نمو ہونے لگی — ہو گئی چشم جوہر آئینہ حیران آج کل

نرگس شہلا سی بھی وحشت ہے یاد چشم مین — ہمکو دکھلاتا ہے کیا آنکھین گلستان آج کل

دشت مین منزل مسافت ہے قدم کی ضعف سے — ہین مناری کوس کی خار مغیلان آج کل

| ۱۸ | وصل عاشق سے تمہارا حسن پکا ہو گیا<br>سرخ بوسون سی ہوا سیب زنخدان آج کل | ۱۰۰ |
|---|---|---|

ایسا ہزار بار کھلا کب چمن مین گل — غنچہ ہے خامشی مین دہن پر سخن مین گل

ہین جسم کی چمک سی جواہر بدن مین گل — بازو پہ آکے مل گئی ہین نورتن مین گل

لب سپر جو عکس رخ ہی تو رخ پر ہے عکس لب — نکلے عقیق باغ مین پہولے یمن مین گل

اک گل مین گل کو وصل مین شادی سی جان دی — سہرہ بناؤ گوندہ کی تار کفن مین گل

باتون مین پہول جھڑتی ہین آواز خوش دو ساتہ — تمنے پروئی رشتۂ صوت حسن مین گل

گیسو مین آج بار نہ لپٹے سبب ہی کیا — مشاطہ کی خطا سی نہ پہنچی ختن مین گل

اوس گل کی چال باد بہاری سی کم نہین — بنجاتی ہے نبت کی کلی پیرہن مین گل

ہر صبح تار کہول کے کنگہی اگر نہ ہو — بنجائین مشک زلف سیہ کی شکن مین گل

دو سے گئے جو ایک پہول مرے آگی غیر کو — پہوئیگا آج کوئی نیا انجمن مین گل

بجہ جاتے ہین حسین ترے منہ کو دیکہکر — ہو جاتی ہین چراغ تری انجمن مین گل

گلچین کی بات خشک کرے آہ عندلیب
انکی نسیم سے تھے پہولین خوشی سے چمن مین گل

سینے کی داغ دل کو نہ کیون کر عزیز ہون
مشہور ہے کہ خار ہین اپنے وطن مین گل

اسد رجہ مدحت گل رخسار سے ہے خوش
ہے پہولا کر زبان ہمارے دہن مین گل

خوشبو جو بوسۂ گل رخسار سے ہے منہ
دانتون کی جا پر رہتے ہین ہمارے دہن مین گل

دنیا کی نیک و بد سے رہا مجکو احتراز
غربت مین دیکہی خار نہ سونگہی وطن مین گل

کنٹھی کے دانے چھوڑے ہین جوش بہار سے
ناقوس ہوگیا ہے کف برہمن مین گل

دکہلایا رنگ یہ لب لعلین کی عکس نے
خال سیہ کا داغ ہے سیب ذقن مین گل

| ۱۰۱ | عاشق بہار پھول کے ہارون کی ہٹ گئی<br>اوس گلبدن کی ملگئے رنگ بدن مین گل | ۲۶ |
|---|---|---|

فصل بہاری ہے دیکہو رنگ گلشن آج کل
ٹپکا پڑتا ہے رخ ہر گل سے جوبن آج کل

عکس افگن ہے کسیکا روی روشن آج کل
ہے گل خورشید سے پہولا ہے گلشن آج کل

سوز ہے رونق فزائے خانۂ تن آج کل
سب بدن کی استخوان مین شمع روشن آج کل

آہین کرتا ہون جو تیری ہجر مین اے ماہرو
مثل انجم پڑگئے ہین چہت مین روزن آج کل

خودستائی سے بتون کا عرش پر پہنچا دماغ
پیر گردون بنگئے طفل برہمن آج کل

رخصت فصل بہاری سے قیامت آگئی
صور اسرافیل ہے بلبل کا شیون آج کل

میرے دلکو لو لگی ہے اک چراغ طور سے
خون تن مین جل رہا ہے مثل روغن آج کل

سیل خون مین تیرتی پہرتی ہین سر عشاق کے
موج زن ہے آب ہین تا گردن آج کل

سیے حجابی مین ہوا دارون کی وہ سنتی نہین
روی روشن ہے چراغ زیر دامن آج کل

شعلہ ور ہی دل جلون کی قتل سی قاتل کی تیغ
مثل روغن جل رہا ہی آب آہن آج کل

پرتو گلہای رنگین کی ہوا پر نقش ہین
بن گئی زاغ و زغن طاؤس گلشن آج کل

جھومتی ہین موج نکہت سی در و دیوار باغ
لڑکھڑاتے چلتے ہین مرغان گلشن آج کل

گل کھلی ہین دانۂ تسبیح زاہد پھوٹ کر
غنچہ ہای گل ہین ناقوس برہمن آج کل

رہزنی کرتی ہین زلفین اوس مسیح وقت کی
لٹتی ہی راہ سواد شہر لندن آج کل

زاہدان خشک بھی پھسلے تری تقریر پر
چکنی باتون سی ملا وہ تو ڈی روغن آج کل

ماہتابی آپکی بی چاندنی دیکھی نہین
چادر مہ ہے نقاب روی روشن آج کل

آستینون دار کرتی تھی کوئی محرم نہ تھا
چھپ نہین سکتا ہی نامحرم سی جوبن آج کل

بعد بربادی ہوا ہم خاکسارونکا ملال
کچھ مکدر ہو گیا ہی روی روشن آج کل

بی حفاظت کی کمر وہ قتل پرستی نہین
حلقہ ہای زلف کا پرتو ہی جوشن آج کل

اندنون سو یاوت چوٹی مین نہین اس راہ سے
کیچلی جھاڑی ہوی ہی مار رہزن آج کل

مژدہ ای دل عشق بازی اب بہت آسان ہے
ہم نے کم دیکھے حسین پاک دامن آج کل

گھر مرا جلتا ہی سوز نالہ ہای گرم سے
روزن منقل ہین دیوارونکی روزن آج کل

دل نکلجاتا ہی قابو سی فراق یار مین
اپنی اعضا ہو گئی ہین اپنی دشمن آج کل

ہین مکافات گنہ جو حادثات دہر ہین
مین بھی راضی ہون جو خوش ہی میرا دشمن آج کل

بت کی الفت مین خدا ئی سی عداوت ہو گئی
سبے مین و آسمان ہین میرے دشمن آج کل

| ۱۰۲ | قبر مین روئی سی پلکون کو بنوا ایسی ہوئی<br>چھپ گیا کانٹون سی عاشق اپنا مدفن آج کل | ۲۶ |
|---|---|---|

ہم ای فلک نہوے وصل یار کی قابل
عدو جبر کر کہ جو ہوا اختیار کے قابل

مثال شمع ہوی جل کی خاک فرقت مین
رہا نہ جسم کفن کے مزار کے قابل

دکھادی گرمی خورشید حشر ای گردون
یہی چراغ ہی میرے مزار کے قابل

تمہین تو دیکھ کے معشوق ہوگئی عاشق
وہ پیار کرنے لگی جو تھے پیار کی قابل

خدا کو بھول گئے حد کی یہ محبت ہے
بتون کی عشق مین ہین سنگسار کی قابل

رہی نشان تن داغدار گور مین بھی
چمن کا تختہ ہے سینہ مرے مزار کے قابل

عبث ہی کثرت انجم پرای فلک نازان
ہمارے داغ کہان ہین شمار کے قابل

نماز چھوڑ کے زاہد بتون کو سجدے کر
یہ بندگی نہین پروردگار کے قابل

فلک دکھا یا نہ عہد شباب جانان کو
ستایا ہمکو ہوے جب وہ پیار کے قابل

کبھی تو سبزۂ گور شہید کو روندو
حنا نہین کف پای نگار کے قابل

برا ہو ضعف کا ثابت نہ نکلی آہ بھی
شکست گنبد نیلی حصار کے قابل

مرے جو آرزوی وصل یار مین گھل کر
زمین نے بھی نہ سمجھا فشار کے قابل

گرا دیا تن لاغر نے مجکو نظرون سے
وہ ترک چشم ہوی جب شکار کے قابل

بنا کے غصے کا چہرہ رولا رقیبون کو
نہین یہ چھینٹا ترا خاکسار کے قابل

کرو نہ صبح کا وعدہ کہ شب نہ گذرے گی
مریض عشق نہین انتظار کے قابل

جو مانگتا ہون اجازت مین گھر مین آنیکی
تو آپ کہتے ہین اب تم ہو دار کے قابل

پہن کی غیر کا جامہ کرو نہ ہمسے کلام
رہو گے یار نہ بوس و کنار کے قابل

سنین وہ رونق جوبن بہار کی صورت
نہین یہ جبالی ابھی گوش یار کے قابل

تسلی دل مضطر کی کچھ کرو تدبیر
تمہارا قول نہیں اعتبار کے قابل

یہ جسم زار کہان یار کوہ ہجر کہان
سزا ابھی ہوئی ہی تقصیروار کے قابل

ہزار ہی سگ اصحاب کہف کی عظمت
نہیں مثال سگ کوچۂ یار کے قابل

وہ بے نشان ہون کہ گنتا ہی کون ایسی کو
نہیں ہین پرسش روز شمار کے قابل

کسطرح نکلے گی شب دراز فراق
مگر ہے عمر خضر مستعار کے قابل

خوشی سی پھول گی ہون وصل مین جو شادی مرگ
ملے نہ دہر مین وسعت مزار کے قابل

چراغ داغ سی یون کام کیون نہ فرقت مین
یہ ہجر اسی شب تاریک و تار کے قابل

| ١٠٣ | غبار خاطر افسردہ ہو گیا عاشق<br>صفائے آئینۂ روے یار کے قابل | ٢٠ |
|---|---|---|

بٹھلائیں نقش دل مین تمہاری فغان سی ہم
کار قلم دکھائیں زبان بیان سی ہم

کیا آپ کے مزاج مین نخوت سما گئی
رکھتی ہین خود دماغ بلند آسمان سی ہم

بوسہ جو خط کا دو تو ابھی جذب دل کہائیں
نقطہ اوٹھا لین خال کا نوک زبان سی ہم

طوفان چشم نی تن لاغر بہا دیا
عاجز ہوئے ہین کشتی بے بادبان سی ہم

ہم اونکی بات کاٹتی ہین شوق قتل مین
قاتل کو باڑ ہین دیتی ہین تیغ زبان سی ہم

احوال حشر کہکے پھر اسے نہ زاہدا
غفلت مین اور سو گئے اس داستان سی ہم

محفل تمام صورت تصویر ہو گئی
مانند روح جاتے رہے درمیان سی ہم

دی جان آہ کر کے فراق بہار مین
لپٹے گئے جرس کیطرح کاروان سی ہم

پیری نی بطن زیست ملایا ہی خاک مین
وہ ولولے جوانی کے لائی کہان سی ہم

بلبل وہ ہین کہ رونق گلزار دہر ہین
بھڑکا رہے ہین آتش گل کو فغان سے ہم

پردہ اوٹھا کبھی نہ درِ جلوہ گاہ کا
آتے ہین اشتیاق مین پیار سے کہان سے ہم

پلوا دکھائین کیون نہ تمہین تیر آہ کا
یہ ضعف سے جھکے کہ ہوے ہین کمان سے ہم

صیاد باغ دہر مین کیا زمزمے کرین
سیکھین گے بھی تو بلبل باغ جنان سے ہم

جب روے دوستون کو ہوا چشم مین غبار
اندھے ہوے ہین گرد رہِ کاروان سے ہم

افشان چھڑکنے کی جو اجازت ہمین ملی
تارون کو توڑ لائین ابھی آسمان سے ہم

فصلِ بہار جاتی ہی مٹی مین مل گئے
تھے نقش پا کہ چھوٹ گئے کاروان سے ہم

پیاسی لہو کی خاک ہے جلاد چرخ سے
عاجز ہین اس زمین سے تنگ آسمان سے ہم

سیر چمن سے ہاتھ اوٹھایا بہار مین
بلبل کی طرح بحث کرین باغبان سے ہم

شام فراق دیکھتے ہی موت آگئی
زیر زمین چھپے ستم آسمان سے ہم

| ۱۰۴ | عاشق عدم سے یہ دل پرداغ ساتھ ہے<br>گلدستہ باندھ لائے ہین باغ جنان سے ہم | ۲۱ |
| --- | --- | --- |

تمنے جگنو جو باندھے آنچل مین
برق چھپتی پھرے گی بادل مین

پھول ہین اونکا فرش پا انداز
عطر جلتا ہے ساتھ مشعل مین

مجھکو ایسی نہ تند کھینچو شراب
کاگ ٹھہرے کبھی نہ بوتل مین

پانوں پر سر ہے ضعف سے اپنا
وہ اکڑتے ہین حسن کے بل مین

سخت جانی سے میری گل یہ کھلا
پھول آتے ہین تیغ کے پھل مین

قل ہوا چار دن مین جو آیا
چار قل ہین تمہاری ہیکل مین

کیون یہ امروز اور فردا ہے | ہمتو آخر ہین آج مین کل مین

ساقیا ہے شراب آتش تر | دے دے شعلے کا کاگ بوتل مین

پتلیان بول اوٹھین آنکھون کی | نسخۂ سامری ہے کاجل مین

زلزلہ ہے تمہاری چال نہین | خفتگانِ لحد ہین ہلچل مین

روز رہتا ہے شغل آرایش | صبح ہوتی ہے مسّی کاجل مین

گردنا ہے سیہ داغ جنون | نقش حب ہے تمہاری ہیکل مین

جل بجھین گے بدن مین خون نہین | تیل اب ہو چکا ہے مشعل مین

دل جلا ہون جو یون بغل مین شراب | چھالے پڑ جائین لاکھون بوتل مین

مے کشی مین ہماری عمر کٹی | نہ دیا ہمنے کاگ بوتل مین

شرم سے وہ عرق عرق جو ہوے | پانی گھنگرو کی آیا چھاگل مین

بادہ خواری کا نقش بیٹھ گیا | کام آئین شراب کی قلمین

سوزش سینہ کم ہے پیری مین | آگ بجھتی چلی ہے منقل مین

رخ رنگین تک آگئین زلفین | خوب پھولین گلاب کے قلمین

ہے یہی زہد خشک کی دارو | آتش تر بھری ہے بوتل مین

| ١٧ | لب شیرین کی گالیان عاشق<br>تا و شیری ہین شہد حنظل مین | ١٠٥ |
|---|---|---|

زاہد و شاہد ہین سیر شب مہتاب کہان | دور ساغر یہ کہان صحبت احباب کہان

یہ اوڑا جاتا ہوئے آگ سے تاب کہان | دل مضطر سے مری نسبت سیماب کہان

تیری دانتون کی تصور نے ڈبویا ہمکو
اسقدر گوہر یکتا ہین بہلا آب کہان

برہمن دیر مین جاتی ہین تو سجدہ کرتے
مسجدین نام کو ہین یہ ادب آداب کہان

جھوٹ تہمت جو لگاتی ہین تو جی جلتا ہی
ہین کہان آہ کہان خرمن مہتاب کہان

اوٹھ گیا باغ سی افسوس نہ مانا کہنا
ہمین نے سرسبز کہا او گل شاداب کہان

شدت درد جگر سے نہین بولا جاتا
بند ہین آنکہین تصور ہین مجہی خواب کہان

ایک افسردہ دلی نے یہ مٹا دی رونق
گل ہین سب داغ بدن پر گل شاداب کہان

رات دن یاد مین اس گل کی لہو روتا ہون
نسبت ہجر بشر فرقت سرخاب کہان

دیدہ دل کو تصور مین کرونگا روشن
طاقت دید رخ مہر جہانتاب کہان

پیاس بجھتی ہی تری تیغ سی قاتل پل مین
ہی چمک آئنہ مہر مین یہ آب کہان

نیند اوڑ جاتی ہی وہ ہیٹ جو یاد آتا ہی
ہی تصور مجہی مخمل کا مگر خواب کہان

کشمکش دل کی سہاری سی چلا جاتا ہون
دیکھون لیجاتا ہی مجکو دل بیتاب کہان

نبض مین کہلا نہین سکتا دل بیتاب کی ہاتہ
صورت نبض ٹہہرنے کی مجہی تاب کہان

اسلیے ہی ترے ابرو کا تصور دل مین
یہ نہ کہنے کو ہی کعبہ تو ہی محراب کہان

چین ماتھے کی دکھا دیجی ابرو کی قریب
لوگ کہتے ہین کہ تلوار تو ہی ناب کہان

| ۱۰۶ | کوہ فرقت کو اوٹھا کر ہوے رستم عاشق<br>ورنہ ہم زار کہان اور یہ القاب کہان | ۱۸ |
|---|---|---|

زخم دل سیر اسیو کہتی ہو سب فن ہاتہ مین
طائر رنگ حنا کیا مرغ دست آموز ہے

انگلیان دس ہین چراغ اے ماہ روشن ہاتہ مین
شاخ گل کر بیٹے کرتا ہے نشیمن ہاتہ مین

سنگ دل بت ہین کبھی فریاد کو سنتے نہین
کیون لیے پھرتا ہی ناقوس اے برہمن ہاتہ مین

کاکل پرپیچ سلجھانی کا مجکو حکم ہے
آج بارے آگیا یہ مار رہزن ہاتہ مین

آنکھ مین ہاتہ کے پر تو جو دانتون کا پڑا
بنگئی کان صفا ہیرے کی معدن ہاتہ مین

سرخ ہو جاتی ہین گل توڑے سے دست نازنین
کیون ملین مہندی اوڑا یا رنگ گلشن ہاتہ مین

آتش رنگ حنا سے ساقیا جھڑ کی شراب
ہے گلابی کیا کنول کی طرح روشن ہاتہ مین

ہاتہ سینہ پہ رکھ کی جب نہین کیا ضبط فغان
پڑ گئی غربال کی صورت سے روزن ہاتہ مین

طائر دل ہاتہ اوٹھا کر قفس مین کرتا ہی صید
دام خط دست رکھتا ہے وہ پرفن ہاتہ مین

پاون مین مہندی ملو تم ابر ہے برسات ہے
چوڑیان منگوا کی پہنو آیا ساون ہاتہ مین

پنجہ خورشید سے پنجہ نہین اوس مہ کا کم
کیا شعاع مہر ہین سونے کی کنگن ہاتہ مین

کام گو ناقص ہے لیکن غیر ممکن ہے کمال
ناطقہ پیدا کرے کس طرح الکن ہاتہ مین

اب گلابی بہر کے دو تم ہاتہ قابو مین نہین
آئی پری تھمتی نہین شیشی کی گردن ہاتہ مین

شعلہ ور کیا آتش رنگ حنائے یار ہے
بن گئی ہر ایک انگلی شمع روشن ہاتہ مین

پاس الفت سے فقیر او سپیر جو اکثر ہو گئے
اس سے بیراگی لیے پھرتی ہے جوگن ہاتہ مین

جان شیرین ایک ہے مرنے کی ہین سامان سب
زہر ہے ہر شخص کی ناخن کا دشمن ہاتہ مین

غیر حسرت مال دنیا سے کبھی حاصل نہین
کب سکندر لیگیا زر زیر مدفن ہاتہ مین

| ۱۰۷ | کشت جان عاشق کی پہونکی ہاتہ مہندی یار نے<br>شعلۂ رنگ حنا تہا برق خرمن ہاتہ مین | ۱۱ .... |
|---|---|---|

پھر رہے جو نامہ بر تم سے وہ یہ تقریر کرتے ہین
نہ وہ تقریر کرتے ہین نہ وہ تحریر کرتے ہین

وفور ضعف سے برسوں ہوئے ہیں سست اعضا
ہمارے کاتب اعمال کیا تحریر کرتے ہیں

پری رویوں کا ایسا نقش بیٹھا صفحۂ ہستی پر
سلیمان کو طلسم حسن سے تسخیر کرتے ہیں

مشبک کر دیا سقف و در و دیوار زنداں کو
فغان و آہ و نالہ اپنے کا تیر کرتے ہیں

گریباں ہاتھ میں آتا نہیں جب جوش وحشت میں
گلے کے طوق کو ہم توڑ کر زنجیر کرتے ہیں

بجز انکار کے آتے نہیں وہ حرف مطلب پر
یہی تقریر کرتے ہیں یہی تحریر کرتے ہیں

بہار آتی ہے مے بھر دی ہیں ساقی خم سے بوتل میں
عجب عامل ہیں شیشے میں پری تسخیر کرتے ہیں

تمہارا میرا مطلب ایک ہے فرق ہے فقط سے
جو تم قرآن پڑھتے ہو تو ہم تفسیر کرتے ہیں

وفور جرم سے لکھنے کی جب مہلت نہیں پاتی
ہمارے کاتب اعمال بھی تقصیر کرتے ہیں

لگایا ہاتھ یاقوتوں میں آدم سامرا کاکل کو
ہمارے حرف منتر کی طرح تاثیر کرتے ہیں

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۸ | گلہ جب بیوفائی کا سنا کہتے ہیں وہ عاشق<br>ہمارے سامنے آپ آنکی تقصیر کرتے ہیں | ۱۷ |

فلک ظاہر ہوئے سینے ہی جو کم آنسو نکلتے ہیں
گھٹا ہے اسقدر رو رو کہ اب ٹانکے نکلتے ہیں

رولاتی ہیں مجھے دکھلا کے جب گیسو نکلتے ہیں
دھواں گھٹنے سے آنکھوں میں مری آنسو نکلتے ہیں

جھپکتی ہیں جو مجھ بے خواب سے آنکھیں ستاروں کی
شب فرقت میں انجم کی عوض جگنو نکلتے ہیں

کنایہ ہے کہ شام وصل کو وعدے کو ٹالیں گے
جو وہ شانوں کے پیچھے ڈال کر گیسو نکلتے ہیں

سیئے جاتی ہیں میرے زخم وہ سفاک نشتر سے
لہو کی چشم سوزن سے مگر آنسو نکلتے ہیں

یہ طفل اشک بھی ہیں تماشا چرخ پوچھے کا
تری پتلی کی گردش سے مری آنسو نکلتے ہیں

وفور غصہ و غم سے سبب شب سست سو دیکھا
لہو اپنا پیا ہے جسقدر آنسو نکلتے ہیں

تنو مہر ہو جیسے عاشق کلیجا ہو جو پتھر کا
اگر چاہین پریزادون کو آتش خو نکلتی ہین

نہ ہو نور وہی رنگین پر کہ موسم خط کا آپہنچا
چمن مین حسن کی بہی خار آکر گل ہو نکلتی ہین

غم و شادی بہی یکجا ہی زمانی کی دو رنگی سی
ہنسی شدت سی جب آتی ہی تب آنسو نکلتی ہین

کرین یون مختصر مضمون طول زلف کیا لکہین
درازی مین شب فرقت سی بہی گیسو نکلتی ہین

اوترا آتا ہی وہ گل وصل کی شب پیرہن میرا
یہ پہو دا آستینون سی نہین بازو نکلتی ہین

گڑا رہتا ہی نقشا خال زلف یار کا دل مین
کسی صورت نہین کعبی سی یہ ہندو نکلتی ہین

دکہائی شعبدی اوس چشم نی سیر چراغان مین
دوالی مین جگانی کی لیے جادو نکلتی ہین

زبان پر زلف کی مضمون دلمین طاق ابرو کی
مسلمان آتی ہین کعبی مین اور ہندو نکلتی ہین

| ۱۰۹ | تیرے ابرو جو دیکہے ہین تو اب عاشق کی نظرون مین<br>ہمیشہ دو ہلال اے ماہ ہم پہلو نکلتے ہین | ۱۳ |
|---|---|---|

ثمر ہی جی اوٹہتی ہین یہ تاثیر ہی آواز مین
آپکی آواز کا اولٹا اثر ہے ناز مین

ایک ہو جاتا ہی ستر تارونکا جیسے ساز مین
مل گئی آواز میری آپکی آواز مین

لب جو عیسی ہین صفت ہم کی ہی انداز مین
سبزہ خط خضر ہے داؤد ہین آواز مین

خالی خالی دو قدم ٹہلے روش پر باغ کی
پای نازک بہر گئی مشق خرام ناز مین

بات کا کرنا تعجب ہی دہن معدوم ہے
ڈہنگ ہاتف کی صدا کا ہی تری آواز مین

سیر ہی نامی سے کبوتر کے لیے حیرت ہوئی
ضعف کا مضمون تھا سفت ہو گئی پرواز مین

توسن عمر روان کاٹی جو عرصہ زیست کا
گور کے تعویذ کی ہیکل لگا دون ساز مین

شعلہ آواز پہ ہم سینک لینگے آنکہ کو
دیکہین کیونکر چہپتے ہو تم پردہ ہای ساز مین

قہر کا بنگلہ کٹوری پر ہے اوس صیاد کی — آگئی انگیا کی چڑیا چنگل شہباز مین
درد کانی مین بہرا ہو درد سہو واقف نہین — آپکے دل مین نہین جو کچھ کہ ہے آواز مین
کیا سنین گا نارسائی طائر دلکی نہین — اوس نہال حسن کی کھٹکا جو ہی آواز مین
گر میان گانے سکے پردے مین کہا مین پائے — شعلۂ آواز بجر کا پردہ ہا سے ساز مین

۱۱۰ — سامری کا چشم سے کے جادو سے بس چلتا نہین
لب کو عیسے پر بھی عاشق فوق ہی اعجاز مین — ۳۰

برگ گل تر سبزۂ گلشن مین پڑے ہین — یاقوت کی نگ کسنی زمرد مین جڑے ہین
یا پوش مین عکس آپکے ناخن کی پڑے ہین — ہیرے کی نگینے ہین کہ تپنے مین جڑے ہین
خورشید سے سو بار مری داغ لڑے ہین — مقدار مین چھوٹے ہین حرارت مین بڑے ہین
کہلواؤ کمر کون سفر پر وہ اڑے ہین — دو ہاتھ مین رکھتا ہون وہ گردن مین پڑے ہین
آتا ہی جواب ارنے دیکھیے کب تک — موسی سے بہت طالب دیدار پڑے ہین
تار رگ جان چاہیے اون نرم ہوون کو — بالے بھی تری کان مین سونی کی کڑے ہین
میرے تن پر داغ کو گلزار بنا یا — گل کہانے سے کیا آپ نے پھول جھڑے ہین
چو رنگ کی سب ہے چار عناصر مین جدائی — کیا نیچے ابرو سفاک پڑے ہین
تکیے مین ہوا جوش جنون سے مرا اسکن — بستری کے عوض یا و نہین قبرونکی کڑے ہین
سر پر شب فرقت کی بلا روز کھڑی ہے — زلفون مین الجھنے سے بکھیڑے مین پڑے ہین
اکسیر کی بوٹی ہے گل داغ جنون کیا — ہتکڑیان نہین ہاتھونمین [illegible] کڑے ہین
کچھ صرفت بھی لازم ہے اگر جمع کرے مال — زر لیکے گل آتے ہین خزانے جو گڑے ہین

پہنا ہی اگر تمنے وہان طوق جڑاؤ / بیڑی مین یہان رو کی لہو لعل جڑے ہین

حیرت ہی مجہے مردمک چشم صنم سے / تصویر بنے کاتب اعمال کھڑے ہین

ہول شب فرقت کی کرین کس سے شکایت / شب ہی وہی ایام مصیبت کی گھڑی ہین

سمجہا ہین دم قتل گل کفش جو دیکہے / ابرو کی سر وہی سی یہ دو پہول جڑے ہین

دم ہونٹون پر اپنا ہی جو ہوتی ہین ترش آپ / جیتے ہین نہ مرتی ہین کہٹائی مین پڑے ہین

تاثیر گئی ساقی تری شیرین سخنی سے / میخانے مین جتنے ہین سبو سکی گھڑی ہین

گویائی جو فوارون مین ہوتی تو یہ کہتی / سرکش ہین خزانے کی حفاظت کو کھڑے ہین

۱۱ | ہمراہ جنازے کے وہ گو آئے بہی عاشق / ہے دیر جو گڑنے مین تو غیرت سی گڑے ہین | ۱۰

دبلاپے مین کبہی قدم انسے بڑہے نہین / چیونٹی کے پاؤن مین مرموزے چڑہے نہین

مجنون سی نام عشق مین اس سے بڑہے نہین / ہم ضعف سی کسیکی نظر پر چڑہے نہین

مصراع قد کو سمجہے نہ ابرو کی بیت کو / جاہل بہی ایسے ہین کہ الف بی پڑہے نہین

لیجاتی ہین سیہ جا ہنسی والون کو کہینچکر / سیماب کی کوئین ہین زنخ کی گڑہے نہین

اکثر بلند طبعون کو بہاتی ہے سادگی / اطلس مین آسمان کی بوٹے کڑہے نہین

غافل نہین تو دیکہلے سختی کو قبر کی / مردون کے استخوان سی خالی گڑہے نہین

شیدا اپنی حد سے سوا کیا ضرور ہے / گرنے کا ڈر نہین کہ ہم اتنا چڑہے نہین

غربت مین جان دی نہو ہی بار دوش غیر / اوٹھے سبک کہ چار کی کاندہے چڑہے نہین

بہت کرچکے زمین کا دریا او تر گئے / کب بام عرش پر مرے نالے چڑہے نہین

۱۱۲

عاشق کی بات کاٹ کے کہتے ہین بات سے
کہتا ہون کوئی تیغ زبان پر چڑہے نہین

۲۳

بسے ہین رنگ وصل کی شب بات بات مین
بہتیری سانگ لائے وہ تہوڑی سی رات مین

ابرو مین بل ہنسی مین کنایہ نگہ مین پیچ
کاکل مین پیچ بات نکلتی ہے بات مین

مہتاب لاؤن چرخ سے جو تم بنو عروس
چہٹرواؤن آسمان کی چرخی برات مین

مردے جلائے اوسنے اشارے سے آنکہ کے
ایسے کہان حباب ہین عین الحیات مین

بوسے متاع حسن سے دیجے نہ غیر کو
کچہ غیر مستحق کا نہین اس زکات مین

خیمے سے بات کر نہین سکتے جو خوف سے
شقے مین حال لکہ کے لگا دو قنات مین

میری ہوا بندہی جو وہ بلقیس ہو عروس
لیکر جلوس آئین سلیمان برات مین

صحت کا نقش عشق کا بیمار کیا لکہے
خانہ ممات کا ہے دہان دوات مین

دو دن پر آپ وعدۂ فردا نہ ٹالیے
ہوتی ہے صبح حشر یہان ایک رات مین

بنتا ہے قتل نامہ جو لکہو کسیکو خط
پانی پڑا ہے تیغ نگہ کا دوات مین

قاصد کے ہاتہ مین نہ دیا خط کو رشک سے
کرتی کا اونکی صوف پڑا تہا دوات مین

بوسے لیے جو وصل کی شب خط سبز کے
لطف حیات خضر ملا ایک رات مین

ہے رشک خضر خط تو زبان غیرت کلیم
عیسی خجل ہین لب سے جلاتے ہین بات مین

اوس سرد مہر کے لب و دندان سے ہے یقین
سردی ذنخ جمائی ہے آب حیات مین

سمجہا مین زیر لب نکل آیا جو خط سبز
رہتے تہے خضر چشمۂ آب حیات مین

لذت جدید مین ہے کہ حادث جہان ہوا
سمجہے تو رنگ قدر نہ پایا ثبات مین

آئینہ بدن کو نہانے سے ہے جلا — گاتی جو بانہ ہی حسن ہوا اور گات مین

سیارگان ہفت کے دور ہو گذر گئے — دیکہا اثر نہ ایک کا بہی ہمنے سات مین

ہوتے ہیں بوسہ لب شیرین سی تلخ کیون — کہا ہمنے کوئی زہر ملا یا نبات مین

پتلی برنگ قبلہ نما پہر نہیں پہری — ایسا جو آنکہ پہر نہ جہٹرا کائنات مین

اندھا ہی خود دکہائے اگرچہ ہر آئینہ — ثابت ہی نقص قوات ظہور صفات مین

ڈورے کو نور تن کی نہ دانتون سی کھولیے — بازو کی مچھلی جا ہو نہ آب حیات مین

۱۱۳

جب مر گئے کسیکو کوئی پوچھتا نہین
عاشق سے چھٹنے نہ گوشہ غربت حیات مین

۱۶

گردش مین شعلہ آواز کو دو تانون مین — بجلیان ڈال دو زہرہ کی ذرا کانون مین

جان آدم جو بہری ساقی نے پیمانون مین — روح قالب مین گئی جان پڑی جانون مین

ورد تسبیح پر ایسا کیا اوس ماہ کا نام — رنگ سیارون کا گردش سی ہوا دانون مین

مایہ علم و ہنر باد بہ گردون مین ملا — گنج بہی ہاتہ اگر آیا تو ویرانون مین

کس پڑے ہے جن کا ہی سایہ تری دیوانی پہ — پہر گئے آ کے سلیمان بہی پری خانون مین

تمکو غرہ ہی عبث آئینہ زانو کا — آئینہ خانہ بنے بیٹہو جو حیرانون مین

کان رکھکر جو سنو تم تو یہ پہولی آواز — میری فریاد کرن پہول بہی کانون مین

تفاوت ہی حسینون کی جو خال و خط و رخ — رسم خط ایسا ہوتا نہین قرآنون مین

اوس نہال چمن حسن نے پہنی محرم — کہتے ہین سب کہتے ہین نرگسون کو پیمانون مین

کاڈ و پیک تو فقط آگ کا عنصر ہی جا ہی — روح پڑ جائے ابہی جان کی انسانون مین

نالہ کش سینہ پر داغ مین ہین طائر دل
بلبلین چہچہے کرتی ہین گلستانون مین

لب جان بخش سے گا کر کبہی مردون کو جلاؤ
کہینچ لو روح کو قالب سے کبہی تانون مین

تیر اس درجہ ہوے میری لہو کی پیاسے
آب اے ترک ذرا بہی نہین پیکانون مین

طور پر ہے جو چراغ ایک یہان جومک ہے
پیچہوا محرم کا نظر آتا نہین شانون مین

ہنسلیان پہنی ہین منت کی حسینون نے عبث
ہنسلیان طوق ہا ناک کی خلقت کی گریبانون مین

قتل عاشق ہوا عکس مژہ ساقی سے
موج مے خنجر بران ہوئی پیمانون مین

۱۱۴ ۱۷

یہ فائدہ ہے جو کسب کمال کرتے ہین
غنی فقیر سے آکر سوال کرتے ہین

کوئی سبب ہے جو دل پایمال کرتے ہین
یقین ہے کہ وہ کچہ مجہسے چال کرتے ہین

لہو رولاتے ہین دکہلا کے تیغ ابرو کو
یہ شوخ مرغ نظر کو حلال کرتے ہین

ہمارے ہاتہ سے کرتے ہین آپ نقل مکان
قدم کو روکیے ہم انتقال کرتے ہین

اونہین پسند نہین طاعت ریا آمیز
کہلے گا کل جو وہ صوفی کا حال کرتے ہین

وہ خاکسارون سے اپنے شراب خواری مین
عبث کلام کلال و ملال کرتے ہین

حریر پردہ چشم پری پسند آیا
نقاب چہرۂ حور اجمال کرتے ہین

زبان تیغ سے پہر دیجیے جواب انکو
دہان زخم دوبارہ سوال کرتے ہین

طلب نے اہل غرض کی کیا تہا زیست مین تنگ
فرشتے قبر مین آکر سوال کرتے ہین

عوض مین ہاتہ کی لازم ہے پاؤن پہیلانا
نہ اون سے مانگ جو رہ رو سوال کرتے ہین

چبا چبا کی گلوری خموش بیٹہے ہین
زبان اس سے یہ گلفام لال کرتے ہین

فقیر ہو گئے یکتا تھے جو زمانے مین
جواب جنکا نتھا وہ سوال کرتے ہین

جواب دیتے ہین اعضا عبث بڑہاپے مین
شباب کا تو نہین ہم سوال کرتے ہین

دکہا کے دانت نکالی ہی روح قالب سے
ہمارے رشتۂ جان سی خلال کرتے ہین

گہٹایا بدر کو نقص زوال ٹہرا کر
تمہین بڑہاتے ہین کیا ہم کمال کرتے ہین

خیال وصل کا اب دل مین خون ہوتا ہی
وہ طائران حرم کو حلال کرتے ہین

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۵ | بہت سا کہیل چکے اپنی جان پر عاشق<br>پہر آپ عشق بہت خردسال کرتے ہین | ۲۴ |

رشک پری ہو غیرت حورا ہو شان مین
ایسا حسین کون ہی دونون جہان مین

کہدون تصور طبع سہ کرسی کی شان مین
یا چرخ پر ہے یا ہے تمہاری مکان مین

عیسیٰ وہ ہین جلائین ہزارون کو آن مین
سوسلی وہ ہین ذرا نہین لکنت زبان مین

رشک پری ہو بدر سے بالا ہو شان مین
تمسا نہین ہی کوئی زمین آسمان مین

رخسار پر ہے عکس کہ تارے ہین چاند مین
بجلی جو پہنی آپ نے ہیرے کی کلائی مین

مٹی اوڑائی ہمنے ترے در کی اسقدر
نعمت کی بدلی خاک ہی گردون کے خوان مین

کیون تم گلوریون کو بساتی ہو عطر مین
انگیا کے پان رکھدو ذرا پاندان مین

پھیکون جو تیر آہ ترازو ہو چرخ مین
پلا بہت نہین ہی زینت آسمان مین

رحمت ہی دود آہ دل دردناک کو
چھت بندہ گئی ہے ابر کی سارے مکان مین

تیوری چڑہی ہی تیر نگہ کیا لگاؤ گے
بل پڑ گئے ہین لاکہون ہی ہی کمان مین

آبی دوپٹا اوڑہ کے سوتی ہین صبح کو
لو آفتاب آج چھپا آسمان مین

سینے پہ آج زلف کو بکھرا کے سوتے ہین
ہمنے رگین بنائین ہین انگیا کی پان مین

مجھ زار نے جو ہاتھ شب وصل کہہ دیا
دھوکا او نہین رگون کا ہے انگیا کی پان مین

مٹی ملی ہے رزق جو مانگا زمین سے
نعمت کے بدلے زہر ہے گردون کی خوان مین

جلتا ہون دل ہی دل مین تکدر سے یار کے
گودی کی جا ہے خاک مری استخوان مین

ثابت قدم رہے تری الفت مین اک ہمین
تھا کون جو نکل نہ گیا امتحان مین

مژگان وہ گھورنے مین جو ابرو سے مل گئین
ثابت ہوا کہ تیر کو جوڑا کمان مین

چھوڑو نہ مار زلف شب ماہتاب مین
کاسہ بھرا ہے دودھ کا گردون کی خوان مین

مطلب ہو شعر مین تو فصاحت ہے کام کی
معنی بیان سے آئین نہ معنی بیان مین

پوشاک کو جو موجۂ آب روان کہون
چھنتے پڑے ہین چنے ہوے کرتی کی شان مین

سوز غم فراق سے منہ زہر ہو گیا
جسطرح تپ سے ہوتی ہے تلخی زبان مین

تھے اوس مژہ کے تشنۂ دیدار اسقدر
ساہی کی طرح پڑ گئے کانٹے زبان مین

پلکون پہ اشک ہین دُر دندان کی یاد مین
جھالر لگی ہے موتیون کی سائبان مین

| ۱۱۶ | تعریف کم ہو شعر کی عاشق تو کیا عجب<br>افراط لطف کی نہین آتی بیان مین | ۱۷ |
|---|---|---|

اور جان بخشی ہو کیسی قاتل بی پری مین
سو رہا اک دم مین چھینو ٹی نہ گیا شمشیر مین

جب نقاہت سے جھکا سر شکر کا سجدہ کیا
ضعف نے مسجد بنا دی خانۂ زنجیر مین

وحشت گردی کی اذیت مٹ گئی قید مین
بعد مدت پاؤن پھیلے خانۂ زنجیر مین

پاؤن میرے پا دہنیر رکھتی ہو اگر قید مین
شمع روشن کرتی ہو تم خانۂ زنجیر مین

بیڑیاں ہیں تنگ میرے پاؤں سے ہیں جب تب
راہ مشکل سے ملیگی خانۂ زنجیر میں

اے پری رونق مکان کی دیکھیں ہوتی نہیں
کوئی دیوانہ بسا دو خانۂ زنجیر میں

ہاتھ سے قد ہے دکھا دو تیغ ابرو کا بھی گھاٹ
غرق عالم کو کرو آب دم شمشیر میں

ماہ نو کی بیٹ میں دیکھی جو تارے کی جھلک
میں یہ سمجھا پڑ گیا چھالا تری شمشیر میں

ایک تلوار اور اسے قاتل لگا مجروح ہے
اب فقط اٹکا ہے دم میرا دم شمشیر میں

تیغ ابرو تک اگر ہو دسترس تو چھین لیں
ہاتھ ڈالیں کس طرح قبضہ نہیں شمشیر میں

سلسلہ اونکی سخن کا مختصر ہوتا نہیں
زلف کی مانند بل ہیں پیچ ہیں تقریر میں

نقش ہے سطح ہوا پر جسم کاہیدہ مرا
بستر مخمل ہو گیا ہے کاغذ تصویر میں

ہجر میں دیکھا اگر دل سے بھی تیر شہاب
تیر میری آہ کا ہوگا ترازو تیر میں

اعتبار اب آپکی لکھی ہوئی کا اوٹھ گیا
کرتے ہو انکار جو اقرار تھا تحریر میں

بعد مرنے کے اگر آہیں کریں جنت میں ہم
خلد دوزخ ہو ابھی آ جائے جوئے شیر میں

ہونٹوں سے خنجر کے قبضے کو جو چوما بعد قتل
جڑ دیا یاقوت کیا نگیں شمشیر میں

۱۱۷

بے زبانی کا پتنگوں کی پڑا عاشق پہ صبر
رہ گئی کٹ کر زبان شمع بھی گلگیر میں

۵۱

خامشی میری ادا ہوتی نہیں تقریر میں
میری حیرت کھنچ نہیں سکتی مری تصویر میں

ناتوانی سے ہے کثرت نالۂ شبگیر میں
کہتے ہیں بڑھ جاتی ہے قوت زبان پیر میں

قید خانی سے کبھی نکلی نہیں آواز بھی
کیا کڑے ہیں بے بسر کی خانۂ زنجیر میں

سنگ کے پتھر کے وہ کڑیاں اوٹھائیں میں نے بھی
ہے نشان میرے قدم کا خانۂ زنجیر میں

عمر گذری گنتے گنتے سکۂ داغ جنون / کسقدر دولت گڑی ہی خانۂ زنجیر مین

مر گیا کل قید مین جو تہا ہوا دار آپکا / آج سناٹا پڑا ہے خانۂ زنجیر مین

دہجیان عریان تہی ہین جیب میری ہاتہہ مین / پوست پنڈلی کا لپٹا حلقۂ زنجیر مین

پاس ابرو کر دل سوزان پہنسا ہی زلف مین / لٹکی ہی قندیل محراب حرم زنجیر مین

جوش وحشت سی ہماری دل لگو ہوتا ہی سرور / شیرۂ انگور ہے کیا دانۂ زنجیر مین

عکس وحشت کی یہ شادی ہی کہ نیند آتی نہین / رت جگا رہتا ہی شب کو خانۂ زنجیر مین

اپنی مژگان کی ہیا نشتر مسیح کی وش شوخ تر / پڑ گئے کانٹے زبان شعلۂ تقریر مین

ناتوانی نے مجہے مُردے کی صورت کر دیا / بند آنکھین ہین زبان ہلتی نہین تقریر مین

کاٹ دیتے ہین ہماری بات کو وہ بات سے / صورت مقراض چلتی ہی زبان تقریر مین

شمع کو نسبت نہین کچہ قامت دلدار سے / جل گئے لاکہون پتنگے شعلۂ تقریر مین

کوی قاتل مین عجب صورت سی کاٹا زیست کو / سایۂ دیوار مین یا سایۂ شمشیر مین

ہمنے عالم مین نہ دیکہی تیغ ابرو کی پناہ / ہی سند اس بات پر قبضہ نہین شمشیر مین

تیغ ابرو سے دہراتی ہین بہت مریخ کو / آنکہ تاپے دیکہتی ہے سایۂ شمشیر مین

کٹ سکا جب نہ میرا صاف تیوری پڑ گئی / سخت جانی سی مری بل پڑ گئی شمشیر مین

وحشت گردی مین جو آیا تیغ قاتل کا خیال / آ گئی دم لینے کو وحشی سایۂ شمشیر مین

اشتعال اک کا فقط سوز درون محتاج تہا / رال ٹپکر اوڑ گیا شعلۂ شمشیر مین

غیر ممکن ہے کہ چہٹے دہبا تمہاری تیغ کا / مل گیا میرا لہو آب دم شمشیر مین

تیغ قاتل کہینچتے ہی کیا آنکہ احول ہو گئی / دو نظر آتا ہی اک مین آئینۂ شمشیر مین

دانت وہ تلوار سے لیتے ہین مین حیرت مین ہون — ہو تیون کی کان ہے آب دم شمشیر مین

جسم لاغر سے بہت تلوار کاٹیگی کیسے — غرق ہین ہو جاونگا آب دم شمشیر مین

سیر دیکھو کاٹ کر بازو مرے تلوار سے — مچھلیان چڑھ جائینگی آب دم شمشیر مین

پہلے سے ناسور تھا دل کو لب معشوق کا — اوس کمان ابرو تک آیا ہون تلاش تیر مین

زلف کی حلقے سے جہانکا جسکو خمیدہ پایا — ہوگیا اس پیچ سے بالا بلا کا تیر مین

قتل اب دوسی کرو بے نگاہ تیز کے — نسبت شمشیر اے قاتل خطا ہے تیر مین

مر گئے پر خاک کو کر دینگے تودہ میں یک — جا ہے پیکان دل لگا دینگے کسی کی تیر مین

کٹ گیا حسرت سے وہ جسکو سری سے چھو گئی — بچ گیا پیکان سے تو ہے کاٹ چوب تیر مین

کانپتا ہے دور مین کس درجہ جام آفتاب — ہے مرض رعشے کا دست آسمان پیر مین

کیا گرفتار کمند سوت ہوتے ہین جوان — آسمان کرتا ہے عیاری لباس پیر مین

جب سنی فریاد میری ہونٹھ چابی یار نے — کیا مزا ملتا ہے دل کو آہ پر تاثیر مین

زہر غم تھا کر تبونکا اس سے مین مرتا نہین — طالب حکم خدا ہے ہر دوا تاثیر مین

دیکھ کر مجھکو جو اوسنے ہاتھ منہ پر رکھ لیا — سمجھے آئینہ لگا ہے یار کی تصویر مین

کیا نزاکت ہے کہ بار رنگ اوٹھ سکتا نہین — جنبش لب دیکھتے ہین یار کی تصویر مین

بہزاد نے کھینچا ہے کسی ذی اوس سے بھی بال کو — ہے پتا موئے کمر کا یار کی تصویر مین

اپنے جامے سے ہین باہر جب سے دیکھی ہے شبیہ — جان پریون کی لگی ہے یار کی تصویر مین

صاف عارض پر نشان بوسہ اغیار ہے — آپ نے دھبا لگایا چاند سی تصویر مین

دیکھیے حسن رخ جانان مری اشعار مین — صنعت اعجاز مصحف کہاتی تفسیر مین

ہو سفید ایسا ہو دنیا کا سیہ رکو ہ کن
آہ شیرین سے اوبال آیا نہ جوئے شیر مین

روز اول سے ہر اک انسان کو ہے فکر معاش
چوستا ہے طفل انگوٹھے کو خیال شیر مین

خط رخ دلدار پر دیکھا تو حیرت ہو گئی
متن قرآن سے بہت ایجاز ہے تفسیر مین

میری رونے نے گرایا قہقہا دیوار کو
آہ پر غم کی تو سوکہی زعفران کشمیر مین

بدر کو نسبت چہارم کی نہین اوس ماہ سے
حسن صورت مین صفا مین ننگ ہے تیغ بیر مین

وصل کی کیا رات کاٹی مین بہی آخر ہو گیا
ذبح کر ڈالا موذن پہلی ہی تکبیر مین

سمجھنے مین وہ طبیعت تہی سبق کا ڈوک گیا
صاف پڑہ لیتے تہے وہ لکہا ہے جو تقدیر مین

حال لکہتا تہا جو مجھ رنجور کی فریاد کا
درد پیدا ہے صریر خامۂ تقدیر مین

ناتوانی کا مری احوال لکھکر رہ گیا
اب روانی بہی نہوگی خامۂ تقدیر مین

پہیر دی تلوار اوسنے حلق پر سینہ پہیر کے
وقت آخر اتنی گردش تہی مری تقدیر مین

۱۱۸ — کس سے عاشق درد فرقت کا بہلا شکوہ کرون
ہر طرح پہنچے گی وہ ایذا جو ہے تقدیر مین — ۹

زلفین قاتل کی نہین زنجیر ہے زنجیر مین
عکس ابرو تیغ مین شمشیر ہے شمشیر مین

چاند سے ماتہے کو چمکایا بہت افشان سے
بند آنکہین ہو گئین تنویر ہے تنویر مین

آنکہ کی پتلی جو آئینے مین دیکہی یار نے
ہو گیا حیران خود تصویر ہے تصویر مین

اوڑہکر رومال کرتا ہے وہ سیر چار باغ
تو چمن مین ہے چمن کشمیر ہے کشمیر مین

پیچ مین زلفون کے دیکہو میرے دل کی پیچ و تاب
سلسلے مین سلسلہ زنجیر ہے زنجیر مین

سرخ ہین دم تکبیر بیت مین تو لیتے ہین تیغ کو
قتل نامہ کسکا یہ تحریر ہے تحریر مین

آہ سوزان نی کیا ہی خاک کوئے یار مین — اب مرا سیماب دل اکسیر ہے اکسیر مین

میری تیری ہو شبیہ اکجا تو یون ہو جائے وصل — یہ بہی کہنے کو نہو تصویر ہے تصویر مین

۱۱۹ — سینۂ زخمی ہین عاشق کے دل مجروح ہے — کہتا ہی وہ ترک یہ نخچیر ہے نخچیر مین — ۲۷

جو لطف وصل نہین تو غم زوال نہین — شب فراق ہی بہتر شب وصال نہین

وہ بدر ہی کہ کسیوقت مین ہلال نہین — وہ آفتاب ہی جسکو کبہی زوال نہین

خرام کبک نہین یہ رم غزال نہین — کسی مین تیری سی اٹکہیلیونکی چال نہین

سوال وصل ہی جاگیر کا سوال نہین — علاقہ ہمسے جو رکہو تو کچہ محال نہین

عطا کو ہاتہ بنے ہین طلب حلال نہین — مکان شکر دہن ہی در سوال نہین

تم اپنے شغل غنا مین ہو کچہ خیال نہین — ہر ایک صوفی کا ہی قول ہم مین حال نہین

ہماری رنگ مٹانی کو کہیل سمجہے ہو — اوٹہا دو بزم سے ہمکو وہ کوئی چال نہین

ہمین رولانی کو چہیڑتی ہین آپ کو ٹہٹے یہ — عروج ماہ نہین فصل برشکال نہین

عجیب بات ہی سیتے ہین پر زبانونکی ہونٹہ — دہان زخم تو کچہ قابل سوال نہین

مری کریم ہر اک وقت بندہ حاضر ہے — غنی جو دل کو بنایا تو پاس مال نہین

مزا دوام کا سرکار عشق مین پایا — جسے عروج ہوا پہر اوسی زوال نہین

بنا و شوق سے گہر میری خانۂ دل مین — عسس کو دخل نہین ہمین کوتوال نہین

ہزارون دوڑتے ہین آپکی سواری مین — مجہی سے کہتے ہو چہرہ ترا بحال نہین

نگاہ کے کہنی سے میری نہ رقص کیو اوٹہی — یقین سب کو ہوا اسمی بول چال نہین

غرور زندگی مستعار بیجا ہے
جو اگلے سال تھی زندہ وہ اب کی سال نہین

کہرے ہین جیسے ہمین گو کہ زر نہین رکہتے
سیاہ قلب ہین کہوٹی ہین غیر مال نہین

چورائے سے بہی یہ مضمون کم نہین ہوتے
کنوز فکر مین پیدا ہے جمع مال نہین

چلین ہین غیر کی گہر کو چہپتی ہین لطف خرام
بہت سے آپ ہین گمراہ خوب چال نہین

ہمین نہ آئینگے کیا آپ ہمسے اوڑتے ہین
کچہ آپ حور شمائل پری خصال نہین

شراب چہوڑ کے خون جگر پیوین زاہد
جو وہ حرام ہے یہ بہی کہین حلال نہین

جو خط مین یار کو لکہا ہے شوق بوسۂ خال
جواب لایا کبوتر تو وہ بہی خال نہین

تمہارے حسن مین یوسف کے حسن مین ہے فرق
عزیز جان ہے یہ سوداگری کا مال نہین

زمین شعر سے پایا خزانہ مضمون
کسی کی ملک نہین یہ کسیکا مال نہین

بسا ہے اس دل ویران مین عشق سیمین تن
خراب ہے وہ خرابہ کہ جسمین مال نہین

وہ سیمتن کبہی حمام مین نہین آتا
عجب طرح کا خزانہ ہے جسمین مال نہین

دیا نہ اوسنے دوشالہ اوتار کے سر سے
مرے نصیب مین عشر عشیر بہی شال نہین

| ۱۵ | پسند طبع خلائق اگر نہو عاشق<br>یہ فن شعر ہمارے لیے کمال نہین | ۱۲۰ |
|---|---|---|

نہ آتے ہین نہ بلواتے ہین ہم جی سے گذرتے ہین
ابہی نادان ہین کمسن ہین شرماتے ہین ڈرتے ہین

سما جاتی ہے کیسی خودنمائی جب سنورتے ہین
گہڑی ہو کر اکڑتے ہین جہان کہ پانون دہرتے ہین

اونہین وسواس یہ آتا ہے جو ہم کہتے ہین مرتے ہین
سر اپنا کاٹتا ہون مین ہان جہوٹے اوترتے ہین

چہپاتے ہین وہ ہمسے آنکہ ہم جی سے گذرتے ہین
جلا سکتے نہین ہمکو مسیحائی پہ مرتے ہین

لگاتی ہین اگر سرمہ کہین تک ہی نیند اوڑتی ہے
چبھا لیتی ہین انگلیون کو تو خود ستی ہین ڈرتی ہین

چلے جاتی ہو کیا پرواہی کسکی جان جاتی ہے
سسکتے ہین کبھی غش ہین کبھی جی سے گذرتی ہین

نہین اتنا مقابل شرم ہی او سے روبرو ہوتے
فلک پر چاند چڑہتا ہی وہ کوٹھی سے اوترتی ہین

وہان تک لوگ کیونکر نامہ و پیغام لیجاتے
تری نازک مزاجی سے حذر کرتی ہین ڈرتی ہین

زبان سے جو نہین کہتی ہین وہ کچھ کرہی گذرینگی
کسی دن آزمایش اونکی ہو تم پہ جو مرتی ہین

تیرا ہی سخت جانی کا کہ وہ سنکر یہ کہتی ہین
غلط ہی جھوٹ ہی مدت سے ہم سنتی ہین مرتی ہین

سر رہ منتظر بیٹھے ہین آمد ہی سواری کی
ادھر سی وہ نہ گذرینگی تو ہم جی سے گذرتی ہین

لبون پر جان اٹکی ہی تمہاری ترش روئی سی
کہتائی ہین ٹہری رہتی ہین جیتی ہین نہ مرتی ہین

ہزارون انتظاری ہین ہمارے گہر کو آئی پر
وہ گھبراتی ہین کیا کیا وسوسی دل مین گذرتی ہین

زبان پہ ہی حرف رخصت ہی کسیکی جان لیجیگا
ابھی مرجائینگے کچھ کہا کی ہم کیا آپ کرتی ہین

| ١٢١ | پریشان حال ہی عاشق مگر اونکی بلا جانے<br>وہان چوٹی ہین کنگھی ہی کبھی پٹی سنورتے ہین | ١٦ |
| --- | --- | --- |

صورت ہی نہین دیکھی جانان کسی کہتے ہین
آئینہ رخ سے کیا حیران کسی کہتے ہین

کب کشت امید اپنی سرسبز ہوئی ای دل
[illegible] ہو باران کسی کہتے ہین

کیا دیدہ انجم سے تم آنکھین لڑاتے ہو
پتلی یہ نہین رہتی مژگان کسی کہتے ہین

سوجون کی زبانون سے آنسو مرا تبلایا
پوچھا جو سمندر سے طوفان کسی کہتے ہین

خیر روئی کتابی ہم ایمان نہین لاتے
صورت ہی نہین واقف قرآن کسی کہتے ہین

دیکھے رخ پر طلعت زاہد مری نظرون سے
اندھے کو خبر کیا ہی تابان کسی کہتے ہین

دوزخ سی بچا لینا جنت کا پتا دینا
مالک ہو وہان کے تم رضوان کسی کہتے ہین

رندی ہی جسے کہتی ہین یہ قید ہی یہ مذہب
دیوانے نہین واقف زندان کسی کہتے ہین

ابنا وک مژگان سی غربال ہوا دل جسمین
کانٹا ہی نہ کہتا تھا پیکان کسی کہتے ہین

ہین شوق شہادت مین قاتل سی یہ کہتا ہون
خنجر تو ترا دیکھا پران کسی کہتے ہین

کوچہ نہ ترا جانا دربان کو نہ پہچانا
جنت سی نہین واقف رضوان کسی کہتے ہین

زلفون کی محبت ہی زنجیر کی کیا حاجت
جب گھر سی نہ نکلے پھر زندان کسی کہتے ہین

جب کھل گئے جی پر پایا خم گیسو کو
گو تمنے نہ بتلایا چوگان کسی کہتے ہین

کہتا ہی مسیحی ملکر وہ آئینہ رو ہمسے
بتلا دون سر مجلس حیران کسی کہتے ہین

جز زلف و خط جانان واقف نہین دنیا مین
سنبل کسی کہتی ہین ریحان کسی کہتے ہین

۱۲۲

یہ بندہ نوازی سے کے اوصاف نہین دیکھے
جز شیر خدا عاشق سلطان کسی کہتے ہین

۲۰

گل مین ہی رنگ تن دلدار لیکن دل نہین
بے نمک ہی چہرۂ خورشید او سپر تل نہین

کیون نہ مجنون ہون کہ پہلو مین ہمارے دل نہین
سینۂ خالی ہی محمل صاحب محمل نہین

وہ ہوے تنبیا گیا ہی رنگ لیکن تل نہین
کون کہتا ہی کہ دنیا مین ہمسر لاطل نہین

جانتا ہون سحر چشم یار کو باطل نہین
عیسی لبکا ہون عاشق موت کا قائل نہین

جان دینا رشک سی آسان ہی مشکل نہین
تن سی میرا سر جدا کر بیکسی سے مل نہین

کونسا دن ہی نہین آفت کا مجھکو سامنا
کونسی شب کو بلا سرپر مرے نازل نہین

سحر گو جا مین فرشتے پر رسائی ہی محال
یار کا چاہ زنخدان سے چہ بابل نہین

سالک شہر خموشان ہون ملی کیونکر پتا
رنگ اپنی قافلے مین ہی پر اسمین دل نہین

دست وحشت سی اگر چاہون اولٹ دون کوہ کو
سنگ تعویذ لحد کچہ ایسی بہاری سل نہین

پرخطر ہی قبر تک دنیا سے کیا راہ عدم
دم نہین لیتے کہین ٹہیکا نہین منزل نہین

نیک نامی سے ہے لٹا دو دولت دیدار کو
مثل قارون فائدہ کیا مال سی جب دل نہین

آفتاب داغ سودا کا عجب اشراق ہے
کوہ و صحرا کوئی مجہ مین یار مین حائل نہین

اپنے دل کو ہاتہ سی مین جان سی بیزار ہون
دیکہ لینا ایکدن یا مین نہین یا دل نہین

سخت جانی سی نزاکت سی نہایت بیر ہے
لاکہ مجہ پر تیغ وہ کہینچے مرا قاتل نہین

آب تیغ تیز دکہلاتے ہین مجکو دیکہکر
تشنہ دیدار ہون پانی کا مین سائل نہین

آمد شام شب ہجران بہی ہمنے دیکہ لی
جسقدر دہشت تہی اوتنا اضطراب دل نہین

ہاتہ قابو مین نہین اللہ ری رعب حسن یار
یار سوتا ہی مجہے شک ہی کہ وہ غافل نہین

مرغ دل کو کیا نشانہ کیجیے گا دور سے
دیکہیے محرم کی چڑیا پاس ہی بسمل نہین

روز ہمسے روٹہیے غیرون سے ہو پیغام وصل
مفت مین دیتے ہین جان کو ایسا ہی بیدل نہین

جب نگاہ گرم سی دیکہا دیک اوٹہی زمین
آفتاب صبح محشر آنکہ مین ہی تل نہین

میری وحشت کی فسانی سی ہوی بدنام آپ
مین تو دیوانہ ہون لیکن آپ بہی عاقل نہین

قد خمگشتہ سی میری کیون چہرایا آنکہ کو
آپ کا ابرو ہی کج کیا چشم پر مائل نہین

قدر مسکن کو سوا ہی جان سی بہی دل کی
باغ مین دیکہو گلون کو پاس سی دل نہین

ہی محیط آسمان کی شکل یکسان ہر طرف
میری بحر اشک طوفان خیز ہی ساحل نہین

عشق بازی کی ہوس پیری مین باقی رہ گئی
وہ جوانی اب نہین وہ حوصلہ وہ دل نہین

دل جلا ہی اونکی حرف تیز طعن آمیز سے
جی مین ہی دامن پکڑ کر یار کا مرجایئے

یہ کباب ایسا ہی جسکو حاجت فلفل نہین
ایڑیان گھر مین رگڑنی سے تو یہ حاصل نہین

۱۲۳

کب کسی شاعر کا قبضہ ہے زمین شعر پر
عاشق اسکا کوئی مستاجر نہین عامل نہین

۱۲۴

خواہش گلشن نہین حورون سے ہی نفرت ہمین
شام سے آج آؤ کل تک کی نہین مہلت ہمین
کھوئیگی نحوست تمہین بخشائیگی وحشت ہمین
سجدے کرتی ہین انہین جبتک کہ ہی رغبت ہمین
ابتدا ہی سے نتھی تاب غم فرقت ہمین
کیسے تم بچپاؤ گے ہوگی اگر نفرت ہمین
لوٹتی کیون سانپ لیر یاد زلف یار ہمین
موت کی ہچکی لگی پیتے ہی بد ساقی شراب
کوئی قاتل کا پتا لگ جائیگا کچھ ڈر نہین
عشق تیرے نام کی تھی بھول جاتے تھے سبق
درد و رنج و یاس و حرمان سے ذرا وقفہ نہین
پاؤن پھیلا کر نہین سوتے کبھی آرام سے
مے پرستی ہو ہماری جیسا زاہد ہے کباب
وہ ضمین ہین وے ملین قصد عیش تک ہوتا نہین

زاہدا حاصل جو ملجائے ترقی جنت ہمین
صبح تک پہنچنے نہ دیگا یہ غم فرقت ہمین
زاہد و دوزخ مبارک ہو تمہین جنت ہمین
بت بھی بندہ سمجھے ہین اللہ کی قدرت ہمین
مینہ برستے ہین سگے گھر یار کی رحمت ہمین
حسن بخشا ہے تمہین اللہ نے دولت ہمین
اژدہا بنکر نگل جاتی شب فرقت ہمین
قلقل مے ہوگئی کوس دم رحلت ہمین
شوق ہوگا راہ بر لیجائیگی ہمت ہمین
تختیان پڑتی نہین طفلی مین اسی باعث ہمین
ایک لمحہ اک گھڑی اک آن اک ساعت ہمین
ہائے ضعف نے بھی پہنچایا کہ نا طاقت ہمین
کیا جلے دل مین وہان بھی جو ملی جنت ہمین
بھول جاتی ہے نماز عید کی نیت ہمین

زاہدون کو او سنے بھر بھر کے دی جام شراب
دیکھی ہے آج کم ظرفون کی کیفیت ہمین

او سے مسیحا کو اگر منظور ہو سیر چمن
نرگس بیمار بھی کہدے کہ ہے صحت ہمین

ہاتھ رکھا اور پہ کانپے اگر مستی مین پاؤن
بوجھ ڈالا غیر پر تمنے ہوئی خفت ہمین

عدل کی میزان مین کم ٹھہرے عقبے کی عذاب
باعث بخشش ہوئی عصیان کی کثرت ہمین

اسقدر روشن ہے دل پر داغ غم اک ماہ کا
دشت امین تنگ کیا ہے وادی غربت ہمین

صبح پیری ہوگئی نکلا نہ ابتک آفتاب
سوم کا شاید سمجھتی ہے شب فرقت ہمین

صنعت ذی حس کیا تصویر قالین کی مثال
ٹھوکرین کہلواتی ہے کیا کیا تری الفت ہمین

۱۴۴ — ایکدن اس خانۂ تن کو بھی ہے عاشق شکست
جو مکان ٹوٹا ہوا دیکھا ہوئی عبرت ہمین — ۲۴

مشغول تین دن سے وہ سیر چمن کے ہین
کہدو کہ پھول ایک غریب الوطن کے ہین

پوچھو کہڑی کہڑی تن پر داغ کا جو حال
سمجھون کہ آپ سرو بہار چمن کے ہین

شادی ہے بعد مرگ جو وحشت رہی ہمین
سہرے ہے تار تار جو اپنے کفن کے ہین

موسی نہین جو خوف سے ہم کانپنے لگین
زلفون کی مار سحر یہ ٹکڑے رسن کے ہین

سرکٹ گیا یہ آج سرافراز ہم ہوے
خلعت او نہین ملا ہے جو قابل کفن کے ہین

سودا ہے خط یار ملاتا ہے خاک مین
اس سے غبار خاطر اہل وطن کے ہین

محتاج وقت مرگ غنی ہین جہان مین
خلعت جو بخشتی تھی وہ سائل کفن کے ہین

کیونکہ نہ استخوان بدن مین شکست ہو
صدمے فراق زلف شکن در شکن کے ہین

کرتا ہون تھک کے مین ملک الموت سے خطاب
پرسان حال آپ غریب الوطن کے ہین

ہاسے کی طرح کوچہ نے ہین ہیگی روح
کشتے ہم اک حسین کی صوت حسن کی ہین

پاتے ہین مرتبے ترے کشتے شہید کے
محتاج غسل کے ہین نہ طالب کفن کے ہین

غربت ہین وحشت دامن مادر سی کم نہین
راحت رسان جو خاطر اہل وطن کے ہین

کعبے ہین سب ہے ٹھکانا ہمارا نہ دیر مین
مردود شیخ راندی ہوی برہمن کے ہین

سودے نے گل کھلائے نہین جسم زار پہ
سب داغ بیوفائی اہل وطن کے ہین

کعبے کو غور کر تو بنائے جدید ہے
زاہد مقیم سب اسی دیر کہن کے ہین

ہو چاک جیب گل ترے کشتے کی سوگ مین
لائے کو داغ غم اسی خونین کفن کی ہین

رنگین ہین طبیعت رنگین کے شعر بہی
سرسبز پہول آج ہمارے چمن کے ہین

دشت جنون ہوا مری وحشت سی سرفراز
دستار خار تار مرے پیرہن کے ہین

راحت طلب جو ہو وہ کرے شکوہ سپہر
خوگر وہ ہم مصیبت و رنج و محن کے ہین

پیری ہین عشق ساقی مہوش کا ہی عروج
نشئے اہبی جوان شراب کہن کے ہین

کیسا گہلا دیا شب تار فراق نے
شاید نصیب نامہ یہ عضا بدن کے ہین

اوڑہی ہوا سے خاک نہ مجہ خاکسار کی
پیاری بہت زمین کو اجزا بدن کے ہین

اکبر کے تیر جو قوت بازو کمان سے گئے
باقی نشان تک بہی نہین تو رتن کے ہین

| ۱۸ | عاشق بہار گلشن ایجاد دیکہہ لی<br>نا پایدار پہول بہت اس چمن کے ہین | ۱۳۵ |
|---|---|---|

کوئی مریض عشق صنم کی دوا نہین
کیا ہو سکے مسیح سی بہی کچہ خدا نہین

اے دل جفائے یار مین شکوے کی جا نہین
منظور امتحان ہے وہ بیوفا نہین

(ر۶)

دریا بھی کوئی دیدۂ تر سے سوا نہین | چشمے تو کیا ہین ابر بہی یہ گہٹا نہین
نقصان طول زلف نے رخ کا کیا نہین | اندہیر ہے کہ رات بڑہی دن گہٹا نہین
ستون کی رابطے کا سبب کچہ چہپا نہین | یہ زنا ہین تو دختر رز پارسا نہین
مصحف جو رخ ہی غیر کو صورت دکہانہ یار | ایمان بہی نہین جسے مطلق حیا نہین
اچہے بہی ہون تو بخیۂ مژگان یار سے | زخم جگر مین سوزن عیسی کی جا نہین
دکہلاؤن زور دست جنون خاک اے پری | افسوس ہے کہ گور کی تن پر قبا نہین
ظاہر مین ہے صفائی تو باطن مین ہے غبار | آئینہ رخ سے ہے آپکا دل مین صفا نہین
حیرت مین ہین یہ تیغ تغافل کے داد خواہ | دم بہر مین لا کہ قتل ہوے خون بہا نہین
شکر زبان تیغ نہ زخمون سے ہوسکا | کس کام کی دہن ہین کہ جنمین صدا نہین
انسان ہے جو اوس گل خوبی کو ہے گرند | سب کچہ ہے اوسکے باغ مین مردم گیا نہین
دشمن اگر قوی ہے نگہبان قوی ترا ست | فضل خدا سے خوف ستونکا ذرا نہین
منظور ہو جو وصل تو کچہ منہ سے بولیے | دونون مین ایک بات ہو یا ہان ہو یا نہین
جب ہاتہ باندہتا ہون کہ جنبش تنگ ہو مین | فرماتے ہین یہ قبضۂ مشکل کشا نہین
کاٹے کیے ہین دانت قیبون کو لا کہ بار | حاضر جواب ہون مین کہین چوکتا نہین
بیکس وہ ہین جو ہم ہی نہوگا فنا کے بعد | مونس نہین رفیق نہین آشنا نہین

| ۱۲۶ | قدرت خدا کی گل سے وہ بیت رام ہوگیا<br>عاشق غنی ہون آج مری پاس کیا نہین | ۱۵ |
|---|---|---|

بے حجابی نشین حجاب نہین | عکس زلفون کا ہے نقاب نہین

میکشی کا مزا نہین گھر مین
محتسب کا جگر کباب نہین

زلزلہ ہے مرے تڑپنے سے
اک قیامت ہے اضطراب نہین

تیغ کی کیا زبان چلتی ہے
دہن زخم مین جواب نہین

حال پر میرے اسے یم خوبی
موج کی شکل پیچ وتاب نہین

ڈر کے سے کہتے ہین مجسے وہ شب وصل
خوب ابھی نشۂ شراب نہین

ناز و انداز حد سے گذرا ہے
اور ابھی آمد شباب نہین

جا سے کھنچ کر جو گھر مین قاضی کے
ایسی بنت العنب خراب نہین

بام پر اپنے یار بیٹھا ہے
چرخ چارم پہ آفتاب نہین

پرتو حسن یار پھیلا ہے
در و دیوار کچھ حجاب نہین

شب کو زیور بڑھا کے سکتے ہین
اب تو وہ جان کا عذاب نہین

شب فرقت ہے بام پر اندھیر
ماہتابی ہے ماہتاب نہین

غم سے خالی نہوگا رونے مین
دل ہے کچھ شیشۂ شراب نہین

بوسے جھپنے سے لیے ہین گن گن کے
گالیون کا تری حساب نہین

| ۱۲۷ | ہوس اکسیر کی نکر عاشق<br>خاک نعلین بوتراب نہین | ۱۷ |
|---|---|---|

دونون گیسو جو رخ یار سے اوٹھنے کے نہین
ابر بھی دامن کہسار سے اوٹھنے کے نہین

بیٹھ کر ہم در دلدار سے اوٹھنے کے نہین
گر کے ہم سایۂ دیوار سے اوٹھنے کے نہین

عاشق رخ کو نہ کھلا سیئے بل زلفون کا
پیچ کفار کے زنار سے اوٹھنے کے نہین

قطع رونا ہوا بیٹھے گئین گو آنکھین — پتلیان کہتی ہین آنسو تار سے اوٹھنے کے نہین

روح رہجائیگی اوٹھ جائیگا مردا تو کیا — آپکے در سے یہ دو چار سے اوٹھنے کے نہین

مدعی خون کو عشاق نہین محشر مین — قتل ہوکر تری تلوار سے اوٹھنے کے نہین

گنبد کو کہیلو تو نقاہت کا ذرا دہیان رہے — پہول یہ نرگس بیمار سے اوٹھنے کے نہین

مین بہی راضی ہون جو تکرار رہے بوسونمین — لطف بیفائدہ تکرار سے اوٹھنے کے نہین

طلب بوسہ کی مہلت نہ ملیگی شب وصل — ہاتہ اونکے لب اظہار سے اوٹھنے کے نہین

طائر دل سے نہ ٹوٹیگی کبھی زنجیر جنون — سخت دانے ہین یہ منقار سے اوٹھنے کے نہین

حسرت بوسۂ رخسار رہی اب دل مین — ہونٹ کہتی ہین لب یار سے اوٹھنے کے نہین

کاوش نوک مژہ کا جو مزا ملتا ہے — پاؤن سکتے ہین سر خار سے اوٹھنے کے نہین

گردش دیدۂ مخمور سے چکر مین ہے دل — تازہ بیہوش کہ ہشیار سے اوٹھنے کے نہین

شکل مردی کی بنایا ہمین حیرانی نے — بے اوٹھائے تری دیوار سے اوٹھنے کے نہین

ناتوان دل ہے نکلنے کا نہین دو جگر — اب وہ ہین خانۂ نادار سے اوٹھنے کے نہین

لب معشوق ترا تیر جو ہو تو دے مین — ہونٹ میرے لب سوفار سے اوٹھنے کے نہین

| ۳۳ | درد دل کہنے مین پرہیز کہان تک عاشق<br>اب یہ صدمے دل بیمار سے اوٹھنے کے نہین | ۱۲۸ |
|---|---|---|

مصحف رخ کا خیال آج جو آیا دل مین — صورت نجم چمکتا ہے سویدا دل مین

کوچے قاتل کو چلے خوف نہ آیا دل مین — کثرت شوق سے باقی نہ رہی جا دل مین

شوق سے آئی شب ہجر شب وصل کے بعد — آرزو جی مین ہے باقی نہ تمنا دل مین

رشک فردوس ہی گل داغ سے ہی تن میرا
غم ہے تیرا نقطا اے سرو تمنا دل مین

بت پرستی تھی فقط سبکے دکھانے کو لیے
کلمہ پڑھتی تھی یوسف کا زلیخا دل مین

ماسکا کل کو جو عاشق تھی وہ سب ڈھب مرے
لہرائی ترے دیوانون کے یہ کیا دل مین

تیری نوک مژہ کو مرے دل سے پوچھو
دیکھا اس کا نتیجہ کہ آنکھون سے تو کھٹکا دل مین

بات وہ کر کہ جو دشمن بھی رضامند رہے
منہ پہ آیا نہ کہے گا تو کہیگا دل مین

جی بچھرا اسقدر اے گل تری بیقدری سے
آبلے ہین صفت آبلۂ پا دل مین

اے بت انصاف کریگا تو بڑھین گے رتبے
حق نے فرمایا ہے کیا کیا صفت نعا دل مین

میرا بس ہو تو نکلنے ہی نہ دون پردے سے
یا تو آنکھون مین چھپا رکھون کہ آوے یا دل مین

یار در خانہ و ما گرد جہان سے گردم
عرش و کرسی مین نہ پایا او سے پایا دل مین

ایک پل بھولی نہین تیری نشیلی آنکھین
پھر رہی ہین صفت ساغر صہبا دل مین

منہ پہ اک بات نہین آئی چھپایا سب کچھ
ان اشارون کا مزا ہمنی اوٹھایا دل مین

ایک ہی سب بنا ہین ہوتی نکرو ظلم و ستم
کوئی کیا دل مین کہو کوئی کہو کیا دل مین

قتل ہو جاؤن تو بہتر ہے نہ الزام اوٹھاؤن
سر ہی کٹ جای جو میرا نہین کٹتا دل مین

نیند مین ہوشت حلاوت جو ملی زخمون کی
ہم سروہی کا جپا کرتے ہین مالا دل مین

پھر نکلتا ہے نمکیلون کی بھلا کیسے سے
رکھتے ہین داغ بنا کر ہی پپیا دل مین

بت کا بھی گھر ہے یہ کعبا بھی خدا کا بھی یہی
نہ کلیسا ہے نہ شیشا ہے نہ کعبا دل مین

قتل کرتے ہین نگاہون سے مگر دل مین ہے رحم
ترک سفاک ہین آنکھون مین مسیحا دل مین

صاحب فکر رسا سیر سے ہین مستغنی
شہر دل مین ہے جنگل مین ہے صحرا دل مین

جن کا سایہ تلے اونکا ہے سو وہ اس گھر
ہے نہو حشر تک اوسکی ہے تمنا دل میں

کبھی دشمن ہے کبھی میرے سینے رو دیئے ہو
خاک اوڑتی ہے کبھی بہتا ہے دریا دل میں

نہ نظر بد کے کبھی دیکھا نہ دل صاف ہوا
آنکھوں پہ چلمنیں رہتی ہیں تو پردا دل میں

ایک پل ضبط کیے اشک تو جی بیٹھ گیا
آج ساعت سے کٹوریکا ہے نقشا دل میں

خاک پیری میں کروں اوجلی کفن کی جوش ہوا
آج تک داغ جوانی کا ہے دھبا دل میں

آ گئے روٹھ چکے رات ہے کم سو رہیے
آپ کچھ دل میں نہ اب کیجیے نہ بندا دل میں

تیغ بیداد سے وہ ترک کرنے ٹوکا ٹوکی
سر کے کٹنے کا ذرا غم ہے نہ دھڑکا دل میں

سختیاں ترک ہوں پتھر صنم کا ہے خیال
نہیں مٹتا وہ کبھی نقش جو بیٹھا دل میں

عشق چمکا تری جھلکے کا تو یہ رنگ اوڑا
خون کو قطرے سے بنے عقد ثریا دل میں

جسقدر غم ہو مجھے اونکو خوشی ہوتی ہے
دوست کے واسطے دشمن کو ہے پالا دل میں

سو تیوں سے در دندان کو لڑایا نہ اگر
آگ سچا کہینگے سامنے جھوٹا دل میں

| ۱۶ | خوف آتا ہے مجھے سامنے جانے عاشق<br>بیٹھوں پہلو میں نہیں حوصلہ اتنا دل میں | ۱۲۹ |
|---|---|---|

ہزار ہم مژہ اشک بار رکھتے ہیں
وہ خار کھاتے ہیں دل میں غبار رکھتے ہیں

ضعیف ہو کے تن داغدار رکھتے ہیں
خزاں میں بھی ترے عاشق بہار رکھتے ہیں

یہ منہ ہے کان کی بجلی کی جب کروں تعریف
مریں جو جاتے کو وہ کبھی اوتار رکھتے ہیں

جہان میں کوئی زخمی ہے کوئی قیدی ہے
بچا نگہ سے تو زلفوں سے مار رکھتے ہیں

ہوا پہ آ سے ہو کس طرح ہم ہنوں برباد
بساط جسم میں مشت غبار رکھتے ہیں

نہ طمع مال ہی ہمکو نہ خواہش جاگیر — ہم آپ زندگی مستعار رکھتے ہین

ہم اپنے دل کو سناتے ہین آپ قصۂ غم — کوئی رفیق نہ مونس نہ یار رکھتے ہین

کفن بنانے کو اک پیرہن کے مالک ہین — زمین ملک مین ہم قبر وار رکھتے ہین

جو عمر کھوتے ہین تعمیر قصر عالی مین — بنا سے خانۂ تن پائدار رکھتے ہین

مقابل آئین غزال حرم تو موت آجائے — یہ ترک چشم بھی آہو شکار رکھتے ہین

جلا کے خاک کرینگے فلک کو دم بھر مین — غبار اس سے تری خاکسار رکھتے ہین

ہم اپنے صدمے سے غیرون کو بھی جلاتے ہین — مثال سنگ کے دل مین شرار رکھتے ہین

تصور اونکا ہے آنکھون مین کس حفاظت سے — چھپا کے پردون مین تصویر یار رکھتے ہین

ہم آگ گلشن ہستی مین کیا پھلین پھولین — دل حزین و تن داغدار رکھتے ہین

بخیل روح تھی چھوڑا ہے جامۂ تن کو — دنی لباس مین کر او تار رکھتے ہین

| ۱۲ | زمین اشک ندامت سے بہ گئی عاشق<br>وہ آج تک وہی دل مین غبار رکھتے ہین | ۱۳۰ |
|---|---|---|

مصور بھر گیا نقشے سے کیا انداز آنکھون مین — نہ ہے وہ معجزہ لب مین نہ ہے وہ ناز آنکھون مین

اشارے بین کبھی رنجش کبھی ہے ساز آنکھون مین — بھری ہین صانع قدرت نے سارے ناز آنکھون مین

سنا ایسا سخن دیکھا نہ ایسا ناز آنکھون مین — کرامت ہے لبون مین آنکی اعجاز آنکھون مین

تمہین کافی نہ دیکھا اپنی ہی آنکھون سے جلتا ہون — سما جاتا ہے کیسا شعلۂ آواز آنکھون مین

کھلا مطلب نشانون کو فرشتون سے بھی محفل مین — ہوئی جب سے اونسی گفتگو ہے راز آنکھون مین

مری آنکھون کو جو ماہ وشی مین نے اوسکی آنکھون کو — بیٹھا نہ ہو نظرون مین پیدا ہوئی آواز آنکھون مین

اشارا وصل کا آخر ہوا گانی کی پڑی مین
ابھی مضطرب پرسی ہو گیا ہی ساز آنکھون مین

مگر آئینی مین دیکھی ہی صورت اوس پریرو نی
خوشی سی تپلیان کرتی ہین لاکھون ناز آنکھون مین

غرور حسن تھا جنکو وہ سب پانی سی تپلی ہین
پیے لیتا ہی سب محفل کو وہ دم باز آنکھون مین

بلا چاہ ذقن مین زہر خط مین سحر باتون مین
صفا رخسار مین اعجاز لب مین ناز آنکھون مین

اشارے ناز سی کرتی نہین مو نہین ہی جادو کی
نہین وہ تپلیان ٹہہری ہین فسون ساز آنکھون مین

| ۱۶ | نہین کچہ سوجہتا جز رخت زمستی ہین عاشق کو<br>کہان باقی رہا زاہد کا اب اعزاز آنکھون مین | ۱۳۱ |
|---|---|---|

چشم غزال جیسی نہین تن گل یاسمین نہین
دانت در ثمین نہین مثل ترا کہین نہین

ابر ہی آفتاب ہی حسن ہی اور نقاب ہے
شمع ہی اور حجاب ہی ساعد و آستین نہین

چال مین بانکپن نہین بال نزیب تن نہین
زلف مین بھی شکن نہین چشم بھی سرمگین نہین

قابل سیر یار ہون داغون ہی لالہ زار ہون
روکش صد بہار ہون نخل خزان ہمین نہین

شمع جہان فروز ہی برق زمانہ سوز ہے
ناوک سینہ دوز ہی آہ دل حزین نہین

جسکا کہین پتا نہو راہ او دہر ہو یا نہو
سیر قدم ٹہرا نہو کوئی وہ سرزمین نہین

یار جو بی نقاب ہی دید کی کسکو تاب ہے
غیرت آفتاب ہی عارض مہ جبین نہین

یار نہ بانکپن دکہا بل نہ دم سخن دکہا
تو کمر و دہن دکہا کہتا ہی کیون نہین نہین

غم سی ہرا ایاغ ہی روکش خانہ باغ ہے
گہر کا مری چراغ ہی داغ دل حزین نہین

کہدو یہ قیس نزار سی او ٹہو ذرا مزار سے
وحشت بہری ہین خار سی آبلہ پا کہین نہین

سینہ جو داغدار ہی دل ہمہ تن فگار ہے
سیر گلون کی خار ہی مجھ سا کوئی حزین نہین

غیرون سی شغل مین یار مجھکو کیا بغل مین یار — بیٹھے مری بغل مین یار بات یہ دلنشین نہین

پیتے ہین شب انکے بیچ نہ مین جلکی ہو کیا جواب — مجکو بلا ہی یہ جواب ورد ہی یہ نشین نہین

چشم جو اشکبار ہی غیرت آبشار ہے — داغون کی وہ بہار ہی ایسا چمن کہین نہین

جو پی جمع مال ہی اوسکو یہی خیال ہے — زیست ہزارون سال ہی دم دم واپسین نہین

(۱۳۲) عاشق امید کیا بھلا آئیگا روز وصل کا — بہرے گا دور چرخ کا زیست کہان یہان نہین (۲۶)

سیکشی دو دن میسر ایک جا ہوتی نہین — دختر رز وہ بیسوا ہی آشنا ہوتی نہین

جب کدورت دل مین ہو حاصل صفا ہوتی نہین — طرف گل پر شکل آئینہ جلا ہوتی نہین

جنکا سودا ہو چکا ہے اونکی دل سی پوچھیے — زلف پیچان ہی سوا کوئی بلا ہوتی نہین

اب ہنسونکی سائل وصل صنم اللہ سے — یہ دعا وہ ہے کہ مقبول خدا ہوتی نہین

منفعل ہون زلف کو مشک ختن مین نے کہا — ای پری پیرو آدمی سی کیا خطا ہوتی نہین

باندہ کر ہم ٹکٹکی کیونکر نہ دیکھین آپ کو — نیند جب سے ہم آنکہ ہو جاتی ہی وا ہوتی نہین

نکہت زلف معنبر کا بہت مشتاق ہون — پیچ کیا ہی اس طرف کی جو ہوا ہوتی نہین

کب فقیرونکی سنیگا وہ سلیمان جہان — دل مین کچہ تاثیر نقش بوریا ہوتی نہین

زاہدو اسسے عبادت کو کیا مین نے سلام — بندگی جو چاہیے ویسی ادا ہوتی نہین

دختر رز کی مدح ای ساقی نکر میرے حضور — چار سے جو گھر گئی وہ پارسا ہوتی نہین

مجہ سون کی جب نظر پڑتی ہی تیری رحم پر — ایک تل بہر دہشت روز جزا ہوتی نہین

نحت بیجا سے اگر تمسے لڑایا آنکہ کو — چشم نرگس مین صنم مطلق حیا ہوتی نہین

طالع واژون ہی اوس در تک پہونچی خاک بھی
یا ہوا ہوتی ہی اولٹی یا ہوا ہوتی نہین

اے مسیحا حال یہ پہونچا مریض عشق کا
آپ بھی چاہین تو اب اسکو شفا ہوتی نہین

اے صنم حاصل جو تم کرتے ہوا ولٹی گفتگو
بات کچھ برعکس تقدیر خدا ہوتی نہین

دو قدم چلنے سے جیسے پاؤن ہوجاتے ہین سرخ
ایسی اینگل شوخی رنگ حنا ہوتی نہین

وصل کا پیغام دیتا ہون اوسی سو رنگ سے
گفتگو اپنی خلاف مدعا ہوتی نہین

نفع پہونچے خاکساری مین کسی کو چاہیے
ہے تو اضع خوب پر حاجت روا ہوتی نہین

گوہر دندان کی مستی سے نہین بڑہتی صفا
لعل لب پر پان کہانے سے جلا ہوتی نہین

شور بختون سے نہ رکھ اے دل ترقی کی امید
آب شور چشم سے نشو و نما ہوتی نہین

اہل حاجت کو امیرون سے بھلا بہرہ ہو خاک
گوش زد منعم کے آواز گدا ہوتی نہین

صبح کی جب توپ چھوٹیگی نہ روکین گی تمہین
یہ سمجھ لینا کہ عاشق سے دغا ہوتی نہین

نیمجان چھوڑا ہے کیون گنج شہیدان مین مجھے
تیغ قاتل سے کہو مشکل کشا ہوتی نہین

ہم غریبون کا بھی بیڑا پار کر دیگا خدا
گو کوئی کشتی روان بے ناخدا ہوتی نہین

حد معین کچھ نہین کیونکر کمال عشق ہو
ابتدا ہوتی ہے اسکی انتہا ہوتی نہین

| ۱۴۳ | خامس آل عبا نے جیسے عاشق سر دیا<br>اس سے بڑھ کر اور تسلیم و رضا ہوتی نہین | ۱۷ |
|---|---|---|

عاشق بیمار ہون مین جو بھی بیمارون مین ہون
نرگس بیمار جانان کی پرستارون مین ہون

آہ کہتی ہے کہ تنہائیکے بین یارون مین ہون
درد کہتا ہے شب فرقت کی غمخوارون مین ہون

بت پرستون مین ہون رندون مین ہون میخوارون مین ہون
جو نہ بخشے جائینگے مین ان گنہگارون مین ہون

تیری کاکل کی قسم وقت نہین اسلام سے
بال بال اپنا ہی مجرم اون گنہگارون مین ہون

ہم سبک روحون کو ملجانا گلے مشکل نہین
بوکی صورت ای پری پیکر تری بیمارون مین ہون

موت سے بدتر ہے میرے سامنے سامان عیش
وہ نہین ملتا ہی مین جسکے طلبگارون مین ہون

کیون نہین پہرتی مری جانب نگاہ التفات
ای مسیحا مین بہی آخر تیری بیمارون مین ہون

ہی بہت مشکل دلا دس شاہ خوبانکا وصال
اسقدر مین زور رکہتا ہون نہ زردارون مین ہون

خواب مین دیکہون تمہین یہ بھی نصیبون مین نہین
ایک مدت ہمکو گذری ہی کہ بیدارون مین ہون

تم جو کہتی ہو کرونگا ظلم مین حد سے سوا
مین بہی راضی ہون تمہارے نازبردارون مین ہون

دل چرا کر عاشقان خانمان برباد کے
کہتی ہے زلف سیاہ یار طرارون مین ہون

اوس مسیحا کی توجہ ہو مریضون پر اگر
حضرت عیسی کہین آکر کہ بیمارون مین ہون

بیٹھ کر کہتا ہی محفل مین حسینونکی وہ شوخ
چودہوین کی چاند کی مانند مین تارون مین ہون

رند و زاہد کیون نہ راضی ہون کہ ہون آج دل غنی
مست ہون تو نہین مین ہشیارون مین ہون

قرب ابرو سے ہے ظاہر سحر چشم مست کا
پتلی آنکہون مین یہ کہتی ہی کہ تلوارون مین ہون

خلد سے بہتر ہی مدفن ہو جو کوچے مین ترے
حور کی خواہش نہین تیری طلبگارون مین ہون

| ۱۳۴ | لیلی و یوسف کو وہ کہتی ہین عاشق طنز سے<br>نجد مین بدنام ہون رسوا نہ بازارون مین ہون | ۱۸ |
|---|---|---|

وفور شوق عدو سے فروغ داغ نہین
ہوای تند سے گل ہو یہ وہ چراغ نہین

خیال زلف سے مٹتا فروغ داغ نہین
بجھے جو سامنے کالی کے وہ چراغ نہین

تمہارے خال نے دل کو نوید وصل نہ دی
مری کتاب مین فال شگون زاغ نہین

نہ مجھ تک آئے کبھی وہ نہ مین گیا اون تک
اونہین فراغ نہین ہی مجھی دماغ نہین

ہمارے دل ہی سے ہوا ہی فروغ بالون کا
سوا ہی داغ شب زلف مین چراغ نہین

ملال ہوگا نہ دیکھو مراتن پر داغ
شگفتہ جس سے طبیعت ہو یہ وہ باغ نہین

فلک نے تفرقہ ڈالا یہ بعد مرنے کے
لحد مین جسم ہے اور روح کا سراغ نہین

تنور سینۂ عاشق کا سوز سی ہی فروغ
بغیر آگ کے کچھ رونق اوجاغ نہین

ارم مین پیکے شراب طہور مین نے کہا
یہ وہ چمن یہ وہ شیشہ یہ وہ ایاغ نہین

لٹین گے جاکے مسافر سراے دنیا کے
سنا ہی ملک عدم مین کہین چراغ نہین

وہ کون گل ہی جو گلزار دہر مین نہ کھلا
جو اور کچھ ہے وہان تو بہشت باغ نہین

اوٹھا کے جبر سماجت کبھی نہ کی مین نے
کسی رقیب کا ایسا دل و دماغ نہین

وہان مرون کہ نکیرین بہر کے عرض کرین
زمین پہ تو کہین قبر کا سراغ نہین

بہار داغ کو جی بھر کے دیکھ لے اے دل
کسیکی ملک نہین یہ کسیکا باغ نہین

عبث ہی پیر جو دعوی کرے جوانی کا
وہ دل وہ حوصلہ وہ فکر وہ دماغ نہین

شب فراق مین آنکھون کو رو چکا سر شام
کچھ اور جسم سے پہلے غذای زاغ نہین

فراغ و صحبت احباب و یار و عہد شباب
وہ کیا نہ تھا کہ مرے دل پہ جسکا داغ نہین

| ۱۳۵ | بہار داغ مین تاثیر کچھ نہین عاشق<br>کھلا کسیکا کبھی غنچۂ دماغ نہین | ۱۰ |
|---|---|---|

ہم ضعیفون کی دعا مین کچھ اثر ہوتا نہین
نخل جب کہنہ ہوا اچھا ثمر ہوتا نہین

نار پستان کوئی طفل سیم بر ہوتا نہین
نخل باغ خردسالی مین ثمر ہوتا نہین

اپنے نالے تیشۂ فرہاد سے کچھ کم نہیں
سنگ میں گھر کرتے ہیں دل میں اثر ہوتا نہیں

عید غیروں کو ہو ہر روز دید یار سے
کیوں ہلال ابروے جاناں قمر ہوتا نہیں

آبرو داروں کو پایا ہے میں نے ممسک تر ہیں
آب گوہر ہے دہان خشک تر ہوتا نہیں

کس طرح پیش نظر رہتا تصور یار کا
قابل بندش کبھی تار نظر ہوتا نہیں

جانے والوں کو عدم کی کیوں ہے توشہ کی تلاش
پاس کچھ موہوم کے زاد سفر ہوتا نہیں

سخت جانوں کے جگر میں گرمی الفت کہاں
یہ وہ پتھر ہیں کبھی پیدا اثر ہوتا نہیں

دل شکستوں کو شکستوں پر شکستہ کیوں نہیں
داغ دل سنگ ہے ادش کی سپر ہوتا نہیں

برق روے یار کیا سینہ کی تہ پر داغ کو
خرمن جسم کو بجلی سے ضرر ہوتا نہیں

خشک مغزوں کو ہے حلاوت اہل صحبت کیوں حیا
بانس کی پوروں میں لطف نیشکر ہوتا نہیں

یار سے آنکھوں میں باتیں خوب پوشیدہ ہو نہیں
تا رہیں صورت تار نظر ہوتا نہیں

چاندنی کی سیر کو گھر سے نکلتے وہ ضرور
ہجر کی شب داغ دل شکل قمر ہوتا نہیں

زیور گوش سماعت وہ ہر میں نقص ہے
تا زمم تکرار شعر میں وہ گہر ہوتا نہیں

بت کی طاعت کفر ایمان بندگی اللہ کی
رند مشرب کو خیال خیر و شر ہوتا نہیں

جوہر ذاتی سے ہے قائم گرم و سرد دہر میں
برخ کے بن جانے سے کچھ قطرہ گہر ہوتا نہیں

بس کہ بھاتا ہے حسینوں کو مرے حسن کلام
طالب زر کوئی مجھ سے سیم بر ہوتا نہیں

| ۱۳۶ | دل سے میں کرتا ہوں باتیں شب کو زلف یار کی<br>صبح تک قصہ یہ عاشق مختصر ہوتا نہیں | ۳۲ |
|---|---|---|

دل کو عشق مژہ و زلف گرہ گیر نہیں
ہدف تیر نہیں لبستہ زنجیر نہیں

بے خطا مرگ جوانی کوئی تعزیر نہین
رحم طینت مین تری اے فلک پیر نہین

آہ کا قصد ہے اب حشر مین تاخیر نہین
اس سے بڑھ کر کوئی دیدار کی تدبیر نہین

لاکھ چاہون پہ نقاہت سے نہین اوٹھتی مہر
یار کی شرم سے کہلتی کبھی تحریر نہین

ضبط غم سے دل بیتاب ہے شق سینے مین
اشک پیتا ہون کہ آب دم شمشیر نہین

خط کے چہو لینے کا لپکا نہین جاتا اوسسے
زہر دینے کے سوا کچھ مری تعزیر نہین

پانون مین اسکے جو قوت ہے تو سر مین اوسکی
ساکن اک دم قدم طفل وسر پیر نہین

راست بازون کو نہین دہر مین پروای لباس
دامن قوس کا پابند سر تیر نہین

ایک ہی قتل ہوا ابرو سے تو عالم نہ بچے
خون کو چاٹ کے دم لے یہ وہ شمشیر نہین

کوچۂ یار مین گر مٹنے کی ہوس دل مین ہے
جسمین سونا نہ ملے خاک وہ اکسیر نہین

تم کو دروازے پہ آنے مین اگر دیر ہوئی
روح کو تن سے نکلتے ہوئی تاخیر نہین

کیون ہے دیدار کی یہ ساری خدائی مشتاق
کون سی آنکھ ہے جسمین تری تصویر نہین

یار کو شور سلاسل ہوا افسانۂ خواب
اور کچھ نالۂ زنجیر مین تاثیر نہین

بندے تقریر سمجھتے ہین تو خط بھی پڑھتے
شکل مصحف کے جبین پر کوئی تحریر نہین

قتل بھی تم نے کیا لاش کو بھی کھنچوایا
میری شہرت ہوئی آفاق مین تشہیر نہین

بات کرتا کوئی بت قبل ظہور اعجاز
سنگ ریزون مین اگر ہاتھ کی تاثیر نہین

عشق بازی کا مزا خاک نہین پیری مین
زور نالے مین نہین آہ مین تاثیر نہین

جان کا بار بھی ہوتا ہے ضعیفون پہ گران
حامل روح بہت دن بدن پیر نہین

بوسہ ہونٹون نے لیا گہور کے دیکہا ہو سفاک
اب عشوق مرے منہ مین کوئی تیر نہین

دام سبزے کا اگر باغ مین بچھا تو کیا
طائر رنگ پہنسے وہ کوئی تدبیر نہین

کہین ڈر جائین نہ یہ سنہ مین زبان نیچی
شمع رو بیٹھے ہین جہان حاجت گلگیر نہین

جی کو بہلاؤ مری جیسی کسی صورت سے
اب مرقع مین جہان کی مری تصویر نہین

دل زخمی نکری قید سے توبہ اے ساقی
اسمین انگور نہین کچھ دانۂ زنجیر نہین

یاد ساقی سے دم صبح سفر کیا ہے
حلق مین انکے وہ آب دم شمشیر نہین

سر ہی پہوڑ دو نہین لعنت دنیا کو قیام
جو ہو فرہاد سے مزدور وگر شیر نہین

اہل جوہر تو اشنع ہین نہین منت کش
دیکہو شل کمر خصم شمشیر نہین

نقش دیوار بنے دیکہ کے جسکو انسان
ورق دہر مین ایسی کوئی تصویر نہین

جسمین لذت ہو وہ نعمت ہی نہین کیے خاص
ناف مولود مین ہرگز اثر شیر نہین

سے ہے تغیر جو زمانے کا تو ہو جائیگی صبح
شب غم حیرتیون کی شب تصویر نہین

بندگی بت کی رہی بندۂ اللہ رہے
اب کہین عفو کے قابل مری تقصیر نہین

پہر وہی سامنا آیا شب تنہائی کا
اے اجل آج مناسب تجہے تاخیر نہین

| ۱۲۷ | یاد آتے ہین سبہی آتش و ناسخ عاشق<br>اونکو افسوس یہ تہا مصحفی و میر نہین | ۲۴ |
|---|---|---|

پیری بہی آئی غرق ہین شغل شراب مین
ہمنے سفید بال کیے آفتاب مین

مستی کہ چہوٹ پڑتی ہی جام شراب مین
گردون کا عکس ہی قدح آفتاب مین

کیفیت غضب نظر آئی شراب مین
تیوری سے اونکی موج پڑی تلخ آب مین

ٹپکے جو اشک گرم ہمارا شراب مین
پڑ جائین آبلے جگر آفتاب مین

کہتی ہے عمر پیر و جوان انقلاب مین
ستی ہو لطف زیست جہان خراب مین

دامان زین سے اوٹھنے لگا آپکا فرس
حلقے سے لگے ہین چشم پری کے رکاب مین

بوے شراب تنا سے آنسو ٹپک پڑے
نرگس کا عطر تمنے ملایا شراب مین

کی تمنے مدح عارض روشن شب وصال
حب کا عمل پڑھا شرف آفتاب مین

بوسے کا ہے نشان رخ پر نور یار پر
اک داغ پڑ گیا ہے جگر آفتاب مین

پستان یار پہ دل ہشیار پس گیا
عیار پھنس گیا ہے طلسم حباب مین

تیر نگاہ ترک فلک سے نہ رک سکا
سوراخ پڑ گیا سپر آفتاب مین

اللہ رے میرے دست جنون کی تعلیان
باقی نہین ہے تار شعاع آفتاب مین

اصلاح خط رہی کتابی سے یہ کہلا
کاٹے ہوے حروف غلط ہین کتاب مین

دیکھا جو تمنے چہرۂ پر نور و خط سبز
سمجھے کہ سبز رنگ ہے قوح آفتاب مین

یہ حال رخ کہلا دہن لاجواب سے
منطق کا کوئی حرف نہین ہے کتاب مین

سودا رہا کبھی تو کبھی شغل مے کشی
سائے ہین یا ابر ہوئی یا آفتاب مین

دیکھا تو زیر چرخ حکومت کا ہے مزا
غیر از ہوا کچھ اور نہین اس حباب مین

پہونچا ہے خشک و تر مین اثر آہ گرم کا
موتی مین ہے نہ آب نہ پانی سحاب مین

زلفون سے اپنے رخ کے پسینے کو پوچھیے
کیا لطف ہو جو عود پر گرے گلاب مین

ابری ہے تیغ یار کی شیشہ ہے بادہ کا
چمکا لگا ہے برق کا جیب سحاب مین

دل کو یہ آرزو ہے کہ ہو عالم آشنا
سارے جہان کی ہے ہوا اس حباب مین

اندھون کی طرح چاہ زنخدان مین گر پڑا
سچ ہے کہ سوجھتا نہین مجھکو شباب مین

حاضر ہین گل چلو مین چلو سیر باغ کو — زر دار دوڑے ہین تمہاری رکاب مین

۱۳۸ — **دیگر** — ۱۸

سرو مین قد ہے تیرا نازک بدن ہوتا نہین — غنچہ نازک تن سے نازک پیرہن ہوتا نہین

وصف تیرا لکھے رقم ایسی گلبدن ہوتا نہین — گلشن تصویر مین رنگ چمن ہوتا نہین

اپنی چادر دیگا وہ حور اتو بھی اوڑھونگا نہین — حلۂ جنت سے میت کا کفن ہوتا نہین

داغ تن کیونکر ہرے ہوتے ہین سیر اشک سے — شور پانی سے کبھی تازہ چمن ہوتا نہین

پیچ مین پلکون کے کیون رہتی ہے پتلی آنکہ کی — دہر مین مردم کا خارستان وطن ہوتا نہین

آبرو خالق نے جسکو دی ہے پھر جاتی نہین — خشک سینہ مین ایک دم آب دہن ہوتا نہین

راہرو کیا چاہ سے گرتے ہین اطفل حسین — گو کبھی خس پوش یہ چاہ ذقن ہوتا نہین

ہے بڑا انکو تعجب لفت فرہاد سے — ناتوان بیمار فرقت کوہکن ہوتا نہین

جنکی طینت پاک ہے دنیا نہین لگتا اونہین — خاک مین سوتے ہین پر میلا کفن ہوتا نہین

بات اولیٰ ہے کہ خاموشی مین ہے جادو بہرا — سامری سے سامنے تیرے سخن ہوتا نہین

جسم نازک چھل گیا تار نگاہ حور سے — حلۂ فردوس تک زیب بدن ہوتا نہین

جامۂ نخوت پہن لیتے ہین اکثر خاکسار — ٹھیک میرے جسم پہ یہ پیرہن ہوتا نہین

دام موج موجہ پیش چشم رہتا ہے مدام — نشہ تیری آنکھ سے اسکی ہرن ہوتا نہین

ہجر مین پہولون سے ہے کیا خاک صولت کا فروغ — یاسمن کا چاند سا ایسی گل بدن ہوتا نہین

چہرہ رہ منبری کا نہین ہوتا گرفتار بلا — ہاتھ سے بل دیتے ہین گیسو رسن ہوتا نہین

آنکه کو نفرت ہے بوسون سے تو کیا استعجاب — رام کرنا چاہیے وحشی ہرن ہوتا نہین
ٹپکی کی تشویش سے نازک جو ہین بجوف ہین — صید ہرگز طائر رنگ چمن ہوتا نہین

| ۱۳۹ | سیو جنت مین عاشق کو نہین ملتا مزا<br>باغ مین فردوس کے سیب ذقن ہوتا نہین | ۲۷ |
|---|---|---|

پھر گیا زخم دل کی سخت جانی سے فغان برسون — مثل مشہور ہے پتھر مین رہتا ہے نشان برسون
گلے سے طوق اوتر کر حلقهٔ ماتم مین بیٹھا ہے — قدم سے چھوٹ کر نالان ہے ہین بیڑیان برسون
چھپا اوس سیم تن کو تو مهینون ہاتھ کھجلایا — ملا بوسه اگر تو موٴنھه چاٹا کی زبان برسون
رقیبون کو نشان کیونکر ملا گل سے کف پاکا — یہان سونگھی ہے بو نقش پا ہے رہبران برسون
صهینا بہر شب ہے تجسے اگر تو شکر کی جا ہے — وہ رستی ہین کلام آئی نه تھے جو درمیان برسون
تلاش یار سے غافل رہے مرکر نه دم بھر بھی — وہ ہم ہین اجد برباد ہی رہے ریگ روان برسون
اشاره میرے جانب کو نہین ہوتا کسی صورت — ترا ابرو ہے وہ جو سخ نہین کرتی کمان برسون
مصیبت ہجر کی جھیلی جو برسون وصل ملتا آیا — نه چھوڑون گا قدم رگڑے ہین مین نے ایڑیان برسون
تلون ہے مزاج پیر گردون مین عجب ڈھب کا — کسیکے قتل کے در پے کسی پر مهربان برسون
خبر پوچھی نه یاران گذشته نے کبھی اپنی — عدم کو تحفت دل بھیجا کیے ہم ارمغان برسون
نہائی سے ہوئی اوس ترک کی کثرت حیا بونکی — مثال تیغ سرکاٹا کیا آب روان برسون
کہون احوال تیغ ظلم یا سنگ حوادث کا — بدن قیمه ہوا چورا ہوئے ہین استخوان برسون
تماشا دیکھنے آئے نه اکدن میرے اشکون کا — نه پہونچا منزل مقصود تک یہ کاروان برسون
بھروسا کیا ضعیفی مین بیمار جسم لاغر کا — تھا رہتا ہے جھک کر گرد گردی ہے کمان برسون

ہے جو کم مایہ نہین پاتا وہ اعلے کا فروغ
کچھ شہاب چرخ بڑھ کر کہکشان ہوتا نہین

آنسوؤن مین ہڈیان بہتی ہین جسم زار کی
بند تنکون سے کبہی آب روان ہوتا نہین

مجکو دم بہر بیٹھنے دیتا نہین شوق کمال
جسطرح ساکن گہڑی بہر آسمان ہوتا نہین

نشتر مژگان بہری ہے کیا کشش سے یار کی
تیر کا پیکان کہنچنے سے سنان ہوتا نہین

عقل و ادراک جادو گہر کا رکہتی ہے اثر
دیکہتے ہین لوگ پہرون کچھ بیان ہوتا نہین

حاجت مشاطہ کیا ہے باغ حسن یار کو
گلشن خلد برین مین باغبان ہوتا نہین

پرورش ہو غم مین جسکی کیا ترقی ہو اوسے
طفل اشک چشم تر ہرگز جوان ہوتا نہین

تنگدل سے غیر کو راحت نہین ہوتی کبہی
غنچۂ گل بلبلون کا آشیان ہوتا نہین

سوز الفت کا اثر کیا ہو دل بیدرد مین
خانۂ نادار سے پیدا دہوان ہوتا نہین

سخت دل جاتے ہین شکوون مین کہان کیونکر کہلو
مینہ برستے مین غبار کاروان ہوتا نہین

ہے دغا دل مین تمہاری سخت گوئی سے کہلا
تجربہ ہے نیک طینت بدزبان ہوتا نہین

گوشہ گیرون کو لیے ہے نقص اظہار ہنر
مائل پرواز تک زاغ کمان ہوتا نہین

1461

عاشق اوس دست حنائی تک نہ پہونچا مرغ دل
طائرون کا نخل مرجان آشیان ہوتا نہین

11

ہمنشین سوز درون اپنا عیان ہوتا نہین
جل رہے ہین استخوان لیکن دہوان ہوتا نہین

دل مرا کیون مائل آہ و فغان ہوتا نہین
خانۂ اللہ مین شور اذان ہوتا نہین

دیکہکر میری وفا کیون سر جہکایا آپنے
بار احسان محبت کا گران ہوتا نہین

کاٹ کر سر کون رکہدیتا ہے تیری پانون پہ
سرفروشون کا کسی دن امتحان ہوتا نہین

حال مجنون سنتی ہین کہتی ہین سیر اسکے حال
ہیچ بیان کرنے مین لطف بستان ہوتا نہین

بام پر صحبت ہی ہم بیٹھے ہین نیچے خاک پر
کیون تلے اوپر زمین و آسمان ہوتا نہین

ذبح جب کرتے ہین ہاتہون سے ٹپکتا ہی لہو
پنجۂ مژگان کبھی خون چکان ہوتا نہین

یار کے گہر مین لہو روتا ہوا جاتا ہون مین
لخت دل ہی کوئی ثمرہ کرار مغان ہوتا نہین

اپنے دل ہی درد کی باتین ہین کیا سنتے ہو تم
داستان کہتے نہین قصہ بیان ہوتا نہین

ٹہوکرین کہاتا ہوا جاتا ہون کوی یار کو
پانون ناطاقت ہی دل ناتوان ہوتا نہین

| ۱۴۲ | ناتوانی کی یہ سب ہے تاثیر عاشق بعد مرگ<br>ہون سبک تابوت پر جلدی روان ہوتا نہین | ۲۴ |
|---|---|---|

جب آنکہ ہو سیاہ تو سرمہ گین نہو
افشان وہ سینے کہ جو خود مہ جبین نہو

چلیے وہان سراغ جہان کا کہین نہو
جس جا یہ آسمان نہو یہ زمین نہو

بے نور عرش ہے جو وہ کرسی نشین نہو
کرسی مکان یار کی عرش برین نہو

وہ چال کیا کہ جس سے نہ برپا ہون زلزلے
قامت وہ کیا جو آفت جان حزین نہو

حیرت ہے اپنے خانۂ تاریک تار سے
ہو نور مہر و ماہ ہر اک جا یہین نہو

غصہ ہے کیون وصال مین اتنا نہ روئیے
آب روان نقاب رخ آتشین نہو

بے یار بام پر ہے مزا سیکشی کا خاک
ہو آفتاب عیسی گردون نشین نہو

گہبرا گئے جو زلف مین کنگہی اولجہ گئی
شرما کے کہتے ہین دل عاشق یہین نہو

ڈوبے جو بحر عشق مین کیا آبرو رہی
ہوتا ہی وہ سبک جو یہان تہ نشین نہو

کسکو امید صبح شب انتظار ہے
اقرار کل کا وعدۂ روز پسین نہو

| | |
|---|---|
| ہو جائے جسم سنگ حوادث سے چور چور | لذت نہین کہ درد کہین ہو کہین نہو |
| اولٹا جواب وصل نہ دے قاصد حزین | آمادہ قبض روح کو روح الامین نہو |
| رکھتا ہے جو کمال تعلی ضرور ہے | بے عیب مثل ماہ کے عزلت گزین نہو |
| آہ دل حزین سے حذر کیجیے ذرا | دم بھر مین انقلاب زمان و زمین نہو |
| سیل فراق روح سی تن جل کے خاک ہو | صورت مکان کی نہ ہے جب مکین نہو |
| طالب وفا کا ہون بت یوسف جمال کے | جویا ہون اوس متاع کا مین جو کہین نہو |
| کیونکر چھپائین منہ جو مری آہ گرم سے | دامن نہو نقاب نہو آستین نہو |
| ثابت قدم وفا مین ہون ایسا کہ کیا مجال | عکس آئنہ مین صورت نقش نگین نہو |
| بیٹھا جو در پر ایک سلیمان وقت کے | کہتا ہو وہ کہ حلقۂ در سے نگین نہو |
| مر کر بھی روز حشر تک آنکھین کھلی رہین | دیدار یار کا جو دم واپسین نہو |
| غیرون سے اختلاط ہو مجھسے چھپاو منہ | اسد رجب بے حجاب نہو شرمگین نہو |
| مرتا ہون مین کہ شہد لب یار چوسیے | دشمن کو زہر مار جو یہ انگبین نہو |
| جو رہی ہزار بار کرے پیچ مین نہ آے | طرار زلف یار کہین شانہ بین نہو |

| ۱۴۳ | عاشق کا نام لعل لب یار پر رہے<br>نام رقیب نحس تو نقش نگین نہو | ۱۹ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| ہے نشۂ وجد یہ ہر خود پرست کو | بھولے ہین صاف وعدۂ روز الست کو |
| ہوش اب کہان ہے محتسب فاقہ مست کو | ماہ صیام عید ہوا مے پرست کو |
| اس درجہ ردے تاک کے ہم دار ہست کو | تنگ کر بنا لیا لب دریا نشست کو |

نخوت سے بندگان خدا بنگئے ہین بت — شان خدا سمای یہ ہر خود پرست کو

گلشن مین لطف بادہ گہٹا نے بڑہا دیا — ساقی کو مینہ مین تاک لیا داربست کو

سیرا مسیح جاے فلک پر تو پیر چرخ — لاکر بچہاے عرش سے کرسی نشست کو

ہونٹون کی بوسون کی ہی طلب مجکو ساقیا — عناب لب کو دیجئے گزک مے پرست کو

پہنس جائیگی یقین ہے مچہلی نہ مین کے — جس روز کہول دیگی وہ کاکل کے شست کو

پہونچا تہا شب کو ہاتہ جو محرم کی بند تک — کہلتے ہی آنکہ تہام لیا بند دست کو

یہ روئے ہم کہ پل مین سمندر بہا دیا — لہرآ گئی اگر لب دریا نشست کو

ای ترک بانکپن کا جو بانا ہی پاؤ نہین — سہلے نکال زلف و کلہ سی شکست کو

ہمکو تو خوف خال رخ آتشین کا ہے — یہ آگ پہونک دیگی اس آتش پرست کو

اگلی شکست توبہ کا ایسا رواج ہے — مشرب مین محتسب نے کیا مے پرست کو

دریا چمن مین موج گل تر نظر پڑی — مستون نے پل خیال کیا داربست کو

کس درجہ ماسہے دل بیتاب ہو طپیان — تار نفس کی توڑ نہ لیجاے شست کو

توسن نے اوس سوار کے کیا ہی اوڑا لیا — سرعت کو باد تند سے آہو سی جست کو

قاصد ہمارے خط کو جو انگیا مین رکہ لیا — تجویز وصل مین ہوا بنگلہ نشست کو

خوف سیاہی شب ہجران کو کیا کہون — ترک فلک نے ہول دیا فیل مست کو

| ۱۴۴ | عاشق دل اسقدر تہ و بالا جو ہو گیا<br>دیکہا قد بلند کو اور جعد پست کو | ۱۴ |
|---|---|---|

اوڑ چلون اک روز سوئے لکہنو — پر لگا دے آرزو سوئے لکہنو

دل مین ہے کیا آرزوئے لکھنؤ
منہ پھرا جاتا ہے سوئے لکھنؤ

یاد حق مین کی عرق ریزی بہت
ہم ہین وجہ آبروئے لکھنؤ

یاد مین اک سرو کی کوکو کنان
پھر پھرینگے کو بکوئے لکھنؤ

ارمغان ہم لائے بہر اہل شہر
دل مین داغ آرزوئے لکھنؤ

دیکھتے ہین خواب یا بیدار ہین
ہم کہان اور دیدار روئے لکھنؤ

پاون تھکتے ہی نہین اس راہ مین
دل کھنچا جاتا ہے سوئے لکھنؤ

پایا یوسف کا پتا یعقوب وار
منزلون سے آئی بوئے لکھنؤ

جاے مشعل راہ مین کام آئی خوب
داغ عشق ماہ روئے لکھنؤ

یا خدا ہون موسم مامین پھر
گرم صحبت تند خوئے لکھنؤ

آبرو مٹی کہ عزت خاک ہو
خاک چھانین کو بکوئے لکھنؤ

خوف شادی مرگ ہے ای فرط شوق
آن پہونچے روبروئے لکھنؤ

کفش پا اب بن گئے ہین آبلے
اسقدر کی جستجوئے لکھنؤ

| ۱۲ | اب ملا عاشق تمہین جا کر پتا<br>برسون کی تھی جستجوئے لکھنؤ | ۱۴۵ |
|---|---|---|

پوچھتے ہین وہ مری چشم نم آلود کو
پاتا ہون ہر اشک مین گوہر مقصود کو

مثل ہوا سے حباب روح بدن مین ہے بند
جانیو نقش بر آب ہستی نابود کو

شعلۂ آتش بنا رنگ حنا ساقیا
آگ لگا دی ہے کیا دست می آلود کو

ہے دل پر داغ مین زلف کا اس سے خیال
بزم مین لاتے نہین مجمر بی عود کو

سلسلہ اشک و آہ دست و گریباں ہی ہو لت — رشک ہے طوفان نوح آتش نمرود کو

زیست کہاں تک بھلا سوتے ہی ہی خون کیا — ہو گی فنا ایک دن عالم موجود کو

فاقہ کشی کا مزا عاشقوں کے دل سے پوچھ — آگ لگاتی ہے بھوک طبخ ہے دود کو

پیتا ہوں مے کو بدل خون جگر ہجر میں — کھاتا ہوں اشک کباب داغ نمک سود کو

خواب میں رہتا ہی یار روز میری ہم بغل — سوتا ہوں لیکر مدام شاہد مقصود کو

خال سیہ دیکھ لو آتش رخسار پے — آگ جلاتی نہیں دانہ بارود کو

آتے ہی عہد شباب ہجر کو صدمے اٹھائے — پہونچی نہ راحت کبھی جان غم آلود کو

| ۲۱ | دیر میں عاشق رہے بندہ بیت مدتوں<br>سر نہ جھکایا کبھی سجدہ معبود کو | ۱۴۶ |
|---|---|---|

قطرہ جو کوئی مانگے تو جام شراب دو — ذرے کا جو سوال کرے آفتاب دو

جلتے رہو کسی کو اگر تم کباب دو — آنکھوں سے آگے آئی جو جام شراب دو

ہو بندگی قبول تو سجدے بتاؤں میں — عیسے کروں سلام کا جو تم جواب دو

منجن سے دانت مانجھ کے آئینہ دیکھ لو — تیغ نگاہ کو ذرہ ذرہ ان سے آب دو

اولٹو نقاب کو تو کہیں یہ ستارہ ہیں — رخسار ایک بیچ میں ہی آفتاب دو

محرم نہ روک کبھی تو ہوں خود نمائیاں — ٹکرائیں بحر حسن شکم میں حباب دو

اسے جان میرا تار رگ جان نہ ٹوٹ جائے — اتنا نہ اپنی کاکل پر خم کو تاب دو

راحت نصیب ہو گی تو جھیلیں گے رنج ہم — سوتے میں وصل ہجر کے دیکھیں جو خواب دو

چشم غضب سے دیکھو اگر سوئے آسمان — تیغ نگہ سے ہو سپر آفتاب دو

بنت العنب کی تاک میں پھرتے ہیں [illegible]
مدت گذر گئی ہے کہ جھپکی نہیں پلک
چو چند ماہ سے تری چہرے میں نور ہے
ہجرت نصیب کیا مجھے سکتے ہو دوستو
یا د بلا سے زلف ہی خوف شب فراق
کیا ڈر ہے قہر پر تری رحمت کو فخر ہو
طفلی گئی شباب گیا پیر ہو گئے
کاوش ہے ہمکو اب گل تر سے نحیف سے
جو بادشاہ مصر کا تھا حسین ہو
معذور ہم ہیں ضعف سے اسی منکر نکیر
بوسہ جو تل کا مانگا تو خاموش کیوں ہوئے

کہا ہوں قسم جو ہاتھ پہ ام الکتاب دو
مردوں کو میں جگاؤں گر اذن جواب دو
ابرو ہیں دو ہلال عذار آفتاب دو
یہ خال بد نہ سمجھ رسالت مآب دو
رہتے ہیں ایک جان پر اپنی عذاب دو
دو بجلیاں ہیں کان میں گیسو سحاب دو
ایک انتقال دہر میں ہے انقلاب دو
کانٹا لگے جو پیاس میں تو بھی نہ آب دو
یوسف کرے سوال کہ تعبیر خواب دو
آپ ہی کرو سوال تم آپ ہی جواب دو
کیا گھنگنیاں بھری ہیں منہ میں جواب دو

| ۲۶ | چھوٹے ہوں سب رقیب رہے نام آپ کا<br>عاشق کو اپنے عاشق صادق خطاب دو | ۱۴۷ |
|---|---|---|

پھر وہی دن ہوں گلا پھر تیغ کا مشتاق ہو
دیکھئے آتے نہیں کاٹے کو مار زلف کی
جھوٹ ہی جو صبح صادق کو فروغ رخ کہوں
پائیں بوسہ خال کا یا بوسۂ خط ہو نصیب
بڑھ گیا ضعف و قلق رحمت کی اب تاب نہیں

پھر کرا ہیں رات بھر پھر زندگانی شاق ہو
خال دکھلاتے نہیں ایسا نہو تریاق ہو
لطف دیتا ہے جہاں تک شعر میں اغراق ہو
ایک دونوں میں ملی یا زہر یا تریاق ہو
بیٹھے بھی ہیں جاؤں مشکل سے تو اٹھنا شاق ہو

شعر بد سب کاٹ کر دیوان سی باہر کیے
ضد ہی بندون سی خدا کے رحم کہانیکا نہین
ناصحا یہ رنج کیا عشق حقیقی مین نہین
رفع بدنامی سمجہکر ڈالتے ہو بیڑیان
تمکو اسے مژگان و ابرو کیا کہون اسکی سوا
شعلۂ آواز سے ہے گرمی بازار حسن
لاؤ نیند آنکہون مین جلدی جیل مین کہتی ہو تم
فصل گل آجاے پہر گہر مین ہو شغل مےکشی
دیکہیے کس سی فروغ نور دندان کی مثال
خاک سے تشنے کی چمک حسن گلو سے ہو گئی
صحبت بد کی سیاہی قلب سے جاتی نہین
دوستی مین جان لی دم دیکی غارت کر دیا
خوف بی سامان کو کچہ آفات دوران سی نہین
چیر کر پہلو سی پہیکون دل جو ہو راحت طلب
روتے روتے ہم شب فرقت مین اندہی ہو گئی
فصل گل پہر آئی پہر ہو جائین سارے غم غلط
حسن ہو تمکو مبارک ہم غرض رکہتی نہین
شعلۂ رخ سے کنول پہانون کی جل اٹہین سب

ناخلف اولاد کو کیونکر نہ کہیے عاق ہو
بہیک مانگو سی نہ سب سے جب کوئی رزاق ہو
افضل اعمال ہے جتنی عبادت شاق ہو
قید کرتے ہو کہ تا دیوانے کا اطلاق ہو
تیر بے پر ہو کمان بے چلہ و بی فاق ہو
کیون نہ گانے پر تمہارے مجمع عشاق ہو
تہ نہ فرمائش کرو پیاری جو ہم پر شاق ہو
انتظام شہر کی فکرون مین قاضی قاق ہو
برق تابندہ ہی جسکے عکس سی براق ہو
پیرہن میلا ہی تن سے جسقدر براق ہو
سنگ اسود آب رحمت سی کہان براق ہو
یار ہو بے رحم ہو عیار ہو قزاق ہو
راہ وہ چلیے کہ جسمین چپ رہو قزاق ہو
زہر مین کہاؤن زبان لذت کی جب مشتاق ہو
اے بیاض صبح نور دیدۂ مشتاق ہو
آنکہین ڈہونڈین جام کو شیشے کا دل مشتاق ہو
چہپتے ہین اوس سی کہ جو دیدار کا مشتاق ہو
شمع بزم مے جو وہ سیمحوا سیمین ساق ہو

لوح مرقد پر کسی بت کا نہو نقش قدم
شمع کے بدلی لحد پر کوئی سیمین ساق ہو

ہاتہا پائی کیجیے یون وصل مین اوس شوخ سے
آستین سے ہاتہ باہر پائچے سے ساق ہو

۱۴۸

بعد مردن منفصل عاشق نہون جزو بدن
رشتۂ الفت اگر شیرازۂ اوراق ہو

۱۴

حسن مین تہی عدل مین بہی شہرۂ آفاق ہو
ایکدم بیٹہے اگر صحبت مین کسرا طاق ہو

تو وہ لیلی ہے کہ مجنون بیکہکر ہو سرنگون
خانۂ زنجیر مین محراب ابرو طاق ہو

استخارا دیکہتے ہین میرے گہر آئی ہے آج
مانگتا ہون مین دعا مٹہی مین اونکی طاق ہو

شیشۂ مے ہاتہ سے رکہدون عروج نشہ مین
گنبد گردون ہشتم مین جو پیدا طاق ہو

جب مسیحا آپکو اسے قاتل عالم کہین
لب جلانی مین تو خونریزی مین ابرو طاق ہو

مرنے والون کو سہارا جان بچنے کا ملے
عکس ابرو سے اگر چاہ ذقن مین طاق ہو

مسجدون مین اور کعبے مین مینخواری کرین
دور رندان ہو تو بی شیشہ نہ کوئی طاق ہو

جلوۂ دیدار سے آنکہین اگر روشن کرون
تل تمہارے رخ کا خال دیدۂ مشتاق ہو

تمکو سب کہتے ہین ظالم زلف و ترک چشم سے
خلق کے صیاد ہو غارتگر آفاق ہو

جرم بعد از جرم اگر بخشین تو وہ مجرم نہوین
حشر مین ہو حشر تو فرد عمل بیباق ہو

کشتی گردون ڈبودون خون کی سیلاب مین
وصف آب تیغ جانان مین اگر اغراق ہو

جس طرف نکلی اودہر سے انگلیان اوٹہنی لگین
ماہ نو کی شکل جو عاشق تمہارا قاق ہو

چشم حور آجائے روزن ہو تری دیوار مین
آئنہ رخسار ہو محراب ابرو طاق ہو

کوئی عاشق دل لگی اب اس سے افزون تر نہین

جو مسیحائی کا دعوا ہی تو بدلو چال کو
روحین زندونکی نکل آتی ہین استقبال کو

منہ چھپایا مجھ سے تلوے کے دکھایا خال کو
کسقدر پستی ہی میرے تیر اقبال کو

کوئی پہچانیگا کیا مجھ ناتوان کے حال کو
اک ذرا گردش نہو گی قرعۂ رمال کو

وہم بھی پاتا نہین اوس ماہرو کی چال کو
ہی فلک کی شکل گردش قرعۂ رمال کو

آپکے دیدار کے بھوکے جو تھے وہ مر گئے
خال کا دانہ چھپا کر کیون بلایا کال کو

اب صفا اونکی تن نازک کی ایسی بڑہ گئی
اونکی شکل سے نفرت ہوئی تمثال کو

قتل کر ڈالو جو مجھ گریان کو تم برسات مین
روسے منہ پر رکہ کے جلاد فلک رومال کو

آفتاب حشر پردہ ہو گا ہوا رخسار کا
زلف اوس کافر کی سمجھا نامۂ اعمال کو

نقد دل لیکر مرا برباد تمنے کر دیا
کون رکھتا ہے حفاظت سی پرائے مال کو

کبک کا طاؤس کا شہرہ ہوا تقلید سی
بھول جاتی ہین مگر وہ آپ اپنی چال کو

بال ہٹ جاتی تو بجلی کوند جاتی بزم مین
سایۂ زلف سیہ ڈہانکی ہی گورے گال کو

قتل کر کے پھر کیا جو رنگ قاتل نے مجھے
وہ دہان زخم سے سمجھا زبان حال کو

شور محشر ہو گیا برپا صدائے صور سے
کیا قیامت کی ہلا کر آپ نے خلخال کو

ہجر ساقی مین ہلال عید خنجر بن گیا
سمجھے عاشور محرم غرۂ شوال کو

نیک و بد کا روز و شب کے تمکو مالک کر دیا
نور عارض کو دیا خالق نے ظلمت خال کو

گل کھلائے روی رنگین کا پسینہ پونچھ کر
دامن گلچین بنایا آپ نے رومال کو

ٹوٹ جانیکا ہوا بہزاد کو ایسا یقین
سو قلم سے بھی نکھینچا اوس کمر کے بال کو

| | | |
|---|---|---|
| کام آیا ایکدن طوفان بحر اشک چشم | | سقف گردون پر گئی آنسو مری نیسال کو |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۰ | وہ سوال وصل مین ڈر جائینگے تو یاس ہے<br>رنگ رخ اوڑنے سے عاشق دیکہ لینگے فال کو | ۲۱ |

| | |
|---|---|
| اوٹھا کے داغ مرا انتقال ہو کہ نہو | عروج مہر ہوا جب زوال ہو کہ نہو |
| گھٹینگے ہم نہ بڑہینگے وصال ہو کہ نہو | کمال حسن پہرا سے مہ جمال ہو کہ نہو |
| اشارہ غیر کو ابرو سے کیون کیا صاحب | چھری تو پہیر دی بندہ حلال ہو کہ نہو |
| مکان یار سے کچہ دل کو میری الفت ہے | مجھے ارم ہے وہ حوراجال ہو کہ نہو |
| ہمارے قتل کا بیڑا اوٹھا کے آیا ہے | زبان غنچہ سفاک لال ہو کہ نہو |
| بچا نہ پاسے نظر سے نظارہ بازون کی | تمہارا سبزۂ خط پایمال ہو کہ نہو |
| بشر کو عاقبت کار کا خیال رہے | بخیر دیکھیے اپنا مآل ہو کہ نہو |
| جنون مین آمد زنجیر دل سے بہاتی ہے | بلا سے افعی گیسو کی چال ہو کہ نہو |
| حرام جانکے اک جام مے کا پی زاہد | وہان نصیب شراب حلال ہو کہ نہو |
| عبث ہے آپ کو طاؤس و عندلیب سے رشک | کسی مین آپکی سی بول چال ہو کہ نہو |
| کرو نہ صبح کا وعدہ مریض الفت سے | کٹے نہ شب تو تمھین انفعال ہو کہ نہو |
| لیا ہے آج تصور مین ہونٹھ کا بوسہ | لبان آتش یاقوت لال ہو کہ نہو |
| زبان تیغ ٹھہرتی نہین کسی صورت | جواب دینے کے قابل سوال ہو کہ نہو |
| مجھے پسند شرارت ہے حسن صورت سے | پری خصال ہو حور اجمال ہو کہ نہو |
| شب وصال جو مجھسے ہو کوئی بے ادبی | تو دشمنون کو تمہارے ملال ہو کہ نہو |

ترقیون کی توقع ہے سلب طاقت سے
قد خمیدہ بسان ہلال ہو کہ نہو

کسے دماغ یہان جو انتظار کرے
جواب دینے لگو گا سوال ہو کہ نہو

گناہ بخش دیے تو نے لاکھ رحمت سے
مرے کریم مجھے انفعال ہو کہ نہو

نہین جو مجھسے عداوت تو پھر دی کیون سے
چلو یہ چال تو دل پایمال ہو کہ نہو

چمک دکھاے جو تعویذ تیری چوٹی کا
تو برق طور کا پھر احتمال ہو کہ نہو

۱۵۱

مجھے دکھاکے جو لے تیغ تو نے ابرو
تو بے چھری سکے یہ عاشق حلال ہو کہ نہو

۲۵

سنبھلو عاشق ابھی ٹکڑے نہ جگر ہونے دو
اونکے بھی دل مین محبت کا اثر ہونے دو

تیر دکھلا دو مری اونکا گذر ہونے دو
میری ہستی کا دل یار مین گھر ہونے دو

گردش چشم فسون گر کا تماشا دکھلاو
اب زمانے تو ذرا زیر و زبر ہونے دو

تمکو آنا ہے تو آج آؤ جو کل آئے تو کیا
حال بیمار کا کیون نوع دگر ہونے دو

شام سے وصل کی شب مجکو دہرا کے گذری
یہی کہتے رہے ہر وقت سحر ہونے دو

دیکھو تم چشم غضب سے تو سمندر جل جاے
قطرہ آب صدف مین نہ گہر ہونے دو

دو قدم جہونک سے زلفون کے نہین چل سکتی
ہمتو جب جانین کہ دوپہری نہ کمر ہونے دو

عیش دنیا کو تلخ تمہین کیا مطلب
جیسی ہوتی ہے بسر میری بسر ہونے دو

بام پر اوڑ کے پہونچ جاؤنگا مانند نظر
چاندنی رات تو ای رشک قمر ہونے دو

اپنے زانو کی ثنا پوچھتے ہو کیا مجھسے
نیند آجاے اگر بالش سر ہونے دو

کیون مٹاتے ہو جو ہے دلمین کدورت باقی
ابھی صحرا مین مجھے خاک بسر ہونے دو

مین ہی مطلب کو پہنچ جاؤنگا اس ہو کی مین
قتل عالم او نہین منظور نظر ہونے دو

آئو پرستش کو فرشتون کی طرح راضی ہون
قبر کی طرح اندھیرا مرا گھر ہونے دو

گیسو و تمکو نہ طرار کہونگا جب تک
دل چرایا تو جگر کو نہ خبر ہونے دو

رک سکیگی نہ کبھی تیغ ہلالِ ابرو
ماہ کامل کو ذرا سینہ سپر ہونے دو

دہن تنگ ہوا چشمۂ حیوان تو کیا
اس سے سیراب کوئی تفتہ جگر ہونے دو

آشنا جو ہین اونہین دانت نے کہا دو ہنسکر
موج زن آج یم آب گہر ہونے دو

روز دیکھین گے اونہین شہر سے باہر تو چلین
کیا حذر ہمسے کرینگے وہ سفر ہونے دو

ستنہ کو ڈہانکو نہ شب وصل تم ای مہر لقا
آج پردے کو گریبان سحر ہونے دو

عشق کو ترک کیا کثرتِ طاعت ہے ضرور
بت سے بگڑے ہو خدا کو تو ادہر ہونے دو

غیر جا جا کے لگاتے ہین مری جانب سے
دوستو تم تو ادہر کی نہ ادہر ہونے دو

آنے صندل بھی لگانے کو تو ہمراہ رقیب
درد سر ہونے نہ دو درد جگر ہونے دو

میان ستو اٹھہ پہر صاف کھنچا رہتا ہے
نیمچہ آدہ گھڑی زیب کمر ہونے دو

یاد دوا میری کرو یا مجھے مرجانے دو
یا ادہر ہونے دو یا مجکو ادہر ہونے دو

| ۱۵۲ | نقد جان یار کو دیگا نہ کوئی اے **عاشق**<br>غیر ہون لاکھ اگر صاحب زر ہونے دو | ۲۰ |
|---|---|---|

خط بھی لکھون تو عیان حال نہو کام نہو
لاکھ چاہون تو نشان مہر کا ہو نام نہو

موت آجائے غم زلف سیہ فام نہو
صبح ہو جائے کہین جلد مگر شام نہو

چرخ پھرتا ہے فقط میری تباہی کے لیے
ہین اگر شہرہ ہون گردش ایام نہو

زلف میں پھنس کے ڈرا گور کی اندھیاری سے
دل اوجھتا ہے کہیں زیر زمیں دام نہو

دل میں الفت ہے مگر خوف ہے غمازوں کا
دیکھ کے خط کہتی ہیں قاصد سے مرا نام نہو

عیش جب تلخ ہو اپنا تو کسی سے کیا کام
توڑوں مینا ہے فلک پاس اگر جام نہو

حال ہمارے محبت کا یہ ہے آج کی شب
صبح ہو جائے جو شاید تو کبھی شام نہو

ہاتھ آتا ہے کسے سلسلہ ایسا محکم
کافر زلف ہوں کس طرح وہ بت رام نہو

بادہ نوشی نہ چھٹی بے سروسامانی میں
منہ سے شیشے کو لگا لیجے اگر جام نہو

شوخ ہے بادۂ گلرنگ سے وہ چشم کحیل
سرمۂ دیدۂ دلدار خط جام نہو

رات کو وصل میں رہتا ہے سحر کا دھڑکا
ان کو آتے ہیں تو کہتے ہیں کہیں شام نہو

ہاتھ پھیلانے سے نفرت ہے یہ دل کو اپنے
ٹوٹ ہی جائے یہ شیشہ تو کبھی جام نہو

طائر دل اوڑے ہاتھ سے کچھ وحشت ہے
رشتۂ شمع کف دست کہیں دام نہو

گردش دیدۂ مخمور کا سودا ہے سبب مجھے
دور مجلس سے یہ ٹوٹا ہوں ہی جام نہو

ساتھ سونے میں لگانے نہ دیا ہاتھ اس سے
نقرۂ خام بدن ہے ہوس خام نہو

تار پوروں میں ہنوں رشتۂ جاں جاتا ہے
داغ دل لاؤں چھری پر جو تری شام نہو

تشنۂ شربت دیدار کی یہ حالت ہے
جس طرح ماہی بے آب کو آرام نہو

آہ سے پھونکے دم بھر میں طناب خورشید
صبح ہو جائے شب ہجر تو پھر شام نہو

کوئے جانان میں شب ہجر تردد ہے مجھے
گلشن خلد تو وہ ہے کہ جہاں شام نہو

| ۱۹ | تمکو عاشق غم دنیا ہے کبھی فکر مآل<br>سب ہے وہ عاشق کہ بجز عشق کے کچھ کام نہو | ۱۵۳ |
|---|---|---|

قتل درگاہ مین کرتے ہین گنہگارون کو
بت کہان جاکے علم کرتے ہین تلوارون کو

عاشقون سی یہ تنفر ہے جفاکارون کو
کس مرض کی ہین دوا کہتی ہین بیمارون کو

پتھر صنم چھپاتے ہین جو تلوارون کو
شور ہی قتل کرینگے یہ نمک خوارون کو

اوسنے جو کہول دیا برق سی رخسارون کو
اوٹھ کے دامن مین لیا ابر نے کہسارون کو

کیا مزا سیر کا جب سد سکندر ہو خزان
جاکے گلزار مین کیا چاٹیے دیوارون کو

یہ سمجھتے نہین ہوتی ہے ہمین پر عاید
آکے غصے مین صنم کوستے ہین پیارون کو

موج کی شکل شب وصل گئی دم بھر مین
دیکہا آنکھون نے حبابون کیطرح تارون کو

ای صنم آہ جو کہینچون تو ترا دل ہلجاے
یہ وہ آندہی ہی کہ اڑاتی ہی کہسارون کو

خاکسارون کی کہین گرد نہو گی معلوم
بار خاطر نہ سمجھیےگا کبھی یارون کو

پھر گیا میر استارا تو نکالونگا غبار
خاک مین جینے ملا دونگا ترے تارون کو

ہمکو دکہلائیے بنگلہ کہ ہمین محرم ہین
اسکی دیوار مین کیا دخل ہے معمارون کو

دل تڑپتا ہی مرا آتش غم پر اس سے
لوٹ کر لوگ بجھا دیتے ہین انگارون کو

حلقۂ زلف مسلسل ہین ہو وہ نگہ نہ دیکھ
سان پر آج چڑہاتی ہین وہ تلوارون کو

بہی وحشت ہی تو رضوان سی ہو جائیگی شرط
پہلی جنت کی گرا دیجیے دیوارون کو

اوسکی پگڑی کا تصور جو بندہا ہجر کی رات
طرے مقیش کی سمجھا کیا مین تارون کو

بوسۂ حسن ملیح آج خفا ہو کے دیا
شور کرتے ہین سبھی اپنے نمک خوارون کو

رخصت فصل بہاری کی یہ صدمی کہینچے
اوٹھتے ہین مرغ چمن ٹیک کے منقارون کو

سر مرا کاٹ کی یون طعن سی فرماتے ہین
آنکھ کو پھیرتے دیکھا ہی وفادارون کو

| ١٥٤ | روز مولود سے عاشق ہے عناصر بین نفاق<br>چار دن لطف و وفاق اوٹھانہ بیچارون کو | ٢٩ |
|---|---|---|

رو عشق حقیقی سے مجازی کی بلا ہو
کیا خوف بتون کا جو نگہبان خدا ہو

کچھ غم نہین دلبر نہ اگر جور لقا ہو
خوش وضع ہو خوش پوش ہو پابند وفا ہو

انسان کو لازم ہے کہ راضی برضا ہو
بندہ وہ ہے جو تابع مرضی خدا ہو

عالم مین کسی سے جو کدورت نہ ذرا ہو
تب سینے مین دل آئنۂ غیب نما ہو

یہ جا بھی بتون کا ہے عبادت بھی خدا کی
طاعت ہے مجھے کام ادا ہو کہ قضا ہو

خالی جو گئی زیست تو ہے موت سے بدتر
معشوق رہے کوئی برا ہو کہ بھلا ہو

وہ مرحلۂ عشق مین پوچھین کہ نہ پوچھین
سو بار مرا دل مری ہمت پہ فدا ہو

زلفون کی کرامات کا او سوقت ہون قائل
دیکھا ہو کوئی کافر اعجاز نما ہو

پردے مین محبت کی عداوت کا مزا ہے
گھٹ جای مرا دم جو گھڑی بھر وہ خفا ہو

وہ چال کرون غیر کا سب ننگ مٹا دون
ہمت کو نہ ہارون جو نہ قسمت کا بدا ہو

عناب لب و سیب ذقن نے ہمین مارا
بیمار ہے کچھ کیا ہے دوا ہو نہ غذا ہو

اے ترک بہت فرق ہے احسن کی بل مین
اللہ کرے زلف پہ کچھ پیچ پڑا ہو

مرتے ہین گرفتار نہ اندھیر کرے زلف
سر پر اسی کافر کے نہ خون شہدا ہو

ہو جاؤ کسی دن جو برابر سے مقابل
نقرہ نہ چلے کچھ نہ کوئی ناز ادا ہو

اے بت جو نہ پوچھو گے تو مر جائینگے کیا ہم
کچھ خیر تو ہے کیا تمہین بندے کے خدا ہو

جانا نہ مرا نام نہ عاشق مجھے سمجھے
پوچھا نہ کسی روز کہ تم کون ہو کیا ہو

گر یان عدم آباد سی ہم آئے جہان مین — ای چرخ رولا اوسکو جو پہلے سی ہنسا ہو

فریاد کبھی دل سی جو لب تک نہین آتی — وہ کہتے ہین ٹوٹے جو یہ شیشہ تو صدا ہو

شام شب فرقت سے لبون پر ہی مرا دم — ہے صبح بہت دور ابھی دیکھیے کیا ہو

اچھا نہین ہوتے ہو جو کانٹو مری حق مین — اس راہ مین شاید کوئی اور آبلہ پا ہو

رونی کی جو خواہش ہو عناصر نہ رہین چار — جو آگ ہی پانی ہو جو ہے خاک ہوا ہو

گذری ہی گذرتی ہی گذر جائیگی یون ہی — کیا ہو گیا کیا ہوتا ہی اب دیکھیے کیا ہو

ای دشت جنون ہی تری کانٹون سی محبت — پھر آؤن جو حاضر نہ کوئی آبلہ پا ہو

سفلون سے نہو پرورش اہل سعادت — امکان نہین بوم کے بیضے سے ہما ہو

مرجاؤن یہ دیا ہی لب جان بخش نے چاہون — تم سے نہ ملون سر ہی اگر تن سی جدا ہو

تمسے بھی مجھے ای ملک الموت ہی الفت — ملک عدم آباد کے تم راہ نما ہو

وہ پاس قریبون کو پھٹکنے نہین دیتے — ملنے سی ہوا دارون کو کہتے ہین ہوا ہو

| ۱۹ | معشوق وفادار کہان اسکا گلہ کیا<br>عاشق جو کیا عشق تو پھر اسکو نبا ہو | ۱۵۵ |
|---|---|---|

گردش مین رہتی ہین روز و شب جو صبح و شام کو — عارضہ دوران کا مدت سی ہے ایام کو

برہمن نے کی پرستش پیکر اصنام کو — مین فقط پوجا کیا اپنے خدا کی نام کو

لوح دل پر نقش استقلال ہی تو ای فلک — توڑ ڈالون گا طلسم گردش ایام کو

نالۂ دل بعد مردن گور مین کام آئینگے — قبر مین اپنی مجو سے دونگا استحکام کو

شعلۂ رخ مصحف روخال ہندو دیکھکر — پوجتے ہین آگ کو اللہ کو اصنام کو

| | |
|---|---|
| صبح تک روشن ہی تربت پہ ہماری چشم غول | دیو مرقد پہ جلاتے ہین چراغ شام کو |
| مین وہان پہنچا جہان پہنچی نہین یہ روز و شب | میری گردش نی تہکایا گردش ایام کو |
| دیکھیو مرنے پہ کیا ہو عمر بہر گردش ہی | آج تک دو گز زمین پائی نہین آرام کو |
| کوئی بننین کہتا ہی اور کوئی سنوا تا ہی قصر | یہ نشان چہوڑیگا وہ زندہ کریگا نام کو |
| سخت جانی سے لہو اک بوند بہکیہ مین نہین | ہڈیان کہاتی ہین میری تیغ خون آشام کو |
| مہر کیا چمکے مرے داغ جوانی کے حضور | کب چراغ روز پہنچا ہے چراغ شام کو |
| میری نالون سی ہوی بدنام تم آفاق مین | مین نی جہنڈے پر چڑہایا ہی تمہاری نام کو |
| سرخ چہرہ ہو دقن تک کیون نہ پینی سی شراب | آفتاب آخر پکا دیتا ہے سیب خام کو |
| خانۂ دل مین عوض کڑیون کی ہوتی استخوان | پائداری کچہ تو ہو جاتی بنا رخسام کو |
| نالۂ شبگیر سے میرے جلا ہی آسمان | ہو گیا چونہ سفیدہ صبح کا ہے نام کو |
| کیا شب ہجران سحر کردی ہی رو رو کر دیکہنا | اشک کی تیزاب سے کاٹا سواد شام کو |
| رو نگٹے رنج کے بہت موذی نکل آئی ہین بال | مشق سے اصلاح ہو جاتی ہے خط خام کو |
| آنکہین میری ملکی تلوون سی یہ فرماتی ہین وہ | ہمنے یون تپتے ہوی دیکہا نہین بادام کو |

| ۱۵۶ | فکر ہی چرخ عاشق ایک ہے تقدیر سے<br>پختہ مغزون مین نہین پایا خیال خام کو | ۲۴ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| عقدہ ہی وا ہون تری زلف ایک نظر دیکہین تو | راز عالم کے کہلین ایک کمر دیکہین تو |
| داغ سینے کا مری ایک نظر دیکہین تو | نور آنکھون کا بڑہے سو قمر دیکہین تو |
| نغمے قفس کے نہ ایسی ہین نہ گمر بلبل کے | نالے رنگین مرے وہ گل تر دیکہین تو |

جان کیون جاے جو کاکل ہین وہ عارض پہ کہلا ہین
کوچ موقوف ہو عقرب مین قمر دیکھین تو

عیسی لب کی محبت نہین بیکار اے دل
کیون کرین قدر طبیبون کی ضرر دیکھین تو

کون سنتا ہے مسیحائی کا دعوے گہر مین
اپنے بیمار کو وہ ایک نظر دیکھین تو

ہم تو آخر ہین مگر اور سے الفت نہہ جاے
خیر وہ نخل جوانی کا ثمر دیکھین تو

نالۂ بلبل شوریدہ اوڑا دیتے ہین کان
خشک ہو جاے زبان آے گل تر دیکھین تو

جہانک لین روزن دیوار سے خالی اغیار
چشم بد دور ادہر نہین بہر کے نظر دیکھین تو

نگہ قہر کا غیرون کو نشانہ رکہیے
سر پہ چڑہ جائین عنایت کی نظر دیکھین تو

نام کو گوہر غلطان ہے در اشک ہے اور
دست مژگان پہ نہ ٹھہرے وہ گہر دیکھین تو

آتش دشمن لب ہے نگہ گرم کے ساتہ
جل کے ہو جاے ابھی تلخ شکر دیکھین تو

اہل محفل کو اجازت ہو جو دید رخ کی
سہرہ بن جائین ابھی تار نظر دیکھین تو

امتحان رخ شفاف ہو آئینے مین
ڈگمگا جاے ابھی پاے نظر دیکھین تو

ڈوب مرنے کو ہین مشتاق نقاہت کے سبب
کود پڑتے ہین ابھی آب گہر دیکھین تو

ہجر مین اپنے کیا اس سے زمانے کو ضعیف
یاد آ جاے انہین عالم زر دیکھین تو

بلبل نغمہ سرا کو ابھی بیچین صیاد
کسقدر غنچون کی مٹھی مین ہے زر دیکھین تو

نزع کے وقت عیادت کو نہین راضی ہین
آپ ہٹ جائین مجھے نوع دگر دیکھین تو

نظر آتا ہے خدا گوشۂ تنہائی مین
اپنی حالت کو ہمین دیکھین اگر دیکھین تو

زاہدو توبہ کرو کوے مغان ہے یکسان
ہم یہ کہتے ہین نہین کس کا گذر دیکھین تو

کرتے ہین زیر زمین کسکے ستم کی فریاد
کبھی وہ گور غریبان مین گذر دیکھین تو

| | |
|---|---|
| نزع میں حسن کی مجھے ناز سے فرماتی ہیں<br>آپ بیٹھے ہیں یہاں غیر کھڑے ہیں باہر | یہی ہوگا وہ کسی اور پہ مر دیکھیں تو<br>ہم تو گھس جائیں کسی اور کے گھر دیکھیں تو |

| ۱۵۷ | سونگھا فون سے نہیں چلنے کی عاشق اسکی<br>لاکھ ہو بال سے باریک کمر دیکھیں تو | ۲۹ |
|---|---|---|

عاشق ریحان خط کیا ہو کہیں آفت ہو تو ہو
کشتۂ قامت جبیں کیونکر قیامت ہو تو ہو

لینگے بوسے خوب غازہ رخ کا غارت ہو تو ہو
چھپ ہی رنگت تمہاری آج چنپت ہو تو ہو

بیچ کر جان آئی ہیں قاتل کو ہم دربار میں
اک غنی ہمکو ملے اور ون کو خلعت ہو تو ہو

آنکھ سے آنسو نہ ٹپکے گو جگر میں درد ہو
اف نہ نکلے منہ سے دل پہ داغ حسرت ہو تو ہو

عشق کامل کا اثر بیٹھے ہیں پر دیکھا نہیں
ہے عداوت آنکھ میں دل میں مروت ہو تو ہو

دیو میں یہ رعب کیا ہے نہ پریوں میں یہ ناز
کچھ سلیمان میں تمہاری شان و شوکت ہو تو ہو

تماشا میں ہوگا مزاج یار سے کیونکر نباہ
حور کوئی انکی صورت کی عنایت ہو تو ہو

تماکس کسکی کریں خود ہیں کنارے گور کے
اپنی ہی رخصت ہے رخصت تاب طاقت ہو تو ہو

گر رہے صحبت کہاں حوریں تمہیں آتش مزاج
ہم جہنم کی کرینگے سیر جنت ہو تو ہو

خوف سے میں کانپتا ہوں گو پلائی ہے شراب
وصل جی بھر کی ذرا بھی اونکو غفلت ہو تو ہو

اسی پر ہی کب سے نگاہ پڑتا ہے تمہاری بزم میں
جسکا دہوکا ہے مری بہری کی رنگت ہو تو ہو

اس دل سوزاں کو اپنے کس سے میں تشبیہ دوں
آنکہ دوزخ کا شہرہ ہے یہ حدت ہو تو ہو

وہ نہ نکلے گھر سے منہ پر سایہ روز حشر کا
ہے غضب سیری لیوا اور ون پہ حجت ہو تو ہو

عفو تقصیر بتان میں برہمن سے کچھ ساز
بار عصیان ہے سبک ہم بار سنت ہو تو ہو

خوب جب وے بکھا جواہر ہین سی لعل لب کھلا
لیکن اثبات دہن کرنی مین حجت ہو تو ہو

ذبح کر کے مجکو تم کیون اسقدر ملتی ہو ہاتھ
چھٹ گیا میرا لہو مہندی کی رنگت ہو تو ہو

پوچھتے ہین شب کو ہی کس گھر مین ایسی روشنی
داغ دل میرا چراغ راہ الفت ہو تو ہو

عذر کرتے ہو اشارہ کر چکے جب غیر سے
ہونکی ہی پہلی گھڑی پیچھے ندامت ہو تو ہو

چھوڑتی ہی کب لپٹ جاتی ہی جب زنجیر زلف
ہی چڑیلون کی صفت حورون کی صورت ہو تو ہو

ڈھونڈہتی ہو شہر مین کیا اپنے دیوانی کی قبر
جا ہی مدفن گوشۂ صحرا ہی آفت ہو تو ہو

کچھ خبر دل کی نہین مجکو کہان ہی کیا ہوا
ہے جو میری پاس تو اونکی امانت ہو تو ہو

سوز دل سی گلشن داغ بدن مرجھا گیا
آب اشک چشم سی پھر کچھ نضارت ہو تو ہو

پرتو رخسار برق خرمن مہتاب ہے
ہان مقابل اس سی خورشید قیامت ہو تو ہو

گشتۂ زلف سیہ سنتی ہین دم لیتا نہین
ہی بلا کی شکل ہی کالے کی خصلت ہو تو ہو

جب یہ سمجھے ہی خدا کو آپ بندے کا خیال
کیون طلب کیجے دہان سی خود عنایت ہو تو ہو

ایک مدت تک ہرن کا مین نی کھیلا ہی شکار
چشم جانان رام ہو جائیگی وحشت ہو تو ہو

تلخی زہر تغافل سی بہت جی بھر گیا
میٹھی باتین آپ کی سننی سی رغبت ہو تو ہو

ایک تار زلف سی موسے کمر باریک ہے
بوجھ چوٹی کا جو اوٹھے کچھ کرامت ہو تو ہو

| ۱۵۸ | آئے گا انصاف بھی عاشق مزاج یار مین<br>تم وفاداری کرو وہ بے مروت ہو تو ہو | ۲۱ |
|---|---|---|

چاک سینے کا ازل سے یون ہے رخت تنگ ساتھ
قطع ہوتا ہے گریبان جیسے پیراہن کے ساتھ

کیسے دہونڈو گو اگر دو گے نہین بخیے کو ہم
جائیگی جان اپنی اے گل تیرے پیراہن کے ساتھ

وحشتین جاتی رہین محو خرام یار مین
کبک بھی طاوس بھی چلنے لگے ہین انکے ساتھ

کوسے قاتل کو چلے لیکر دل غم دوست کو
ایک دشمن کی طرف جاتی ہین اک دشمن کے ساتھ

دشمن جان ہین وہ میرے مین تصدق دل سے ہون
کون ایسا ہے کہ جو نیکی کرے دشمن کے ساتھ

دشت مین کان آشنا ہونگے صداے غول سے
چہچہے مرغان گلشن کرتے ہین گلشن کے ساتھ

رچ گیا سودا بدن مین اب دوا بیکار ہے
روز محشر تک رہینگے داغ میرے تن کے ساتھ

لطف دیتی ہے شعاع مہر مین قوس قزح
چوڑیان دو دو پہنتے ہین جو وہ کنگن کے ساتھ

بے سبب آزردہ ہوتی ہین مگر دل صاف ہے
ہنس بھی کرتی ہین بگڑتی بھی ہین تو بچپن کے ساتھ

ہاتھ جب اونکو گریبان تک نہ پہنچا صبح وصل
گرد رہ کی طرح ہم لپٹے گئے دامن کے ساتھ

کچھ بھی غیرت ہے رقیبون کو تو خود مر جاینگے
ہم جہان جاتی ہین ہو لیتے ہین وہ دشمن کے ساتھ

کھائی لاکھون زخم پر قطرہ نہ نکلا ضعف سے
خون تن مین یون ہے جیسے آب آہن کے ساتھ

پتلیان آنکھون کی نشے سے ہوا ہین دیدہ دار
سات پردے بھی چھٹے رہتے ہین اک چلمن کے ساتھ

کس کو ایذا ہے مری عریان تنی سے دہر مین
کب پہنچا کاشانا اوبھکر دشت مین دامن کے ساتھ

ایسا نازک دل بنایا جانات دہر نے
مین بھی نالے کر رہا ہون غیر کی شیون کے ساتھ

کیا شکایت دوستی مین ہو ہماری دوست کو
دشمنی کرتے نہین ہم تو کبھی دشمن کے ساتھ

آ گئے زاہد میری محفل مین تو مین بھی پی لون
کس طرح نبھتا ہے زہد خشک تردامن کے ساتھ

عاشق جانباز سب آمادہ ہین وقت خرام
لپٹے جاتی ہین تنکے تک تیغ روشن کے ساتھ

کر دیا برباد جب گھوڑا اوٹھایا یار نے
مٹ گئی ہم شبیہ نقش سم توسن کے ساتھ

کپڑے سائل کو جو تم دیتے ہو وحشت سے ہمین
ہم بھی نکلی جاتی ہین جامے سے پیراہن کے ساتھ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۹ | جسکو عاشق دل یا جلّاد ہے سفاک ہے<br>دیکھیے کیونکر نبھے اوس جان کی دشمن کے ساتھ | ۷ |

شب کو او غیرت خورشید کہان رہتا ہے — دن کو بھی جا وہین راتون کو جہان رہتا ہے

شعر کا ذوق ہے فریاد ہے اپنی موزون — نالہ کرنے مین بھی انداز بیان رہتا ہے

منتظر آپ کا رہتا ہون جو اپنے گھر مین — دیدۂ روزن در بھی نگران رہتا ہے

ہے فقط فصل خزان تک مزۂ ترک شراب — لطف روزے کا ہے جب تک رمضان رہتا ہے

نگہ تعمیر عمارت ہے جہان مین بیکار — قبر کا کسکی زمانے مین نشان رہتا ہے

بھول کر زمزمہ پردازی گلزار عدم — کیون گرفتار قفس طائر جان رہتا ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۰ | لذت وصل غم عشق مین عاشق بھولو<br>ایکسا حال زمانے کا کہان رہتا ہے | ۱۹ |

شعبدے سے دم ہین خدائے پاک کے — بوسے لینے لگتے ہین پتلے خاک کے

اوس طلائی جسم سے پر زر ہوے — تو ہوے کیسے سنگئے دلاک کے

فرط استغنا مین سودا ہو گیا — ہاتھ کھینچے پانون پھیلے چاک کے

مٹی ہو کر یہ ہوا پر آ گئے — پہنچے گردون پر بگولے خاک کے

عکس عارض نے کیے سونے کے تار — چھلے بنجاتے ہین ڈورے ناک کے

اڑ گئے اِس ہیر سے لاکھون فقیر — لگ گئے قبرون مین بستر خاک کے

برق دندان کی فروغ نور سے — بادلہ ریشے بنے مسواک کے

دور گردون سے ہے انسان کی نمود — چاک پر بنتے ہین پتلے خاک کے

مست بوے گل ہوا ہے کوزہ گر | جام سکے ڈوری ہین ڈوری چاک سے
مار کا گل چہوڑ کر شانون پر آپ | رفیعون پر ہنستے ہین ضحاک سے
پہنس گئی اس گنبد بے در مین ہم | آ گئے ہین دور ہین افلاک سے
روشنی سے طبع کی اندہیر ہے | سوختہ ہین شعلۂ ادراک سے
نامہ بر بہی اوسکے مفتون ہو گئے | خط تلف ہونے لگے ہین ڈاک سے
رخنۂ در بند ہوتے ہین وہان | سُن سکے نالے مجہ کریبان چاک سے
زخمے تیغ نگہہ کو جہانکیے | کیجیے انگور تازہ تاک سے
پا سے نکلتے ہین خار کو اے شاہ حسن | پار سچے وحشت مین ہم پوشاک سے
پار کی برق نگاہ مست نے | خوشۂ پروین جلا یا تاک سے
دہ نکلے دریا مین وہ گدری ہاتہ پاون | دست و پا پہوڑے ہراک پیراک سے

| ۲۶ | ہے تصور خال چشم مست کا<br>مے مین عاشق نشئے ہین تریاک سے | ۱۶۱ |
|---|---|---|

ہے تصور عرش کا گو ہم بنے ہین خاک سے | پیر گردون کو جلا یا شعلۂ ادراک سے
ہجر ساقی مین لہو یہ روئے ہم گلگشت مین | گردباد اوٹہنے لگی گلگون چمن کی خاک سے
تلخ ہو جاتی ہو دم مین میری آدہی بات کا | پہنو پالی نیم کا تنکا نکالو ناک سے
گرم رو ہو گا اندہیری مین اگر وہ ماہ رو | نور ٹپکیگا پسینے کی عوض پوشاک سے
جہانکنے سے آپ کی سب زخم دلکے پہٹ گئے | جام ٹوٹے دانۂ انگور ساقی تاک سے
سیر گلشن کو گیا وہ گل اگر برسات مین | پہوٹ آیا ہیک کر رنگین پوشاک سے

جو ہوتی پھر بہار گل کے آنے کی امید
دامن گلچین کو بھر دیتا ابھی مٹی خاک سے

جان کر اکسیر اسکو بہت جو یار رہا
تم مکدر کیون ہوئے روشن ہو نکی خاک سے

داغ دل سے آفتاب حشر کا منہ زرد ہے
اوڑ گیا رنگ سحر تیرے گریبان چاک سے

رشتہ الفت سبب ہوتا ہے قطع ربط کا
ہین جو عالی ظرف وہ تحقیق کر لین چاک سے

چرخ گردان کی حقیقت خاک نظرون مین نہین
اسسے بڑہکر گرد باد اوٹھتی ہین میری خاک سے

حال میرا دیکھکر لاکہون کلیجے پہٹ گئے
کسقدر رخنے پڑے ہین ایک دلکے چاک سے

قتل سرگشتون کو کرتے ہین تماشے کے لیے
سر اوترتے ہین بدن سے جیسے کانسی چاک سے

سینے مین عشق حقیقی سے پڑے سو آبلے
دل کو استغنا ہوا تسبیح خاک پاک سے

پیر گردون کو بہی ہے سودا کسیکی چال کا
کہل گیا پردہ گریبان سحر کے چاک سے

لاغری سے اب ہمارا نقش پا بنتا نہین
یا نکل آتا تہا پانی ہر قدم پر خاک سے

ایک سائل ہو تو بوسہ دے شکر لب ہے اور بہی
سیکڑون کی منہ کبھی بہرتی نہ دیکھی خاک سے

حال کہل جاتا ہے سب کم ظرف عالی ظرف کا
دور ساغر کم نہین محفل مین سر گرد چاک سے

بدلی پانی کی چھڑکتا خاک پر میری شراب
بند کرنا گور خشت خم سے جو بیتاک سے

دیکھکر دم توڑتے مجکو کنارے ہٹ گئے
ہاتہ دہو بیٹھے وہ بحر عشق کے پیراک سے

کیا کشش ہے ہاتہ رکہا یار نے جب گور پر
دل نکل آیا گریبان کفن کے چاک سے

زندہ دل کو بعد بربادی بہی ہے نشو و نما
بیضۂ ققنس نمو کرتا ہے جیسے خاک سے

رہتی تہی ہر وقت ہم دست گریبان بیت مین
کہنچتے ہو آج کیون دامن ہمارے خاک سے

وصل کی شب کم سنی مجکو جتائی یار نے
نتھ کا دن آیا مگر باقی نہ اوتری ناک سے

| | | |
|---|---|---|
| کہکشان وچادر مہتاب کو تبرک فلک | | ہدیے کا بیلے تری رومال بھی پاک سے |
| ١٦٢ | آرزو ہے کربلا مین قبر عاشق کی بنے<br>اسکی بھی خاک نجس لیجائے خاک پاک سے | ١٩ |

| | |
|---|---|
| عنایت وہان اور پر ہو گئی | یہان شکل نوع دگر ہو گئی |
| سویرے اذان دی شب وصل مین | مؤذن کو کیون کر خبر ہو گئی |
| ترے دانت لینے سے چمکی ہے تیغ | شریک اسمین آب گہر ہو گئی |
| مکدر ہوے آئنہ دیکھ کر | تمہاری ہی تمکو نظر ہو گئی |
| وہ اوسکے جو تلوار کو ٹیک سکے | کلائی لچک مین کمر ہو گئی |
| تصور مین کھینچا کیا شکل یار | مری ایک صورت بسر ہو گئی |
| شب وصل جیب مین سے اوٹھی نقاب | مؤذن یہ سمجھا سحر ہو گئی |
| تری شرم سے اور اوٹھا حجاب | پسینے سے محرم جو تر ہو گئی |
| سلجھنے مین گیسو کے اولجھے رہے | اسی پیچ مین شب بسر ہو گئی |
| نکل مل گیا خنجر یار سے | اٹھائی ہی دم بھر مین سر ہو گئی |
| بھرا ہے وہی دل مین سوز فراق | مگر آہ کیون بے اثر ہو گئی |
| کسی اور کو پیچ زلفین ندین | بہر حال اپنی بسر ہو گئی |
| ضعیفی مین سب گھٹ گئے عضو تن | مگر ایک دوھری کمر ہو گئی |
| شرم سے اونکو آنا نہ تھا | گجر بجتے بجتے سحر ہو گئی |
| مری دل کو تھی جس سے چشم امید | وہی آنکھ بیداد گر ہو گئی |

وغا نہ کماؤن کسی شکل زال دنیا کی
نہ دیکھوں آنکھ اوٹھا کر اگر پری ہو جاوے

بغل میں غیر سے بٹر دکر نہ لفت کو کرنا
کہیں نہ آپ کے میری برابری ہو جاوے

وہ لب ہو جس سے مسیحا ہی معجزہ سیکھے
وہ خط ہو جب سے خضر کی بھی رہبری ہو جاوے

کرون نہ پیروی دیو نفس سرکش میں
نہ منہ لگاؤن جو جنت لے سب پری ہو جاوے

نگاہ کو تیر نگہ سے کشی نکر ظالم
جو تیر آہ نہ روکون تو ہمسری ہو جاوے

نہ توڑیگا بت پندار زاہد مغرور
کہ خاکساری میں شیشی نکر کری ہو جاوے

دماغ عرش سے اونچا ہے فقر میں تا ہو
نہ کبھی پاؤن زمین پر جو سروری ہو جاوے

نگاہ لطف سے دریائے غم میں بچتا ہو
جو پتلی آنکھ کی ست سکندری ہو جاوے

جو حکم قتل سنادے تو میرے مذہب میں
رہے دل پر ترے ختم پیمبری ہو جاوے

پہن سکے نور کی پوشاک گریبان کیجے
بلبل جو سیہ پیاری بغل پری ہو جاوے

جنون میں جامہ عریان تنی پسند آیا
یہ رخت وہ ہے جو پوشاک آخری ہو جاوے

| ۱۹۷ | جو بھیک مانگے سے عاشق کو ایک بوسہ ملے<br>تمہارے در کی فقیری تونگری ہو جاوے | ۱۰ |
|---|---|---|

دیکھ لیں آنکھوں سے یار زلف لہراتی ہوئے
دیر کیا لگتی ہے دیوانوں کو لہراتے ہوئے

اب نہیں بچتوں کے سر سے بلا ٹلتی نہیں
زلف کی صورت چلے آتے ہیں بل کھاتے ہوئے

جس طرح صبح شب وصلت سے گھبرایا وہ گل
رات بھر میں پھول یون کبھی نہ کملاتے ہوئے

کیا نظر قاتل کی چشم سرمگین سے لڑ سکے
سیکڑون آنکھون کا دیکھا نیل پڑ جاتے ہوئے

موت سے بدتر سمجھتا ہوں میں جھوٹی بات کو
زہر کھاتون خوف آتا ہے قسم کھاتے ہوئے

تجھسے لڑ جائی تو وہ تیز ہی نظر پیدا کرے
ماؤ دان قصر تن کیونکر نہ آنکھون کو کہو
جنکو استقلال ہو پاتی ہین سو رہی عیب سے
کر رہی کیونکر نہو تا وار اونکی کر گئی
راہ مین درگاہ کی بیٹھونگا مین ہو کر فقیر
رنگ بوی جسم سے بار ونکی رونق ٹہرہ گئی
اوسنے جب مسی لگائی آس میری ٹہرہ گئی
خون کیون اپنے ہین سر راہ کی خصمت جو دنیا
اسقدر ہون گرم رو مین وحشی آتش قدم
ہیچ اسمعی سیان پر اور دونی پڑ گئے
سخت ہانون کر اگر یہ سر ٹہیں سیگی اے صنم

کاٹ دی تیر قضا کو دیکھکر آتے ہوئے
دیکھا سیل اشک مین ٹٹی ہیلون کو بہجاتی ہوئے
پہرتی ہین بد صبر در در ٹہوکرین کہاتی ہوئے
ہڈیان دیکھین ہی تو ہیکو کہا جاتی ہوئے
دیکہ تونگا آپ کو آتے ہوی جاتے ہوئے
تیری بستر پر نہ دیکھے پہول کمہلاتی ہوئے
تیرہ بختون کا بہی دیکھا رنگ جمجاتی ہوئے
ایک دم مین دیکہ لین سب دم نکلجاتی ہوئے
دامن صحرا کو بہی دیکھا پہٹ جاتی ہوئے
دونون گیسو تا کمر پونہچے جو بل کہاتی ہوئے
تیغ کے منہ کو دکہا دینگے بگڑ جاتی ہوئے

۱۹۰ — ۱۹

انتہا کے جلد ای عاشق نکے روز شباب
ویسے لگتی ہے شب وصلت کو بہی جاتی ہوئے

جانتا ہون پیچ جیسا الفت گیسو مین ہے
ضعف سے اوڑ ونگا ہون پر نظر آتا نہین
کاوش خار فرہ کی اب تو جیہ جاتے ہے
نعمت دنیا ملی جب سر جھکایا فکر مین
دم نکلتا ہے نہو سکتا ہے ترک عشق یار

بل یہ ہے دشمن بلا کا دل مری پہلو مین ہے
قوت پرواز عنقا آج کل بازو مین ہے
دل کہان ہے جامی دل اک آبلہ پہلو مین ہے
طوق کشکول گدا کا سہ زانو مین ہے
جان پر ہے اختیار اپنا نہ دل قابو مین ہے

ترک الفت کی قسم کہانیکا کچھ باعث نہین — آزماتا ہون کہانتک دل مری قابو مین ہے

جب جھکا سر شرم سے لطف عروسی مل گیا — آرسی مصحف تمہارے چہرہ و زانو مین ہے

ربع مسکون کو ڈبو دینے کو ہین کافی چار اشک — اک سمندر موجزن اپنے ہر اک آنسو مین ہے

کب بیان وہ ہوسکے جو دل اوٹھاتا ہے مزے — آپکے الطاف کی تعریف کس پہلو مین ہے

کھینچ کر خنجر پکارا کیلیے مجھ زار کو — دل مین کیا سوچے تمہارا ناتوان پہلو مین ہے

صورت نازک لطافت سے نظر آتی نہین — شکل پنہان رنگ مین ہے رنگ پنہان بو مین ہے

پیر کنعان کی طرح پیر فلک مسرور ہے — رنگ بوئے جامۂ یوسف تمہاری بو مین ہے

چشم وحشی پر غزال چین کا دہوکا ہوگیا — خال سے پایا پتا نافہ بھی اس آہو مین ہے

ہاتھ سے اپنے سر اپنا کاٹ دون اے نازنین — کھینچتے ہو تیغ کیون قدرت کہان بازو مین ہے

دوست دشمن ایک جا ہین اتفاق وقت سے — دل بھی ہے پہلو مین اپنے یار بھی پہلو مین ہے

اس طرح چمکا شب مہتاب مین وہ سیمتن — سمجھا مین سکے کی مچھلی یار کے بازو مین ہے

مٹ گئی ساری نزاکت سامنے اس ارگی — آپکا چھلا نشانی کا مرے بازو مین ہے

ناخنے کی گلبدن کا پاجامہ تھرتھا — نیل چٹکی کا صنم اب تک ترے زانو مین ہے

| ۲۱ | آنکھ لگ جاتی ہے سر رکھا اگر عاشق کبھی +<br>خواب مخمل سے سوا ہر رونگٹا زانو مین ہے | ۱۹۹ |
|---|---|---|

چشم تر نے آبرو کھو دی ہے ساری ابر کی — لڑ گئی جب آنکھ فرقت مین بہاری ابر کی

سال مین برسات بھر ہے اشکباری ابر کی — آبرو کیونکر برابر ہے ہماری ابر کی

بوندیون کی طرح سر گرنے لگے عشاق کے — برق تیغ یار مین ہے آبداری ابر کی

جب کرو برسات مین تم خندۂ دندان نما — آسمان سے دیکھ لو گوہر نثاری ابر کی

بل کی لیتی ہے گھٹا سے ہر گھڑی زلف سیاہ — سر چڑھا کر آپ نے عزت اوتاری ابر کی

ایک پل آنسو نہین تھمتے فراق یار مین — چشم گریان تو نے کیا یارب ہماری ابر کی

یار کی شمشیر ابرو سے جھپک جاتی ہے آنکھ — خاصیت ہے برق کی صورت ہے ساری ابر کی

کیا کریگا سامنا باران اشک گرم سے — کانپنے لگتا ہے جب آتی ہے باری ابر کی

آشکارا رخ سے ہے رحمت کبھی گاہے غضب — وا ہنت تو تجلی کی ہین کاکل تمہاری ابر کی

انقلاب اوسکی مشیت کو اگر منظور ہے — برق کی بارش دکھادے بیقراری ابر کی

ہے شب فرقت چمک بجلی کی دم لیتی نہین — میان سے اوگلی ہے پڑتی ہے کٹاری ابر کی

سیکشو برسات کا عالم رہے کیونکر مدام — باؤ کے گھوڑے پر آتی ہے سواری ابر کی

ابر آیا سیکدے مین گھس پڑے رندونکے غول — بادہ کش کس دھوم سے لائی سواری ابر کی

اسقدر برسات مین رویا کہ تم نے رو دیا — ایک سے حالت ہوئی میری تمہاری ابر کی

دیکھکر کالی گھٹا رونے پہ آب وتاب دل — اے فلک کھلجائیگی یہ اشکباری ابر کی

میرے ماتم مین صداے رعد کم آنے لگی — روتے روتے ہو گئی آواز بھاری ابر کی

بحر ساقی مین جو چمکی برق بسمل ہو گئے — سیکشون پر پڑ گئی تلوار کاری ابر کی

اب گھٹا پر آپکی کثرت بڑھی برسات مین — اے مہ خوبی بناؤ چاند ماری ابر کی

اے فلک بغض وحسد اوٹھ جاے دنیا سے اگر — اٹھ دہے تک کو میسر ہو سواری ابر کی

مانند داسنے گی ہین اے سیکشو دور زمین — انتظاری فصل گل کی انتظاری ابر کی

برق کو ہے بیقراری بیقراری دیکھکر

۲۰۰ | لاغری پہ میری ای عاشق ہزاری ابر کی | ۲۹

پیاسا ہوا تو مجکو ڈبویا سوال نے
دریا بہا دیئے عرق انفعال نے

ابرو کو بہی سیاہ کیا عکس خال نے
کعبے مین اپنا رنگ جمایا بلال نے

کاسے مین مہر و ماہ کو دیتا ہے کون بہیک
بیقدر کر دیا ہے فلک کو سوال نے

تیغ زبان یار کی مین بن گیا سپر
غیرون کو جو کہا سے لگے مجہ پہ رہ ڈہالنے

مجہ بے نشان کی قبر کا ملتا کسے پتا
گنبد بنا دیا مری گرد ملال نے

پہونچے سے چلے جو راہ محبت مین سر کے بل
اولہے لگے جو پانون سے کانٹا نکالنے

جی اوٹہے حشر و سے کہ کہ چلے تم جو دو قدم
دکہلایا شور حشر تری بول چال نے

قبضہ نہ زندگی مین ہوا ملک صبر پہ
برباد کر دیا ہے خیال محال نے

آنسو جو ابر چشم سے فرقت مین تہم گئی
برسا دیا ہے سینہ عرق انفعال نے

کہو دی ہے انتظار نے آنکہونکی روشنی
اندہیر کر دیا ہے تمہارے خیال نے

خم سے بہری شراب جو شیشے مین زاہدو
حکم قضا سے پاک کیا انتقال نے

پرسش کے منتظر نہ ہو عشق زامت مین
جرمون کا اعتراف کیا بال بال نے

دیکہا تہا سیلے مین جو بیمار چشم کے
نرگس کی آئے باغ مین آنکہ نکالنے

چہیرا صدف کے پیٹ کو موتی کو واسطے
جان عزیز کہوئی ہے ممسک کو مال نے

پہروہم غبار خاطر اہل دول ہٹا
مٹی کیا فقیہ کا رتبہ سوال نے

پہونچی کبہی نہ دشت نوردی مین راستی
جہکتا نہین مین پانون سے کانٹا نکالنے

جب بو ہی زلف یار نے صحرا کا رخ کیا
نلنے لگے تو منہ سے جگر کو پہینکا غزال نے

بیجان کیا ہی خال نے مجہ تیرہ بخت کو
پونہچی گزند خنجر ابرو کی چشم کو
صورت سے کام اصل کا نکلے محال ہی
وارفتہ دیکہکر مجہے ابرو و خال کا
جاگے نہ بخت خفتہ مرے صبح روز ہجر
صحرا مین چشم یار جو آنکہون مین پہر گئی
ذرہ مناسبت نہین چہرے سے بدر کو
دیکہا جو محتسب کو تو قابو مین دل نہین
تجہسے لڑا کے آنکہ نہ جہپکی کہین پلک
دیکہا خیال سوزن مژگان یار کو
اوس روے آتشین کا جو بوسہ طلب کیا

کاٹا ہی سر مرا حبشی کوتوال نے
کعبے مین بہی امان نپائی غزال نے
کہولا کبہی نہ عقدۂ پروین ہلال نے
چشمک زحل نے کی تو اشارہ ہلال نے
کروٹ اودہر نہ لی کبہی شام وصال نے
پیسا وہان ہی گردش چشم غزال نے
دہوکا تمہین دیا کسی صاحب کمال نے
مشکل ہی مے پرستون کو شیشے سنبہالنے
آنکہین لڑائین شیر سے جا کر غزال نے
آیا نہ میرے پاؤن سے کانٹا نکالنے
چہالے زبان پر مری ڈالی سوال نے

| ۲۰۱ | مضمون مرا غیر نے عاشق اگر لیا<br>کہایا شکار شیر کا جہوٹا شغال نے | ۲۲ |
|---|---|---|

مزا ہوتا ہے پرستی کا گہٹا گہر آئی مینہ برسی
تہوڑا سا منہ دم آخر ذرا قاتل کی خنجر سے
پڑی ہی افتاد پر افتاد تحریر مقدر سی
پریشانون کا سر کاٹا ہی کیا قاتل نے خنجر سی
گری ہین خانۂ تن سیکڑون آنکی روانی مین

گنہگارون کی ہی سنئے یہ تر دامن بہت تر سی
لڑایا جوہر ذاتی کو اپنے اوسکے جوہر سی
جو خط بانہا تو کہل کر گرہ پڑا بال کبوتر سی
عدا قبضے کو پایا تیغ سی جوہر کو جوہر سی
عجب کیا ہی اگر طوفان اوٹہی آب خنجر سی

مری آنکھیں ہوئیں روشن لیا قاصد سے جب خط کو
لیے تصدیق میں ذی معجزہ مانگا پیمبر سے

گلوے خشک کا کٹنا بہت مشکل ہوا ہے قاتل
وہ پیاسا ہوں کہ باہر کھینچ لونگا آب خنجر سے

کلیجا کب جلا اوس سنگدل کا ہیرے مرنے پہ
جو دل میں چوٹ لگتی تو نکلتی آگ پتھر سے

نہ کاٹو سر بھرے آتے ہیں آنسو چشم جوہر میں
مثال اشک حسرت گر پڑیگی آب خنجر سے

حدیث نامۂ دلدار کو سمجھا ہوں میں قدسی
پر جبریل کی نکلی ہوا بال کبوتر سے

ذرا صورت دکھا دو وقت نزع کا ہے میں تا ہوں
بہت دل پک گیا ہے چھیڑ دو تم آکے نشتر سے

ستم ہے کھینچتی ہے بال ہر مشاطہ کنگھی میں
تڑپتا ہوں کہیں نکلے نہ بو زلف معنبر سے

ابھی باقی ہے تھوڑی وصل کی شب چپ رہو مرغو
قیامت ہے جگاتی ہے مؤذن کو جو ٹھوکر سے

لباس ظاہری کو چاہیے کچھ جوہر ذاتی
تکلف کیا ہے زرپوش اگر مرغ سنور سے

دل آئینہ ہے پر خط میں دہن اوسکا نہیں پاتا
چھپایا ہے خضر نے چشمۂ حیوان سکندر سے

ہمارے خانۂ تاریک سے خورشید ڈرتا ہے
چمک باقی ہے اگر دھوپ دروازے کی باہر سے

تمہارے کان کی موتی سے خط کا اور عالم ہے
کیا سیراب اس سبزے کو شاید آب گوہر سے

تمہارے جھانکنے سے چشم نابینا میں نور آیا
چمک ہے دیدۂ روزن میں لی فزوں چشم اختر سے

دم تقریر ظاہر ہو گیا اعجاز اوس بت کا
بلاتا ہے جو لعل لب صدا آتی ہے پتھر سے

جلاتی ہے سیہ خانہ مرا جب دھوپ آتی ہے
نہیں کچھ آتشیں شیشے کو نسبت روزن در سے

چراغ مہر بھی جلتا ہے داغ دل بھی جلتا ہے
ہماری قبر روشن ہو گئی اندر سے باہر سے

| ۱۴ | فدا کیونکر نہوں میں لاکھ دل سے اوس پری پر عاشق<br>کیا لاکھوں کا جسنے سامنا جاکر بہت سر سے | ۲۰۲ |
|---|---|---|

ڈر کر ہماری آہ سے ایسی سمٹ گئی — ساری شب فراق گھڑی بھر مین کٹ گئی

دن رات کا سرور مبارک ہو آپ کو — ایسے بھی ہین کہ عمر مصیبت مین کٹ گئی

کھٹکا جو میرے دل کو ہوا اضطراب کا — بولے شب وصال مری نیند اوچٹ گئی

اتنا مزاج مین وہ لڑکپن کی بات ہے — نام خدا جوان ہوی پر نہ ہٹ گئی

کیا بوندیون نے باغ مین جوبن بڑھا دیا — پوشاک بھیگ کر جو بدن سے لپٹ گئی

محنت کسیکی یون نہ فلک رایگان کرے — تھنی پڑھائی ہمنے ملاقات گھٹ گئی

دشت جنون مین تیز چلے ہم جو دو قدم — طاقت ذرا جو ساتھ تھی رستے سی کٹ گئی

کیا کوسنے کو ہاتھ اوٹھائے تھے یار نے — مین آپ مر گیا جو وہ کرتی سمٹ گئی

کس درجہ تیری گرد سواری عزیز ہے — دیکھا ہی ہمنے خاک کو آنکھونمین اٹ گئی

پتھر نباہ ہوگا جو یہ الکسی رہی — کنگھی تھی یہ پہاڑ کہ چوٹی چکٹ گئی

خط کا جواب ہمکو نہ پونہچا یہ مینہ پڑا — وصلی کی طرح چرخ سے بدلی چھٹ گئی

انکار وصل کرکے جلایا ہے آپ نے — شعلے کی تھی زبان کہ دم مین پلٹ گئی

مجھسا بھی تیرہ روز نہوگا جہان مین — سایئے سے میری دھوپ کئی کوس ہٹ گئی

مجھ ناتوان کی مرد ہجر کو بچائے دیکھکر — پلٹی نگاہ یار تو میت گھسٹ گئی

پہنچا ضرر اسے ترے چہرے کی آب سے — زنجیر زلف زنگ مین آخر کو بہٹ گئی

بالون کو پیچ دے کے جلایا ہمارا دل — گیسو کے ساتھ ایکدہ ہوین کی بھی لٹ گئی

۲۰۳

عاشق ہوسے نہ قتل یہ افسوس رہ گیا
قاتل جو پھر گیا مری قسمت اولٹ گئی

۲۰

جو گرم ہو کے کہو تم شراب اوڑ جائے — ابہی تو شیشے کی پری آفتاب اوڑ جائے

وہ روز اس سے لگاتی ہین آسمانی تیر — نشانہ سپر آفتاب اوڑ جائے

جفا کشون کو ہے سامان عیش سے ایذا — ملے جو بستر مخمل تو خواب اوڑ جائے

اسی خیال سے نالے نہ آئے ہونٹھون تک — کہین نہ قبر کے سوتونکا خواب اوڑ جائے

شب وصال کو تا صبح جاگ کر کاٹین — ہمارا آپکا دونون کا خواب اوڑ جائے

تمہین جو دیکہ لین اصحاب کہف رویا مین — کبہی نہ آنکہ بہی جہپکے یہ خواب اوڑ جائے

یہ وحشیون سے ترقی ہے میری وحشت کو — کبہی جو خواب بہی دیکہون تو خواب اوڑ جائے

عجب نہین یہ زمانے کی بے ثباتی سے — سفید رنگ بہی اے ماہتاب اوڑ جائے

دہن وہ چشمۂ حیوان ہے منہ لگاتی ہے — تمہارے ہاتہ سے مرغ کباب اوڑ جائے

چہپو تو سوز جگر سے حجاب کو پہونکون — وہ کہینچون آہ کہ رخ سے نقاب اوڑ جائے

بہری جو جوبن نے گلابی بہت وہ دلہن کرکے — لگایا ہاتہ کہ جام شراب اوڑ جائے

مقابلہ جو مرے بخت تیرہ سے ہو جائے — سواد کاکل پرپیچ و تاب اوڑ جائے

نہ منہ سوال سے پہیرو تو اتنے بوسے دون — کہ زاغ خال رخ لاجواب اوڑ جائے

دکہاؤن مین چمن داغ دل تو خجلت سے — ابہی تو طائر رنگ حناب اوڑ جائے

ہہین دکہا کے جو غیرونکو جام دے ساقی — مری ہوا اس کی صورت شراب اوڑ جائے

غبار دل جو نکالون ہوا سے آہ کی ساتہ — صفا سے آئینہ آفتاب اوڑ جائے

نہ دیجیے ذرۂ دندانکے بوسے غیرون کو — کہین نہ آپکی موتی سی آب اوڑ جائے

امید وصل مین برآئے دل شکستونکی — ہمارے رنگ کی صورت نقاب اوڑ جائے

| | |
|---|---|
| سیاہ ایسی ہو جا کر زحل ہو گردون پہ | ہوا سے جو مری فرد حساب اوڑ جاوے |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۴ | غبار عاشق صادق کو دو جگہ در ہے<br>کہین یہ خاک نہ اسے بوتراب اوڑ جاوے | ۲۱ |

| | |
|---|---|
| سخت جانی سے مری طعن نہ کیونکر توڑے | جب گلا کاٹنے مین تہاک کے وہ خنجر توڑے |
| کیسے ٹہکیلی سے چلتے ہین پہن کر توڑے | اونکی پاپوش سے دم عاشق مضطر توڑے |
| ایک ہفتے جو وفا وصل کا وعدہ نکیا | ای قمر سا تون فلک آنکے مجہ پر توڑے |
| مارا منہ پر مری قاصد کی بتون نے خط کو | یہ وہ پتہر ہے کہ دندان ہمیر توڑے |
| صدمۂ سنگ حوادث سے نہین ڈرتا مین | ای جنون سیکڑون اس سر سے ہین پتہر توڑے |
| محتسب ایک ہی شیشے کو اگر پہنچی شکست | لاکہ میخوارون کے دل تونے برابر توڑے |
| باغ عالم مین نہو گا کوئی ایسا ناکام | تار سے توڑے جو کبہی مین نے گل تر توڑے |
| بندگی خاک ہو جب غیر کو ایذا پہنچے | مین نے سیتے نہ پئے سجدۂ داور توڑے |
| جیسے او عہد شکن دل کو ہمارے توڑا | اسطرح آس کسیکی نہ مقدر توڑے |
| پانون مین حلقۂ گیسوی رسا اونکے ہین | بن گئے سلسلۂ زلف معنبر توڑے |
| بیڑیان لڑ نہ سکین تیری صف مژگان سے | توڑتی ہاتہون کی اوڑی گل ہو اکثر توڑے |
| قاعدہ دست جنون نے جو سلاسل توڑی | روح زندان خراب تن لاغر توڑے |
| کہولے آئین جو وہ نشتر مژگان سے فصد | سب نکل آئین رگین جسم سے لیکر توڑے |
| وہ کشمش کرتا ہے جتنی مین کہنچا جاتا ہون | کسطرح رشتۂ الفت کو ستمگر توڑے |
| ساقیا تیرے تغافل سے جو مارا اونکو | فاقے رندون نے لو پہچکر لکے شتر توڑے |

اہل محفل ہین تیاذ سی ترے مالا مال
توڑے بخشے جو لیو رقص مین لیر توڑے

مجکو انیدا ہی جو بلبل سجھے صدمی پہونچے
میرا صیاد نے دل توڑا ترے پر توڑے

زاہدا کیون بت پندار نہ توڑا اپنا
غنیمتین سیکڑون کہین تونی دل اکثر توڑے

ای فلک زہر دیا عشق خط دلبر مین
نالہ میرا نہ کہین گنبد اخضر توڑے

سبب حسرت اخوان تہا جمال یوسف
حسن وہ ہی جو برادر سے برادر توڑے

| ۲۰۵ | لوگ سمجہائین بہانا ہی جو عاشق مرجاے<br>جوڑ پیر جائین اگر دم دم آخر توڑے | ۲۶ |
|---|---|---|

اوٹہ گئے جس عزیز ہم اس عالم ایجاد سے
سقف گردون گر پڑی شور مبارکباد سے

سخت جان ہون میرے قاتل کو ذرا ثابت نہتہا
اب کہلی جوہر زبان خنجر فولاد سے

فصل گل مین در بدر پہرتی ہین لیوانی ترے
آ کے زندان مین جو نکلے خانۂ حداد سے

لاؤن گا کف مین بہی پیسے کی جو مرقد مین مجہے
ای زمین مین خوب واقف ہون تری بنیاد سے

گردش گردون کرے بار سنگ دل پر جم ہی
ای دل ناشاد دیکہ حاصل نہین فریاد سے

چشم جوہر سے لہو دیا جو میرے قتل پر
خون کی اک دہار نکلی خنجر فولاد سے

تم پری انسان مین طاہر ہین گو نسبت نہین
خلد مین حورون کو جبلت ہو گی آدم زاد سے

ہاتہ اوٹہایا قتل سے میرے تو وہ مشتاق ہون
مانگ لونگا تیغ دم بہر کی لیے جلاد سے

جوش سودا ہی خزان مین فصد میری لی اگر
جہڑ گیا ہی پہول دم مین نشتر فصاد سے

حسن صورت کیا دیا خالق نی مشت خاک کو
قاف مین چہپتی ہین پریان تہک آدم زاد سے

کیون نکالے سر مین آتی ہین لیلا نہ ہون کسطرح
پردی آنکہون پر پڑے ہین نشۂ ایجاد سے

ہوں وہ بلبل جب کیا شکوہ مقدر کا کیا
باغبان سے ہے گلہ مجھکو نہ کچھ صیاد سے

جلوہ سینے میں مرے داغ غم دشمن کا ہے
گھر کیا روشن چراغ خانہ جلاد سے

کوئی سنتا ہی نہیں حال دل پر درد و غم
بے اثر ہے کسقدر فریاد بے فریاد سے

دشت پیمائی سے میری حرف آیا قیس پر
اسقدر کی مشق بہتر ہوگئے استاد سے

ہمصفیرو قید کے دن بھی بسر ہو جائینگے
کوئی تو میرا عوض لیگا کبھی صیاد سے

تذکرہ کرتا ہوں جب کہتا ہے نہیں صوم وصال
تر کرونگا حلق آب خنجر فولاد سے

چھاتیوں کو جب چھوا وہ سخت کہہ بیٹھے مجھے
دیکھئے تشبیہ انکو بیضۂ فولاد سے

فصل گل کیسی گئی سودا کسی کا کم نہیں
روز غل اوٹھتے ہیں اپنا کے خانۂ حداد سے

کوئی مرقد پر نہ لایا پھول بھی مرنے کے بعد
کیا ملا سیر بہار گلشن ایجاد سے

کیوں تصور میں ذقن کے بند آنکھوں کو کیا
گر پڑے ہے چاہ زنخدان میں نئی افتاد سے

کھینچتے ہی آہ ضبط سوز دل جاتا رہا
کاروان صبر پر بجلی گری فریاد سے

وصل میں جاناں شادی کا تنفس دیا
اسقدر گھبرائے تم شور مبارکباد سے

سست شعروں کو بھی اپنے کاٹنا مشکل پڑا
دشمنی کرتا نہیں کوئی بری اولاد سے

دختر رز کی شکل زاہد نے کبھی دیکھی نہیں
پوچھتے ہیں لوگ کیا اسکو پری زاد سے

| ٢٠٦ | صحبت اہل سخن سچ ہے کہ بے حاصل نہیں<br>فیض پہنچا تمکو بھی عاشق کسی استاد سے | ٤٠ |
|---|---|---|

جو چیز ہے اونکی وہ نرالی سی بنی ہے
کاکل بھی بلا پر مری آنکھوں میں پڑی ہے

دیوانہ بنایا خط عارض نے تمہارے
معلوم ہوا خضر نہیں سبزہ پری ہے

بیتاب بہت ہون کوئی عاشق نہ سمجھ جائے
بلواؤ مجھے گھر مین نہین پردہ وری ہے

اندھیر کیا ہے یہ تپ ہجر صنم نے
عیسیٰ کو بھی دیکھا تو چراغ سحری ہے

جیتا ہون تو مہمان کو رخصت نکرونگا
اپنے سے بھی بڑھ کر مجھے درد جگری ہے

کہتے ہو کہ کیون چاک کیا تو نے گریبان
اے حور تقاضائے لباس بشری ہے

اعجاز سے ہے نخل قد دلبر کا تماشا
چشمون کو بھی دعوائے عقیق شجری ہے

گو دفتر عالم سے سنایا مجھے تو نے
کیونکر نہ خوشی ہو مرا چہرہ نظری ہے

وہ زور ہے نالون کا نہ وہ جوش ہے رونا
اب دل ہی نہ طاقت ہے نہ آنکھون مین تری ہے

خالی نہین قاتل کا ہے قبضہ مرا اگر ہاتھ
بازو بھی ہے تیار کلائی بھی بھری ہے

سب سے ہے جدا یہ صفتین جمع ہین جسکی
انسان ہے حور ہے فرشتہ ہے پری ہے

ہے ذرے پہ الطاف کبھی مہر قمر پہ
خورشید مین بھی عیب پریشان نظری ہے

روزن کیے کس طرح مرے دل مین نظر نے
ہے تیر نہ سوفار نہ پیکان نہ سری ہے

بنت العنب آتی نہین دامون سے بھی ہاتھ
شیشے سے نکلتی نہین کیا ہیٹ بھری ہے

دو دو خط عارض سے کھلا حال ذقن کا
اس چاہ مین پانی کی عوض آگ بھری ہے

چشمک نکر اے چشم بت آہوی حرم سے
تجھسے بھی فزون تر تری وحشی کو چری ہے

پیری مین یہان خواب اجل پیش نظر ہے
گو صبح ہوئی نیند مری آنکھون مین بھری ہے

کیا بیخودی عشق سے سمجھی نہ زلیخا
دامن کے پکڑنے مین جڑی پردہ وری ہے

زر بیعت کے سکے رہ خالق مین دیے ہین
غیرون کی کمر مین مرا زاد سفری ہے

کیا عالم ایجاد مین عاشق سے ہے دو رنگی

| ۱۳ | ہنسنے کا کہین شور کہین نوحہ گری ہے | ۲۰۷ |
|---|---|---|

زلفون پر ابھی طبع ہے مائل نہ رہیگی — وہ دن کی کشاکش ہی یہ مشکل نہ رہیگی

ایسا جو نقاہت سے گھٹے گا بدن اسکا — خود پانؤن مین مجنون کی سلاسل نہ رہیگی

پچھتاوگے غصے مین گلا کاٹ سکے میرا — اسوقت جو دل مین ہے یہ قاتل نہ رہیگی

مین قبر مین قبلے کی طرف منہ نکرونگا — جب تک تری تصویر مقابل نہ رہیگی

ای موت شب ہجر مین چوپوش نہونا — صورت مری دکھلانے کے قابل نہ رہیگی

غیرون کو حفاظت کے لیے ساتھ نہ لانا — کیا وصل مین تلوار حمائل نہ رہیگی

ای ماہ جو زلفون کی یہی راہ زنی ہے — سیارون کو آسایش منزل نہ رہیگی

آئینے مین اپنے لب جان بخش نہ دیکھو — آنکھون مین بھی تاثیر ہلاہل نہ رہیگی

سنتا ہون کہ پھولون مین ترے آئیگا وہ گل — مرجانے سے پژمردگی دل نہ رہیگی

مہندی جو لگائی تو گلے روز کٹین گے — اس رنگ سے آرایش محفل نہ رہیگی

وحشت مری ہو جائیگی کم طول مرض سے — وقت ہوگی تو یہ قید سلاسل نہ رہیگی

شہرون مین جو ہے قبر مین بھی جائینگے اک روز — جب آئے تو باقی کوئی منزل نہ رہیگی

| ۲۰ | گھر اونکے نقاہت سے نہ پہنچے تو نہ پہنچے<br>کیا ضعف مین عاشق کشش دل نہ رہیگی | ۲۰۸ |
|---|---|---|

جو نظر سے اسطرف بخون ریز ہے — کیا چھری ہی بھیپد تمھاری تیز ہے

بیٹھنے دیتی نہ صحرا کی زمین — جو بگولا ہے وہ آفت خیز ہے

صورت شمشیر چلتی ہے زبان — جھٹ سے فقرہ آپکا وہ تیز ہے

بے خلش کٹتی ہے کسکی زندگی / اس فرس کو حاجت مہمیز ہے

چشم جوہر سے ٹپکتا ہے لہو / آپ کی تلوار کیا خونریز ہے

آنکھین بچھتی ہین جدہر جاتے ہین وہ / کوے دلبر جاے مردم خیز ہے

قیس کے قدمون سے چھٹنے کا ہے غم / نالۂ زنجیر دردآمیز ہے

نشۂ الفت کو آنسو ہین ضرور / تیز جو مے ہو وہ آب آمیز ہے

سر کی صورت پانون سے تھمتے نہین / گھاٹ پر خنجر کے پانی تیز ہے

ایڑیون سے بڑھ گئی زلف دراز / خاک کوے یار عنبر بیز ہے

باغ مین وسواس سے جاتے نہین / نرگس بیمار سے پرہیز ہے

آمد و رفت نفس کاٹے گی عمر / دانت اس آری کا کیسا تیز ہے

یاد لب سے ہوگئے لاکھون ہلاک / جو مسیحا تھا وہی چنگیز ہے

تیرا دم بھرتا ہے دام زلف مین / طائر دل مرغ شب آویز ہے

چھوٹتے ہی بل کھا گئے زلفون کے بال / شعلۂ رنگ حنا کیا تیز ہے

عاشقون کو کھاے جاتی ہے نگاہ / مردم بیمار بد پرہیز ہے

کیا قیامت ہے کہ چین آتا نہین / ہجر کی شب روز رستاخیز ہے

کیون نہ چھلکے دست پیر چرخ مین / ساغر مہ نور سے لبریز ہے

ایک دن سونا نہین ہمکو ملا / سنتے تھے ملک جنون زرریز ہے

| ۲۰۹ | شمس کا پرتو ہے عاشق یہ غزل / آفتاب خطۂ تبریز ہے | ۲۷ |
| --- | --- | --- |

گہر مین ہم کہول کر کمر بیٹھے ۔ بات مشکل تہی اٹھو کر بیٹھیے

دخت رز تہی جدہر اودہر بیٹھے ۔ کیا جگہ ہم بہی تاک کر بیٹھے

بیٹھیے عرش پر تو پہبتا ہے ۔ آپ کرسی سے کیون اوتر بیٹھے

آسیا کی طرح قناعت کر ۔ رزق اللہ دے کا گہر بیٹھے

پاس کا بیٹھنا غنیمت ہے ۔ اس طرف بیٹھیے یا اودہر بیٹھیے

آپ کے دور مین نہ اندہیر ۔ کوٹھے پر چڑہے ہے جب قمر بیٹھے

پاس بیٹھیے نہ ہم بہی محفل مین ۔ وہ اودہر بیٹھے ہم ادہر بیٹھے

تہ و بالا کیا زمانے کو ۔ گہر مین بیٹھے نہ بام پر بیٹھے

صاف چڑہ جاؤنگا تیری کوٹھی پر ۔ زلف لٹکا کے وہ اگر بیٹھے

لطف اوٹھانا ہے تیر کہانے مین ۔ چہوڑ کر دل ادہر اودہر بیٹھے

ہمیشہ آئینہ صاف رکہہ دل کو ۔ صورتین لاکہ دیکہہ گہر بیٹھے

دونون مین خراب اہل ہنر ۔ بے ہنر لوٹتے ہین گہر بیٹھے

زندگی مین تو خاک قدر نہ کی ۔ آنکے آپ میری قبر پر بیٹھے

ماہ کامل کہین گے جب اوسکو ۔ شام سے آئے تا سحر بیٹھے

حکم قاتل ہے اپنے عاشق کو ۔ آنکھون پر پٹی باندہکر بیٹھے

شجر قد یار چہوڑ کے کنارے ۔ ایک اگر طائر نظر بیٹھے

ہم کسی پر چمن مین یار نہین ۔ چہوڑ کر سایۂ شجر بیٹھے

پہرتے پہرتے ہارا دل بیٹھا ۔ جس طرح چپ چپ کنارے کے زر بیٹھے

سخن من بجاے من باشد | آپ پیری کی جگہ پسر بیٹھے
زلف کے پیچ سے نہین آگاہ | بل کی سیلتے ہین آپ گھر بیٹھے
توڑا تلوار کا دکھاتے ہین | رشتۂ الفت کا قطع کر بیٹھے
سلطنت مین جو آیا مرگ کا دہیان | خاک پر تخت سے اوتر بیٹھے
لوگ سمجھے جو ذوقن کا تو ا | آپ جب ٹیک کر سپر بیٹھے
کیون اوٹھاتے ہو مجکو محفل سے | کیا قیامت ہوئی اگر بیٹھے
مرگئے یاد زلف مین آخر | نیند آئی جو رات بھر بیٹھے
ایسے پیری کہ نہ عاشق ابرو | اوٹھتے اوٹھتے نہ طاق پر بیٹھے

۲۱۰ | قائدہ تم جو مرتے ہو عاشق
آج تک ہین وہ بے خبر بیٹھے | ۱۷

کسنے چکایا انہین بیچ وفا کرنے کی | ضمانت سے ہیر ہو تو حقیقت مین جلا کرنے کی
کون روپوش رہا جان فدا کرنے کی | تم ہی منصف ہو کہ بیری سی بھلا سہنے کی
دل چرایا تری زلفون نے ہوا مین قیدی | کسکو لغت نہ یہ ملی یار جفا کرنے کی
قول م اقرار رہا اسکے نہ سپے یاد تمہین | داغ فرقت کا دیا سلے وفا کرنے کی
ہے ہر اک بیکس و ناچار کا اللہ حکیم | آپ اچھے ہوے بیمار دوا کرنے کی
بات کہتا تہا کہ مرجاؤنگا اک دن تم بن | تمنے آمین جو کہی یار دعا کرنے کی
جب مین کہتا ہون کہ فرقت سے تری تنگ ہون | ہنس کے کہتا ہے کہ تجھ سے جفا کرنے کی
خاک سے کشتۂ الفت کی ہو سیج قدم | اسقدر پھیر وہی رنگ حنا کرنے کی

تو جو دشمن ہی تو ہی سارا زمانہ دشمن
بعد میرے سے رہ رقیبون سے یہ فرماتے ہین
دیکھکر روے صنم کیا نقشہ اکیا زاہد
صورت شاہد ہی بہت راہ تمہاری دیکھی
کب ملی زاہد و عابد کو صفا صوفی کی
آئینے ان پیچ نہ زلفون کا ہمین راس آیا
نہ کہلا آئینہ رخ کی صفا کا احوال
شل رخسار کہا اسے سہ کامل تجکو

در دجسندان سی دیا تو نے دوا کرنے کی
سنہ سے سب کہتی رہی جان فدا کرنے کی
خود فراموش ہی یاد خدا کرنے کی
تم جو کہتے ہو زعادی یہ دغا کرنے کی
حال محشر مین کہلیگا کہ ریا کرنے کی
خود پریشان تھے نازل یہ بلا کرنے کی
برسون حیران رہا مین کہ جلا کرنے کی
شہرہ سے تعریف تری میری سوا کرنے کی

| ۲۱۱ | مرگئی ہمتو ادا دیکھ کے اوسکی **عاشق**<br>اوسنے اتنا بھی نہ پوچھا کہ قضا کرنے کی | ۲۴ |
|---|---|---|

کہا پیچ کے کوئی چشم فسون گر سے نکلجا ہی
حسرت سی مرین پان گلوری جو نہ تم کہاؤ
فرماتی ہین قاصد کو مرے کرکے مقید
اغلب ہے اشارہ سے بلا کر جو چلے جاؤ
یارب کہین رونی مین مری عمر ہو آخر
وہ چوٹ لگی جا سے تن سکتے ہون پہٹ جا مین
اندھیر دکھاتی ہوئی آتی ہی شب ہجر
اوٹھ جاؤنگا دنیا سی جو افتاد پڑے گی

وہ سحر ہے اعجاز پیمبر سے نکلجا ہی
آئینہ نہ دیکھو تو ابھی گہر سے نکلجا ہی
چھوٹے سے جو تجھے دین ہمیرے سے نکلجا ہی
تمثال بھی آئینے کی اندر سے نکلجا ہی
تو چاہے تو کشتی یہ سمندر سی نکلجا ہی
دامن جو ترا رقص مین ٹھوکر سی نکلجا ہی
اغلب ہے ضیا دیدۂ اختر سے نکلجا ہی
جس طرح شرارہ کوئی پتھر سے نکلجا ہی

ای شوق نہ محتاج گران نامہ بردن کا | لازم ہی کہ خط اوڑکے کبوتر سی نکلجا ہی
گھٹتا ہی مرا خون جو پڑہتی ہی تو نزاکت | قوت نہ کہین وہ بت ستمگر سے نکلجا ہی
ہون ہم بیخود ای جان نزاکت سی تمہاری | ڈر جاؤ اگر آہ برابر سے نکلجا ہی
پردے مین نشین تو بہی ہو آنکھون کو چکا چوند | بجلی سی نقاب رخ انور سے نکلجا ہی
بیٹہون جو تہ تیغ تو آب دم شمشیر | آنسو کی طرح دیدۂ جوہر سے نکلجا ہی
بیٹہو جو مری قبر پہ اے آینہ سیما | نالہ دہن گور سکندر سے نکلجا ہی
سر کاٹو تو پہیر آئین نہ کوچے مین تمہارے | یہ پاؤن ہی ہر رونگ جگر سے نکلجا ہی
تم آؤ بلانے کو تو اس شوق سی دوڑون | دو چار قدم روح بہی پیکر سے نکلجا ہی
او شوخ اؤ نہ تم سامنے سے حیرتیون کو | آئینہ کہان بزم سکندر سے نکلجا ہی
ساقی کی ملاقات سے جل سے جہری ہین | اللہ کرے آئے گشا بر سے نکلجا ہی
کام آئے زمانے مین اگر طوق غلامی | قمری کی غرض سرو صنوبر سے نکلجا ہی
سودا گل رخسار حسینان کا ہو جسے | بلبل کی نہ فریاد کہین گھر سے نکلجا ہی
سینے مین مرے عشق ہی سیم تنون کا | آئی ہوئی دولت نہ کہین گھر سے نکلجا ہی
نازک ہی کلائی او نہین پہناؤ نہ کنگن | کیڑے کی طرح پوست نہ زیور سی نکلجا ہی
یہ ضد ہی کہ بیعت نہ فقیرون سی ہو منظور | دولت ہی اگر دست تونگر سے نکلجا ہی

| ۲۱۲ | عاشق گل رخسار صنم کا ہو نہ جب یارا<br>جب سلسلۂ زلف معنبر سے نکلجا ہی | ۲۰ |
|---|---|---|

آنکہیں سے جب اندہیرا گہر ہی | سوئے مرقد ہین کہ گہر ہے مرہی

بوسۂ لب کے مزے سے دم بھر رہے ہم حباب چشمۂ کوثر رہے

ہجر مین مے بھی ہلاہل ہو گئی کس قدر شیشے تھے مجھسے بھر رہے

کون کہتا ہے کہ تنہا بیٹھیے ہم رہین شیشہ رہے ساغر رہے

عمر کاٹی مدح تیغ یار مین عندلیب گلشن جوہر رہے

خون اگر میرا گریبان گیر ہو دامن مژگان لہو سے تر رہے

دل محبت مین رہا شیشے کی چور ہونٹھ مشتاق لب ساغر رہے

قبر پر لازم ہے جھاڑو دے کوئی آئینہ تا کوزۂ اسکندر رہے

دشت مین غیرون نے مٹی دی ہمین آشنا اپنے کہان سب مر رہے

کون قاصد اوسکے کوٹھے پر گیا طالب معراج پیغمبر رہے

ایک ساعت مین چمک کر بجھ گئے ہم چراغ خانۂ بے زر رہے

خار خار غم نے دل کو بھر دیا کس قدر اس گنج مین نشتر رہے

صاف باطن کے ہنین کھلتے ہنر آئینہ مین جس طرح جوہر رہے

سرو کی قامت نظر سے گر گئی چشم بد دور آپ بالاتر رہے

آنکہ تیری پھرتے ہی محفل نہ تھی صبح تک اوٹھتے ہوے ساغر رہے

سینہ میرا چیریے سر کاٹیے پھر نہ درد دل نہ درد سر رہے

گرمی خورشید کی ایذا انہین حشر مین بھی خوب دامن تر رہے

جب چڑھائے جام عینک چڑھ گئی مثل آنکھون کے مجھے ساغر رہے

دل سے یہ پانون کا کرتا ہے کام ہاتھ وہ چلتا ہے جسمین مند رہے

| ۲۱۳ | کھینچو عاشق نالۂ گردون شگاف<br>گنبد افلاک کیون سبے در رسبے | ۲۴ |
|---|---|---|

قرب سے ہے جذب عشق کامل سے
پردے سب اوٹھ گئے مری دل سے

وہ بھی میری طرف ہین مائل سے
کہتے ہین راہ دل کو ہے دل سے

جان دیتے ہین اسے پری پیکر
پیار کرتے ہین آپ کو دل سے

اوس پری کو اوتار کر دیکھے
شیشہ ٹوٹ جای دست غافل سے

دیکھتے رہ گئے وہ حیران وار
آئینہ اوٹھ گیا مقابل سے

زلف سے ہے سحر چشم سے خاموش
نادر کتا نہین سلاسل سے

مجکو لیجا نہ باغ مین اے گل
بحث پڑ جاے گی عنادل سے

دختر رز کی جھانک تاک رہی
مینے توبہ کبھی نہ کی دل سے

بوسہ لیکر بھی کچھ بھلا نہوا
تمنے کیا دیا مجھے دل سے

فرق کیجے فدائیون مین ذرا
کون ہے منہ سے کون ہے دل سے

دل دشمن عدم سے ہے ہمراہ
رہ او زن بھی ہے ساتھ منزل سے

اور ترے کشتی سے جب وہ بحر صفا
موجین ٹکرائین سر کو ساحل سے

نقطۂ انتخاب خالق ہے
رونق روے یار ہے تل سے

نہین مٹتا رقیب کا کھٹکا
خار اولجھا ہے دامن دل سے

اے فلک توبہ کرکے کہتا ہون
عرش ہلجاے نالۂ دل سے

بند بند اونکے ہین جدا تا خاک
عقدے کھلتے تھے جن انامل سے

مانگا بوسہ کسی نے مجھکو ملا
تمنے موقوف کی جو آمد و شد
بوسہ لیتے ہین غیر ابرو کا
قبر سے اوٹھے یاد رخ لے کر
کہتے ہین تمکو جو مہ کامل
آج ساقی نے مجھکو یاد کیا
ناتوانی پر اپنی روتا ہون

بخت چونکے صدا ے سائل سے
آتی جاتی ہے سانس مشکل سے
یہ بھی خنجر اوتر گیا دل سے
ہے یہ قرآن سات منزل سے
چاہتے ہین وہ اور پری دل سے
پانی اوترا گلے مین مشکل سے
ٹوٹا اشکون کا تار مشکل سے

| ۲۱۴ | عشق پیری مین ہت کا اسے عاشق<br>توبہ کیجے خیال باطل سے | ۳۳ |
|---|---|---|

حد سے زیادہ یار کی انگیا پسند ہے
حیران ہون ملاح اونہین کیون پسند ہے
سوزون کیے ہین وصف سراپا ے یار کی
خوف نظر نہین تجھے اے شمع انجمن
کیا خاک آہ گرم سے گردون کو پہونچیے
میرے قدم سے نجد بلا خیز ہو گیا
ہے چاہتین شراب کا ماہ صیام مین
ہے سوز غم سے آگ بدن مین بھری ہوئی
اللہ رزق دیگا تو لینگے اوسی سے ہم

چڑیا کے بدلے طائر دل ہمین بند ہے
چار آئینہ سے صاف کہین چار بند ہے
مین نے غزل کہی ہے کہ ترکیب بند ہے
دیکھا تو خال دیدۂ ناظر سپند ہے
خوف شب فراق سے آواز بند ہے
مجنون سے کوئی کہدے ادہر راہ بند ہے
شیشے کی اس مہینے مین آواز بند ہے
منقل ہے آنکہ اشک کا دانہ سپند ہے
فاقے سے کچ بیٹھے ہین دروازہ بند ہے

احوال کہل گیا ورق کائنات کا / یہ دفتر غزل کا مری ایک بند ہے

دیکھا تھا ایک روز کہین اوسکو خواب مین / محشر بھی ہو گیا ہے مگر آنکھ بند ہے

حورون سے کہہ رہا ہون ثنائے سکان یار / میرا قصور کیا ہے طبیعت بلند ہے

فریاد قید زلف مین کرتے ہین بے گناہ / اندھیر جسقدر ہو کچھ اونکو پسند ہے

کیا بوسہ ہای لب کی حلاوت بیان کرون / مانند نیشکر کے مرا بند بند ہے

مجروح کی خوشی سے ہے قاتل کو انفعال / ہنستے ہین میرے زخم اونہین لیکن خند ہے

تار نظر پہونچ نہ سکا بام یار تک / کوٹھا بہت بلند ہے کوتہ کمند ہے

مرکر ہو ترک عشق صنم کس امید پر / راضی خدا نہین ہے در توبہ بند ہے

فریاد دل کی سنکے یہ بولا وہ بحسن / آواز آشنا ہے نہایت پسند ہے

کرتا ہے یار اس سے اشارون مین گفتگو / آنکھون کی شعبدون سے دہن بحر بند ہے

ترجیح مجھسے دیتے ہین فرہاد و قیس کو / جسکو مین دیکھتا ہون وہ مردہ پسند ہے

مضمون اسمین زلف شکن در شکن کے ہین / ہر جا زمین شعر مین پست و بلند ہے

غم گوشت کہا گیا ہے فقط استخوان ہین / مدت سے ایک شیر کٹہرے مین بند ہے

رنگت کی آب و تاب مین خوشبو عجیب ہے / دیکھو طلائی رنگ کا سونا سگند ہے

ہرگز ہنسون نہ جانکے کاکل کے پیچ مین / کافر کی دوستی مین خیال گزند ہے

خط مور کی طرح لب شیرین کے گرد ہے / شکر ہے یہ نہ شہد نہ مصری نہ قند ہے

پانی کے بھی سوال مین جاتی ہے آبرو / کسکو طلب بغیر خدا کے پسند ہے

دل کھنچ گئے ہین سیکڑون کے تیرے جال مین / آنکھیا کا جو ہے بند بلا کی کمند ہے

آتی ہے ساتھ آہ کے سینے سے بھی صدا
میری طرح جگر بھی مرا دردمند ہے

ضرب المثل ہوئے مرے اشعار لاجواب
مصرع ہر ایک وعظ ہے ہر بیت پند ہے

ٹکرا گئے حباب نہ سینے کے ایک وز
انگیا کا ہے یہ گھاٹ کہ پانی کا بند ہے

بعد از فنا ہے یہ تعلی غبار میں
دو چار ہاتھ بام فلک سے بلند ہے

ترکیب عرض کو بھی اجابت میں دخل ہے
میری دعا وہ ہے کہ خدا کو پسند ہے

| ۲۱۵ | ہر بیت میں بھرے ہیں مضامین آبدار<br>عاشق یہ صاف طرز کمال خجند ہے | ۱۰۶ |
|---|---|---|

کلفت گئی غزل کی ثنائے شراب سے
یہ بھی زمین پاک ہوئی آفتاب سے

دھبا چھٹے گا لوٹ گنہ کا شراب سے
تر دامنی مٹائیں گے ہم آفتاب سے

وصلت میں زلف یار کی سب بل نکل گئی
آگاہ میرے دل کی تھی پیچ و تاب سے

چمکا نہ آفتاب کبھی آکے ابر میں
اک برق کوندتی ہے تمہاری نقاب سے

حسرت میں تیرے سائل دیدار مر گئے
پردہ اوٹھا کبھی نہ رخ لاجواب سے

سونا ملا ہے چین سے مجرم کو قبر میں
اکسیر پائی خاک در بوتراب سے

کیا مانگتے ہو مجھسے گزک میکشی میں تم
بو آتی ہے جلے ہوئے دل کی کباب سے

نازک دلوں سے غیر کا صدمہ نہ اوٹھ سکا
ٹوٹا ہے دل ہمارا شکست حباب سے

تمنے نقاب منہ سے نہ اولٹی تو کیا ہوا
آنکھیں لڑائیں ہمنے رخ آفتاب سے

دل میرا غرق بحر تحیر ہے وصل میں
پستان یار ہیں کہیں نازک حباب سے

وعدے کا تھا خیال وفا تھی مزاج میں
پیمان شکن ہوئی ہیں وہ عہد شباب سے

پردے سے رنگ عارض گلگون نظر پڑا — تر ہو گئی نقاب بھی چہرے کی آب سے

پونچھیں بنا سے تن مین شگستین ہزار ہا — او کھڑا نہ دل مقام جہان خراب سے

کیا خاک قصر یار سے دون چرخ کو مثال — ذرے یہان پڑے ہین کرور آفتاب سے

رویا جو بزم عیش مین یہ غرق بحر غم — آواز آبشار کی نکلی رباب سے

| ۱۶ | **عاشق** سوال وصل بتون سے عبث کیا<br>نکلے جواب کیا دہن لاجواب سے | ۲۴۴ |
|---|---|---|

جیسے روٹھے تھے وہ خود آ کے ملے — ہم بھی کچھ آج کھو سے جا کے ملے

سب کے دل مین ہوئی جگہ اپنی — سیکڑون گھر ہمین خدا کے ملے

تھین مثل نگار کی صورت — جب ملے ہیسے منہ بنا کے ملے

بوسۂ خط سے بھرا ہے بدن — زہر کو بھی اثر دوا کے ملے

اب کھلا وہ پری ہے دشمن جان — پہلے انسان آزما کے ملے

سحر آنکھون مین معجزہ لب مین — تمکو گیسو بھی ہین بلا کے ملے

خود بخود ہو گئے ہین سب بت رام — کیا عوض طاعت خدا کے ملے

انتہا اسے وہ ہمکو کہتے ہین — آپ ایک دوست انتہا کے ملے

وصل ہوتے ہی آئے صبر و قرار — آج چہوٹے یہ سالہا کے ملے

چاہیے دل کے کہنے پر چلنا — نہین ممکن وہ آپ آ کے ملے

بیعت پیری مین گوہر دندان — آبرو کی طرح نہ جا کے ملے

کچھ تو بل پڑ گیا محبت مین — جیسے گیسو جو پیچ کھا کے ملے

| | | |
|---|---|---|
| بحر عالم کی ماہیت دیکھی | | آشنا دشمن آشنا کے سے ملے |
| خانۂ تن کی دل سے قدر ہوئی | | رہتے ہے قصہ جہان نما کے سے ملے |
| بل کی سے لیتے ہین قید گیسو مین | | ہم بلاکش بہی ہین بلا کے سے ملے |

| | | |
|---|---|---|
| ۲/۷ | جذبہ و شوق ناتوانی مین<br>بدسے عاشق کو دست و پا کے سے ملے | ۳۰ |

| | | |
|---|---|---|
| جوڑے سے کیا نمود ہے حسن حضور کی | | قلہ ہے کوہ قاف کا چوٹی ہے طور کی |
| کچھ دل لگی شراب مین تھی وہ بھی دور کی | | توڑا ہمارے دل کو صراحی بہی چور کی |
| نخوت سمائی غیر کو قرب حضور کی | | شیطان ہے سزا بھی ملیگی غرور کی |
| کس کام کا وہ حسن کہ جس سے ہو آنکہ بند | | کیا مدح آفتاب قیامت کے نور کی |
| ہوتی نہین پلک سے پلک آشنا کبھی | | یہ آنکہ منتظر ہے تمہارے ظہور کی |
| پونہچا کبھی نہ غلغلۂ حشر کان مین | | نالون سے میرے دب گئی آواز صور کی |
| کیا مرتبہ ہے جلوۂ رخسار یار کا | | آنکھون مین بٹ گئی نہ بچی خاک طور کی |
| رونے سے رونگٹون کو یہ بالیدگی ہوئی | | میرے بدن کی کھال قبا ہے سمور کی |
| مردے سے ڈرین جو میرا سیہ خانہ دیکھ لین | | کیا اس سے بڑہ کے ہوگی اندھیری قبور کی |
| ابر و ہوا و مطرب و مینا و باغ ہے | | خالی جگہ ہے بزم مین لیکن حضور کی |
| پہلو کا زخم جا ہے جریدہ ہے قبر مین | | ہے حشر تک بغل مین نشانی حضور کی |
| ابرو ہے کج نگاہ ہے کج زلف مین ہے بل | | عالم سے پھر گئی ہے طبیعت حضور کی |
| کنگھی کی روشنی سے یہ پہیلی ہے شرک پنجو | | جاتی ہے کہکشان پہ سواری حضور کی |

آدم کی طرح غیر سے کیجیے نہ مشورہ
شیطان سے صلاح نہ لیجیے امور کی

پڑھتا ہوں شعر ساقی کوثر کی وصف میں
بو آتی ہے دہن سے شراب طہور کی

لکھتا ہوں ایک طرب داؤد بیش کو میں
فولاد کے قلم سے عبارت زبور کی

عیسی ہو تو جلا کے ندا دے درد سر
پہلے دوا بتاؤ دل ناصبور کی

ہے اعتدال آب و ہوا ملک عشق میں
مجنوں یہاں سے کرتے ہیں باتیں شعور کی

سیاہا ہے آج گور شہیدان عشق پر
کیا نور دے رہی ہے سفیدی قبور کی

پر لگ گئے بہشت کو تعریف یار سے
شاخیں لگیں درخت میں بال طیور کی

کیا لکھنو کی پستی طالع بیان کروں
ہیں کوٹھیوں میں چاہ کی اینٹیں قصور کی

کس طرح گھر کو جائیے گا بیٹھیے ابھی
برخاست ہو گئی ہے سواری حضور کی

آنکھوں میں میری بادۂ جنت ہو جائے اشک
کوثر سے ہے میرا قلب شراب طہور کی

ہیں کچھ صدائے آہ میں دل کی شکایتیں
آتی نہیں سمجھ میں پر آواز دور کی

اونچے پہ جو بہت نہ چڑھیگا گریگا کیوں
افتاد کا پتا ہے بلندی قصور کی

موزوں کو اور بڑھاتے ہیں استخوان
پسلی ہر ایک بنگئی لکڑی تنور کی

جو پائے حال یار ہوے جب حواس آئے
پوچھی مسافروں سے خبر ہمنے دور کی

قرب نصیر خاک نشین سب سے بڑھ گیا
موسی کا واسطہ ہے نہ حاجت ہے طور کی

بوتے نہ تخم لطف جو موسی کے قلب میں
آتی صدا درخت سے کیونکر حضور کی

| ۲۴ | عاشق زبان گور کے محرم قریب ہے<br>ماتم میں ترک کرتے ہیں باتیں سرور کی | ۲۱۸ |
|---|---|---|

یا علی مجھکو ہے نادیدہ محبت تیری ۔ خواب مین کاش میسر ہو زیارت تیری

عاصیون پر نظر رحم ہے عادت تیری ۔ خصلت احمد مختار سے ہے خصلت تیری

طاعت خالق عالم ہے اطاعت تیری ۔ ہے ولی وہ بھی کہ جسکو ہے ولایت تیری

جنگ مین بھی تجھے منظور رہی نفس کشی ۔ افضل طاعت عالم ہوئی ضربت تیری

حکم فرزند کا تیرے ہو جہان مین جاری ۔ وہ بھی دن آئے کہ مین دیکھ لون رجعت تیری

تو نے طاعت مین سلیمان کی انگوٹھی دیدی ۔ مصحف حق مین ہے منصوص سخاوت تیری

نام سے تیری حکومت کے وہ مرجاتا ہے ۔ کانپے کافر کے جگر مین ہے یہ دہشت تیری

اس سے رجعت کا ہون مشتاق زیادہ تر مین ۔ تیرے فرزند سے ملتی ہے شباہت تیری

تو ید اللہ ہے تلوار ہے قہر اللہ ۔ پر جبریل سے پوچھے کوئی ضربت تیری

تجھسے آقا کے غلامون کو نہین خوف عذاب ۔ سختی قبر نہ دکھلائے گی ہمت تیری

لامکان پر تری آواز سنی احمد نے ۔ باطنی ہو گئی معراج مین شرکت تیری

عید نوروز ہے تیرے شرف مسند سے ۔ قبلہ کعبہ ہوا ہونے سے ولادت تیری

خاص اپنا قدح شیر دیا دشمن کو ۔ رحمت حق کی طرح عام ہے رحمت تیری

تیرے ہاتھون سے شجاعان عرب زیر ہوے ۔ باعث شہرۂ اسلام ہے ہیبت تیری

بھوک مین صبر جو تجھسے ہوا شاہد ہے خدا ۔ ہل اتی مین ہے ہوئی ذکر قناعت تیری

جنگ خیبر مین ہوا ناد علی یون نازل ۔ نہ پیمبر کو گوارا ہوئی فرقت تیری

تیرا آقا بھی علی میری طرح ہے اے مہر ۔ تیری طاعت کی علامت ہے یہ رغبت تیری

لوث عصیان کا نہین خوف ترے شیعون کو ۔ کیونکہ سب جانتے ہین پاک ہے طینت تیری

کیا تماشا ہی کہ یہ شرک ہی عین اسلام
شرط ایمان سے جو ہے محبت تیری

ابتدا مین ہوا کعبے مین تولد تیرا
انتہا مین ہوئی مسجد مین شہادت تیری

پا شکستہ ہون مرا ہاتہ پکڑ لے یا شاہ
مدد بے سر و ساماں تو ہی خصلت تیری

کس طرح ہوگا گوارا تجھے انکا الزام
مثل فرزندون کے شیعون پہ ہی شفقت تیری

کئی باری در دولت پہ ہوا ہون حاضر
کہینچ لائی ہے تجھے سینہ سے الفت تیری

۳۱۹

ایسا اسباب مہیا ہو کہ عاشق تیرا
مطمئن ہو کے نجف مین کرے خدمت تیری

۱۵

آہ کرتا ہے جو یہ بیمار اوٹھتے بیٹھتے
وہ بھی بیتابی سے ہین ہر بار اوٹھتے بیٹھتے

میرے زندان سے ذرا آہستہ کرو آرام تم
ہوتی ہے زنجیر کی جھنکار اوٹھتے بیٹھتے

سیکڑون بل پڑتے ہین اونکی کمر مین ناز سے
ہلتی ہے جب کاکل خمدار اوٹھتے بیٹھتے

مین بٹھاتا ہون وہ اوٹھتے ہین کہ اپنے گھر کو جائین
میرے اونکی ہوتی ہی تکرار اوٹھتے بیٹھتے

آمد و شد نے احبا کی کیا بیمار اور
تھک گیا آخر کو یہ آزار اوٹھتے بیٹھتے

اوبت سفاک ابہی جانا نہ مقتل سے کہین
آتے ہین ہم سے نحیف و زار اوٹھتے بیٹھتے

اوسکے کوچے تک پہنچ جاتے جو ہمسے ناتوان
پہرہ خاک در دلدار اوٹھتے بیٹھتے

سیکشتی آٹھون پہر رہتی ہی کچھ گنتی نہین
جام پی جاتا ہون مین دو چار اوٹھتے بیٹھتے

مثل مسجد خانۂ بت مین جو ہوتا اذن عام
یار آتے یار جاتے یار اوٹھتے بیٹھتے

چشم گریان نے مٹایا آپ کے دل کا غبار
ابر دیکھا خاک دیکھی یار اوٹھتے بیٹھتے

اضطراب دل سے ہین لاچار ہم اے ہمنشین
کیون تڑپتے کیون بھلا بیکار اوٹھتے بیٹھتے

زیر سایہ اوسکے مین رہتا اگر لیکر مکان — وہ پری دیتا مجھے آزار اوٹھتے بیٹھتے
اپنے کوچے مین جو دیتی قبر سے تربہ کر زمین — بعد میرے میرے ماتم دار اوٹھتے بیٹھتے
اضطراب دل نے شدت کی تو آنسو تھم گئے — ٹوٹا آخر موتیون کا ہار اوٹھتے بیٹھتے

| ۲۲۰ | جو مدد کرتے ہین عاشق اونکو مشکل مین پکار<br>یا علی کہہ اے دل بیمار اوٹھتے بیٹھتے | ۲۱ |
|---|---|---|

اوس زلف سے ملکر ہوا بیگانہ ہمین سے — اب لیتا ہی بل کی دل دیوانہ ہمین سے
کیا ہے کہ تو کا رہتا ہے میخانہ ہمین سے — کچھ دل مین بھرا رہتا ہے پیمانہ ہمین سے
سلجھاون جو بالون کو تو کہتی ہین یہ زلفین — ہر وقت اولجھ پڑتا ہے دیوانہ ہمین سے
ساقی تری محفل مین ہین سرشار ہزارون — کیا ٹوٹتا ہے شیشہ و پیمانہ ہمین سے
ہم خاک بھی ہو جائین تو ساقی کی رہین گرد — بھر جائے فضائے در میخانہ ہمین سے
کیا کیا نہوا پیر فلک سے نہ دبے ہم — نکلا ہے یہ انداز جدا نانہ ہمین سے
دیوانے نہوتے تو اوترتین بھی نہ پریان — گھر آپکا بنتا ہے پری خانہ ہمین سے
ساقی نہ دیا آج جو منت سے ہمین جام — کل توڑین گے مل کر در میخانہ ہمین سے
دلسوز ہین دروازے سے اوٹھوا و نہ ہمکو — روشن ہے چراغ در کاشانہ ہمین سے
دل غم سے بھرا غیر کو بھر بھر کے دیے جام — خالی نہوا لے لیا پیمانہ ہمین سے
دل توڑ کے کہتے ہین کہ تہی نشہ مین ہم چور — ہان ٹوٹ گیا آج یہ پیمانہ ہمین سے
بھر دیتے ہین کیا غیر تیا دیے ہمین ساقی — ہو جائے گا خالی ترا میخانہ ہمین سے
ہین بادشہ ملک جنون روز ازل سے — کچھ مانگ لیا قیس نے ویرانہ ہمین سے

ساقی کو کسی اور کا کھٹکا نرہے گا
تو تا جو نہ قفل در میخانہ نہین ہے

خاک اوڑنے لگی جو د عیش کیا بند
آباد ہے ساقی ترا میخانہ نہین ہے

چھپ کر جو وہان جاؤن تو کہتی ہین آیئہین
بجھتا ہے چراغ در کاشانہ نہین ہے

مجنون سے غزالون سے محبت ہوئی تو کیا
پہر یون ہی جنون مین ہوا یارانہ نہین ہے

جنگل مین جیسے شام ہو سے نام ہمارا
ذرقی سے پلاے شب ہے برانہ نہین ہے

خط رخ گلرنگ نہین زہر کیاو
صندر کہتا ہے یہ سبزہ بیگانہ نہین ہے

باتون مین رعایت سے ہے اشارون مین کنایہ
سیکہے ہو تم انداز ظریفانہ نہین ہے

| ۲۲ | اسکو بہی حسد عاشق دل چاک سے ہو گیا<br>زلفون مین او دیکہتا ہے بت شانہ نہین ہے | ۲۲۱ |
|---|---|---|

خو نامہ و پیغام کی دلبر نہین رکھتے
بت کیسے خدا ہین کہ پیمبر نہین رکھتے

سر کاٹ چکے سر دہوا جسم تڑپ کر
اب کیا ہے کہ تم ہاتہ سے خنجر نہین رکھتے

گھائل ترے ابرو کے تڑپتے ہین ہمیشہ
سر کاٹ لین وہ آپ یہ خنجر نہین رکھتے

نکلا نہ کبہی کام صفائی سے ہمارا
آئینہ سے ہے دل تخت سکندر نہین رکھتے

بودی ہے ذرہ ٹوٹ کے رہ جائیگی دل مین
فصاد بہی اسطرحکا نشتر نہین رکھتے

ظاہر مین سیاہی ہو تو باطن مین سیاہی
اسواسطے بالون کو قلندر نہین رکھتے

دل پہیر دو میرا جو صفائی نہین ہوتی
آئینہ جو رکھتے ہین مکدر نہین رکھتے

جتنا تہا لہو جسم مین ہم رو چکے او تہا
آنکھون مین کچہ اسے بار سمندر نہین رکھتے

اب سینہ زنی کی ہمین خوش نہین آتی
آباد بہت دن کہین لشکر نہین رکھتے

صدمہ مری آہون سے پہونچا ہے یقینی — وہ کون سے دن ہاتہ جگر پر نہین رکھتے

ہے گھر مین سوا کوچۂ گیسو سے اندھیرا — ہم خود ہین بلا زلف کا کچہ ڈر نہین رکھتے

واللہ ہوا عشق سبب جور بتان کا — ہم حوصلۂ نالش محشر نہین رکھتے

حیرت ہے کہ آنسو کی لڑی بنتی ہے کیونکر — ڈورا نہین سوراخ یہ گوہر نہین رکھتے

ٹوٹے ہوے دانتون کی ہین بینین زینت — نکلے ہوے پہر سیپ ہین گوہر نہین رکھتے

ہم داغ جنون رکھتے ہین با طوق و سلاسل — کچہ زر نہین رکھتے کوئی زیور نہین رکھتے

تقدیر کے پہرنے کو علامت نہین درکار — سرگشتہ ہین گو پاؤن مین چکر نہین رکھتے

چلنے لگے پنجون پہ فلک سر ہے دماغ آج — سر کاٹ کے وہ پانون زمین پر نہین رکھتے

آنکھون مین ہے گھر آپکا دل مین ہے جگر مین — گو آپ حقیقت مین کہین گھر نہین رکھتے

ہم کیا ہین کہ جو حوصلۂ دید جتائین — دیدار کی طاقت تو پیمبر نہین رکھتے

منظور تھی کچہ دن کے لیے سیر جہان کی — ہم گھر نہین رکھتے کہین بستر نہین رکھتے

ہمسائگی گور غریبان سے ہے آرام — تکیہ نہو تو ہاتہ سے بستر نہین رکھتے

قابل ہین شکستون کے مکدر ہے دل اپنا — ہم تیغ گلی ہین کوئی جوہر نہین رکھتے

| ۲۸ | عاشق وہ چلے آئین کہ ہم کو وہین بلوائین<br>قسمت وہ نہین ہم وہ مقدر نہین رکھتے | ۲۲۲ |
|---|---|---|

قیامت تک نہ نکلا جو نکلا بہشت کو جانان سے — یہ وہ جنت ہے جسمین تخلیہ ہے حور و غلمان سے

کرون پیوند کیونکر بوجھا کی ہین خار مغیلان سے — لگا ہے ہاتہ مین جنون کب نہ رچلتا ہی گریبان سے

کدورت سے ہمارا دل بنا ہے کیا صفائی ہو — کسی نے گرد جہاڑی ہے کبھی صحرا کے دامان سے

فلک میں مجھ میں ہے نمرود و ابراہیم کی نسبت
چمن پھولا ہے دل میں آتش داغ عزیزاں سے

سمجھتے ہیں تری تصویر اسکو گریۂ شادی
ٹپکتے ہیں لہو کے اشک چشم زخم خنداں سے

چرائیں لوگ کیوں پیرایۂ مضمون افسردہ
کسیکو نفع کیا ہے چادر گور غریباں سے

مصیبت پر کسیکی جو ہنسا گویا چھری ماری
پڑے ہیں گھاؤ دل میں ریشخند زخم خنداں سے

مطیع نفس امارہ ہے قید زندگی میں دل
رہائی پائی تھی یوسف نے ملک اہل زنداں سے

خراش ناخن غم کو مٹایا دست وحشت نے
قبائے جسم میں ٹانکے دیے تار گریباں سے

جتاتا ہے تجھے بیکار زاہد لذت عقبے
کہ آدم خواہش دنیا میں نکلے باغ رضواں سے

لباس شعر میں قیدی ہے مضمون لطیف اے دل
سوائے جامۂ تن روح کو کیا کام زنداں سے

تری گردن ہے وہ شمع تجلی اے پری پیکر
کہ پروانے ہزاروں لپٹے رہتے ہیں گریباں سے

میں وہ دیوانۂ آتش قدم ہوں دشت وحشت میں
نہ گرد آئی گریباں تک اڑا بھی خار داماں سے

ملا مجھ زار کو وحشت میں یوں سامان عیاری
کمند قصر جاناں بن گئی تار گریباں سے

سواد خط کا قند لب سبب کیا ہو وہیں کم ہو
ہجوم مور ہے شیرینی سیب زنخداں سے

وہی نازک دماغی ہے ترے لاغر کی سودے میں
کہ سر پھرتا ہے دیدۂ گردش چشم غزالاں سے

جلا پیکر جلا بستر جلا گھر آتش غم سے
نہ برسایا کبھی مینہ تشنگی پر ابر مژگاں سے

جنوں میں سنگ طفلاں سے کچھ محسن ملا کہنا
یہاں بھی رات دن گرتی ہیں پھیلی شفقت ندا سے

صفا سینے کی دیکھیں کمو تو سینہ پیراہن
الگ کر لیجیے چوگان ذرا گوئے گریباں سے

نہیں معلوم اب کے قید کی کڑیاں اٹھاتا ہوں
تنا ہے زنگ سے منکر جھڑ گیا ہے قفل زنداں سے

زمین شعر کی مٹی سے نکلے گوہر مضموں
فلک نے بھر میں موتی بنائے آب نیساں سے

ہمیشہ عاشقون کے دم ہو چڑہتی ہین پری پیکر
نہ پوشیدہ رہین بلقیس کی سا قین سلیمان سے

سیہ خانہ مرا چمکیگا اوس برق تجلی سے
پہرے زندان کے دن اک روز دیکہو ماہ کنعان سے

غبار راہ مین پہیلا ہے نور اے شہسوار ایسا
کہ سر کاوی مین ہالا ماہ کا ہے گرد جولان سے

ہزارون وصل کی شب ذرۂ افشان کی جگنو تہے
ستارہ گر پڑا ٹوٹا اگر تکمہ گریبان سے

مری لخت جگر لیکے چہوا اپنی مژگان پر
کلیجا غیر کا توڑینگے پہر یہ تیر پیکان سے

ہر اک مشتاق کی آنکہین لگی رہتی ہین ڈیوڑہی پہ
نہین دیکہا در دلدار کو خالی نگہبان سے

| ۲۲۳ | فصیحان جہان سے شہرۂ اعجاز مصحف ہے<br>سخنگوئی کی **عاشق** داد ملتی ہے سخندان سے | ۲۲ |
|---|---|---|

باغ جہان مین سو کہ کے ہم بار ور رہے
یون سر ہے نخل خشک پہ جیسے ثمر رہے

وہ مہروش رہے جو مقابل تمام شب
داغ جگر بہی چار پہر تک قمر رہے

سودا انہو تو یار بہی پرسان حال ہو
صحرا کو مین نہ جاؤن تو آباد گہر رہے

گرسنگی نے خاک کیا ہمکو اس لیے
ریگ روان کی طرح ہمیشہ سفر رہے

لو ہم سنائینگے نہ شب غم کی داستان
اچہا بتاؤ سنئے دونون تم کدہر رہے

بوسے ملین تو یون لب دندان کو چوسیے
یاقوت کا نہ رنگ نہ آب گہر رہے

اسکو تو آنکہ مارین اشارہ نہ اوس سے ہو
اونکی نگاہ پر جو ہماری نظر رہے

جانے دیا نہ خط نے ذقن تک کسی طرح
ہم زہر کہا کے آج لب چاہ پر رہے

دکہلا دو زلف کو تو بتاودون کلابتون
بل کہا کے بال بال پہ تار نظر رہے

پوچہا نہ کچہ کہا نہ وہ آئے نہ مین گیا
یہ جانے داغ دل پہ مرے عمر بہر رہے

پھر اگر دن کبھی ہو مہینون کے بعد بھی
مجنون سے بھی سوا مین رہا دشت نجد مین
ٹوٹے تپ فراق مین دانتون سے ہاتھ پانون
لچکی کمر جو زلف کے بلنے سے یون کہا
نخوت کی یہ دوا ہے علاج غرور ہے
کیا سوئے خواب مرگ سے بدتر یہ خواب تھا
پستان سخت سے ہے قد یار پر مثال
بل ہین کمر کے بال مین گیسو کے پیچ سے
بجھ بجھ گیا چراغ یہ گھر مین دھوان گھٹا
وحشت جنون کو قصد ہو دامان شب کا آہ
دن کو کہین پھرے وہ رہے شب کہین پھری

باقی نہین خبر کہ کہان تیر کدھر ہے
دیکھ بدن مین سر پہ مرے جانور ہے
کثرت سے ہر نشانہ نخل بدن مین ثمر ہے
یا یہ بلا تو زلف رسا ہے یا کمر ہے
آئینہ میرے قلب کا پیش نظر ہے
تم اپنے گھر گئے تو یہان ہم بھی مر رہے
وہ نخل سبز ہے کہ خام ہمیشہ ثمر رہے
سیدھی رہے جو زلف تو سیدھی کمر رہے
گیسو مری نگاہ مین جو رات بھر رہے
نیچے مین آفتاب کے نیب سحر رہے
غیرون کے آفتاب ہمارے قمر رہے

| ۲۲۴ | عاشق ہوئے ہو پیر گیا ہو ہم شباب<br>اٹھو سحر ہے خواب مین تم رات بھر رہے | ۱۷ |
|---|---|---|

دنیا سے ہو سفر دل مایوس ساتھ ہے
شب کو جو پیرہن سے نکلتا ہے تو جسم
سنگین دلون کی شوق مین نالان ہوا ہے دل
اس ترک بعد فوج کے ٹھوکر لگائیے
کوچے سے اونکو ہے دل پر داغ ساتھ ساتھ

داغ بہار عمر ہے افسوس ساتھ ہے
ہمراہ میرے یار ہے فانوس ساتھ ہے
بت جستجو کو جاتے ہین ناقوس ساتھ ہے
گو سر جدا ہے حشر پابوس ساتھ ہے
آدم ہون باغ خلد سے طاؤس ساتھ ہے

آواز گریہ سے دل پر داغ کو ہی وجد
باران کا شور جلوہ طاؤس ساتھ ہے

آزاد ہین فقیر یہ ہم مانتے نہین
بے قید تن ہی روح تو محبوس ساتھ ہے

چھپ چھپ کی آئے غیر مجھے ہوگئی خبر
دل کیا دیا ہے آپکو جاسوس ساتھ ہے

صدمہ اوٹھای دلکے جو کہنے پہ ہم چلے
اب تجربہ ہوا کہ یہ منحوس ساتھ ہے

خلوت نشین حبیب ہے پروانگی نہین
پروانو آج شمع کے فانوس ساتھ ہے

زین دل ہین داغ ہجر جنازی پہ ہو رچیل
طاؤس پاس ہی سر طاؤس ساتھ ہے

بیشک حفاظت دل روشن ہی جسم سے
جامہ بدن کا صورت فانوس ساتھ ہے

راہ عدم مین روح نے چھوڑا تو کیا ہوا
دل جس ہی جسم زار ہی مانوس ساتھ ہے

غربت مین آشنا ہین نہ ہمراہ ہین عزیز
جان حزین ہی یا دل مایوس ساتھ ہے

چھلے کا گل چراغ کی صورت ہی جلوہ گر
ہاتھ آستین مین ہی کہ فانوس ساتھ ہے

سنگم دل ہی شہر خراسان سی کیون پھرے
شوق جوار قبر شہ طوس ساتھ ہے

۲۲۵

عاشق ہمیشہ سر پہ لپیٹے رہو کفن
کپڑون کا غم نہین جو یہ ملبوس ساتھ ہے

۱۰

کسکی دوا کرون مین کدہر کی خبر رہے
دلکی خبر رہے کہ جگر کی خبر رہے

سنکر صدای آہ کو تمنے اوڑا دیا
یہ کچھ نہین ہی اسکے اثر کی خبر رہے

زلف دراز یار نزاکت کو ہے وبال
گیسو بڑہاے ہو کمر کی خبر رہے

پرسان حال غیر کی دولت کو ہی قیام
خیرات یہ ہے جو اوس بشر کی خبر رہے

دیوانہ پہاند جائین سگ در ہین پاسبان
باہر کا بند و بست ہی گھر کی خبر رہے

